دراصل رضوانہ خود ان کے لیے آزمائش بنتی جارہی تھی۔ اس کا غصہ، بدمزاجی اور زبان درازی انہیں بہت تکلیف پہنچاتی تھی۔ جس روز شادی دفتر والوں کی طرف سے پہلی بار کچھ لوگ اسے دیکھنے کے لیے آئے تو رضوانہ ماش کے آٹے کی طرح اینٹھ کر کمرے میں بند ہوکر بیٹھ گئی۔ ہزار منّت اور خوشامد کے بعد جب وہ اپنے عام سے حلیے میں بیزار صورت بنائے تیوریاں چڑھائے ان لوگوں کے سامنے گئی تو کچھ اور بھی بدصورت لگنے لگی۔ حسبِ توقع نتیجہ ناکامی کی صورت میں سامنے آیا۔

''اری بدبخت، یہ بدمزاجی تو تجھے اور بھی زیادہ برادکھاتی ہے۔ کیوں میرا دل دُکھاتی ہے کیا تھا جو اگر تم خوش اخلاقی سے ان سے مل لیتیں۔'' جب برداشت کی حد ختم ہوئی تو اماں اس پر برس پڑیں۔

''میں جیسی ہوں انہیں ویسی ہی دکھائی دیتی ہوں۔ مجھے ضرورت نہیں ہے خواہ مخواہ کی خوشامد اور چاپلوسی کی۔ مجھے نہیں کرنی شادی وادی۔'' اس نے تڑخ کر انہیں جواب دیا اور حسبِ عادت ہاتھ میں تھمی پلیٹ زور سے سلیپ پر پٹخ کر اپنے کمرے میں چلی گئی۔

☆☆☆

کئی مہینے گزرنے کے بعد بھی کوئی خاطر خواہ نتیجہ برآمد نہیں ہوا تو صالحہ بھی مایوس اور افسردہ ہوگئیں۔ ان کے وظائف اور عبادتوں کا دورانیہ بھی طویل ہوتا جارہا تھا۔ کئی دفعہ کی نمائش کے بعد رضوانہ نے انہیں آئندہ کسی کے سامنے بھی جانے سے صاف منع کردیا تھا اور اسی بات سے ان کا دل زیادہ دُکھا تھا مگر پھر جیسے خدا ان پر بھی مہربان ہو ہی گیا۔

خلافِ توقع شادی دفتر والوں نے لڑکے والوں کی طرف سے رشتے کا سندیسہ بھیجا تو لمحے بھر کے لیے صالحہ پر شادیِ مرگ کی کیفیت طاری ہوگئی۔ اِدھر رضوانہ بھی یہ خبر سن کر جہاں کی تہاں گنگ سی اپنی جگہ پر بیٹھی رہ گئی اسے یقین ہی نہیں آرہا تھا کہ اسے بھی کسی نے پسند کرلیا ہے۔

اگلے چند دن آپس کے مذاکرات میں گزر گئے۔ لڑکے کی تصویر بھی خاصی معقول تھی۔ رضوانہ نے بھی تصویر دیکھی اور رضامندی ظاہر کردی۔ دو ماہ بعد کی شادی کی تاریخ رکھنے پر غور کیا جانے لگا۔ صالحہ اور غزالہ، شفیق احمد کے ساتھ جاکر لڑکے کو بھی دیکھ آئے تھے۔ وہ سب بہت خوش تھے مگر رضوانہ کو یہ خوشی راس نہیں آئی۔

لڑکے والوں نے انہیں دھوکا دینے کی کوشش کی تھی مگر قسمت سے وہ ان کے دام میں آنے سے بچ گئی۔ جس لڑکے سے ان لوگوں کو ملوایا گیا تھا وہ دراصل ان صاحب کا بیٹا تھا مگر وہ صاحب خود پینسٹھ سال کے تھے وہی اصل اُمیدوار تھے.... جب بھائی حماد، غزالہ کے شوہر کے ساتھ ان کے آفس پہنچے تو چند مہربان لوگوں کی نشاندہی پر دھوکے اور فریب کا احوال اِن پر کھل گیا۔ ان لوگوں نے بھی انجانے میں ان پر یہ مہربانی کی تھی مگر آفس میں بیٹھے قدرے فربہ اور گنجے سے ادھیڑ عمر شخص کو رضوانہ کے ہونے والے شوہر کے روپ میں دیکھ کر ان دونوں ہی کو جھٹکا لگا تھا۔

جس طرح چٹ پٹ کرکے رشتہ طے ہوا تھا اسی طرح توڑ بھی دیا گیا لیکن رضوانہ کے اندر کی توڑ پھوڑ آتش فشاں کی طرح لاوا بن کر ابل پڑی۔ پہلے تو وہ جی بھر کر چیخی اور اٹھا پٹخ کی، اس کے بعد وہیں سب کے سامنے بیٹھ کر خوب روئی اور پھر اسے گہری چپ لگ گئی۔ صالحہ کو اسے یوں خاموش دیکھ کر ہول آنے لگے وہ پہلے سے بھی زیادہ پژمردہ، اداس اور بجھی بجھی سی نظر آئی۔ اس کے چہرے پر رونق تھی نہ امید کی چمک... اس کی حالت دیکھ کر ماں کا دل کٹنے لگتا۔

کسی نے ان کو مشورہ دیا کہ وہ بیٹی کے رشتے





کے لیے کسی بزرگ سے رجوع کریں تاکہ اس کے رشتے پر جو بندش کی گئی ہے اس کا خاتمہ ہوسکے اور یہ بات ان کے دل کو ایسی لگی کہ وہ دن رات اسی فکر میں الجھی رہتیں۔ کبھی کہیں تو کبھی کسی کے پاس پہنچ جاتیں اور بیٹی کی فکر میں جیسے وہ گھر کی دوسری ذمے داریوں سے غافل ہوگئی تھیں۔ آنکھیں تو جب کھلیں جب ایک روز انہوں نے اُڑتی، اڑتی یہ خبر سنی کہ ان کا بیٹا احمر کسی لڑکی کے چکر میں ہے۔ خبر نہیں تھی تو صرف انہی کو نہیں تھی ورنہ آس پڑوس اور محلے والے بھی اس کے افیئر کے بارے میں جانتے تھے۔

''یہ میں کیا سن رہی ہوں احمر...... تمہارا دماغ خراب ہوگیا ہے کیا؟'' وہ اس پر چڑھ دوڑیں۔

''اماں پسند کی شادی کرنا گناہ تو نہیں ہے۔ میں اس لڑکی کو آپ کی اور اباجی کی دعاؤں کے ساتھ اس گھر میں لانا چاہتا ہوں۔ آپ اباجی سے بات تو کریں۔'' ان کی توقع کے برخلاف احمر نے ان سے بدتمیزی کرنے کے بجائے عاجزانہ درخواست کی تو وہ سوچ میں پڑ گئیں۔

ویسے ماں تھیں اس لیے فوراً ہی دل پسیج گیا اب وہ اتنی بھی تنگ نظر نہ تھیں کہ اپنی بیٹی کے لیے بیٹے کی زندگی حرام کردیتیں۔ بہت سوچ کر انہوں نے نپے تلے لفظوں میں شوہر سے بات کی لیکن وہ اپنے غصے کو دبا نہ سکے۔

''صاحبزادے کا دماغ خراب ہوگیا ہے، عشق کا بخار چڑھ گیا ہے اسے...... ارے پہلے کچھ بن کر تو دکھائے یا یونہی خالی ہاتھ پیروں پر شادی کرکے لائے گا اسے۔'' وہ بدستور بگڑے رہے۔

معاملہ اتنا سیدھا نہ تھا۔ صالحہ انہیں رام نہ کرسکیں۔ گھر میں ایک نیا محاذ کھل گیا اور وقتی طور پر رضوانہ کا معاملہ پسِ پشت چلا گیا۔ باپ بیٹے میں رسّا کشی جاری ہوگئی اور ماحول پر تناؤ چھا گیا۔ احمر کی نکلتی جوانی اسے باغی بنارہی تھی۔ صالحہ دیکھ رہی تھیں کہ وہ

## سسرال چلو

نُچوانے اپنے بال چلو
کھنچوانے اپنی کھال چلو
لُٹوانے اپنا مال چلو
ہونا ہے اگر کنگال چلو
سسرال چلو، سسرال چلو

دو تحفے سالیوں سالوں کو
کچھ اُن کے قرابت والوں کو
شیرینی بچوں بالوں کو
ٹپکانے منہ سے رال چلو
سسرال چلو، سسرال چلو

ماں باپ کی مت پروا کرو
ہاں ساس، سسر کی چاہ کرو
یوں اپنے تئیں گمراہ کرو
غیرت کو پیچھے ڈال چلو
سسرال چلو، سسرال چلو

دانا ہو اگر نادان بنو
انسان نہیں حیوان بنو
بیوی کے گاڑی بان بنو
اپنی نہیں اُس کی چال چلو
سسرال چلو، سسرال چلو

سسرال جو ہر دم جاتے ہو
کیوں اپنی ساکھ گنواتے ہو
کیوں خود کو چغد کہلاتے ہو
مت ایسے میرے لال چلو
سسرال چلو، سسرال چلو

شاعر: گل بادشاہ
مرسلہ: شبینہ گل، راول پنڈی

سرکشی پر اتر آیا ہے۔ ایک طرف شفیق صاحب تھے جو کسی طور پر بھی اس لڑکی کو اپنانا تو کجا اسے دیکھنے پر بھی رضا مند نہ تھے دوسری طرف احمر تھا جو ہر حال میں انہیں لڑکی سے ملوانا چاہتا تھا۔ سب ہی نے اسے سمجھالیا۔ غزالہ نے اور اس کے شوہر نے بڑے بھائی نے حتیٰ کہ رضوانہ نے بھی کوشش کر ڈالی مگر وہ اپنی بات پر بضد تھا۔ باپ نے اس لڑکی سے نہ ملنے کی قسم کھالی تھی۔

عجیب تناؤ زدہ ماحول ہوگیا تھا۔ انہی دنوں غزالہ کی ایک دوست کے توسط سے رضوانہ کو دیکھنے کچھ لوگ آرہے تھے۔ اس گرما گرمی کے ماحول میں رضوانہ کی اکڑ بھی کچھ کم ہوگئی تھی یا یہ کہ غزالہ کی دوست اقرا کے دوستانہ مزاج اور شیریں بیانی کا اثر تھا کہ رضوانہ چوں بھی نہ کرسکی۔

اقرا نے شادی سے پہلے گرومنگ کا کورس کیا تھا اور آج کل وہ ایک پارلر بھی چلا رہی تھی۔ اس نے بڑی مہارت سے رضوانہ کو تیار کیا۔ سارا دن لگا کر اس نے رضوانہ پر اتنی محنت کی کہ اس کی مرجھائی ہوئی شکل، ڈل رنگت اور مایوس تاثرات جانے کہاں غائب ہوگئے۔ اقرا میں ایک خصوصیت یہ بھی تھی کہ وہ مقابل سے اپنی بات منوالیا کرتی تھی سو رضوانہ بھی اس کے آگے کچھ نہ بول سکی۔

تیار ہونے کے بعد اس نے آئینے میں اپنے سنورے روپ کو دیکھا تو اسے خود بھی یقین نہیں آیا۔ اس پر ستم اس کے ڈھیلے بالوں سے نکلی لٹیں اسٹائلش سے انداز میں اس کے گالوں پر جھولتی بے حد خوب صورت تاثر پیش کر رہی تھیں اور شاید پہلی بار وہ بنا تیوریاں چڑھائے خود کو سنوار کر یوں بردکھوے کے لیے تیار ہوئی تھی۔

مہمانوں کے آنے میں ابھی وقت تھا اس لیے وہ فرصت سے بیٹھی ان لوگوں کا انتظار کر رہی تھی مگر وقت سے پہلے ہی دروازے پر ہونے والی دستک نے اسے چونکا دیا۔ غزالہ نے جا کر دیکھا تو معلوم ہوا کہ احمر اس لڑکی کو ملوانے کے لیے گھر... لایا ہے اور اس کے بعد گھر، گھر نہیں میدانِ کارزار بن گیا۔

شفیق احمد کی باتوں کی گھن گھرج توپ کے گولوں کی طرح بیٹے پر برسنے لگی اور اس گھن گرج میں اس وقت مزید اضافہ ہوگیا کہ جب حماد نے انہیں یہ اطلاع دی کہ وہ لڑکی ایک ماڈل گرل ہے۔

''ہائے افسوس......ولی کے گھر شیطان، ارے تم نے تو اپنے بزرگوں کی اور اپنے خاندان کی عزت نیلام کردی۔ یہ ٹھیک ہے کہ تمہیں اپنی پسند پر اختیار ہے لیکن ماڈل گرل سے شادی......؟ تف ہے تم پر......ارے وہ ماڈل گرل جو سارے زمانے کے سامنے سج بن کر اپنی نمائش کرتی ہے۔ ارے خود سوچو وہ ایک بدنامِ زمانہ، بے حیا لڑکی ہے۔ تیار ہوکر اپنی اداؤں سے سب کو رجھاتی ہے اپنے حسن سے سب کو زیر کرتی ہے۔ آخ...... کہاں یہ ماڈل گرل اور کہاں ہم جیسے خاندانی لوگ۔ ارے یہ جوڑ تو کہیں سے بھی نہیں ملتا۔ یہ ایک ماڈل گرل اور پھر ہم عزت دار لوگ ہیں۔'' شفیق احمد غصے سے بے قابو ہوکر کف اُڑا رہے تھے اور اندر بیٹھی رضوانہ کے کانوں میں جیسے کسی نے پگھلا ہوا سیسہ انڈیل دیا تھا۔

آئینے میں اس کا سجا سنورا روپ اپنے جلوے دِکھا رہا تھا اور اس کے کانوں میں شفیق احمد کے الفاظ گونج رہے تھے۔

''یہ ایک ماڈل گرل...... یہ ایک ماڈل گرل......!'' ان کے ایک ہی جملے کی تکرار اس کے ماؤف ذہن میں کسی دیوانے کی طرح سر پٹخنے لگی۔ اس نے پتھرائی نظروں سے آئینے میں نظر آنے والی اس بجی سنوری لڑکی میں اپنا آپ ڈھونڈنا چاہا مگر وہاں تو صرف ایک ماڈل گرل نظر آرہی تھی جسے کچھ دیر بعد خود کو نمائش کے لیے پیش کرنا تھا۔





ناولٹ

# دیپ دل کے جلے

تابندہ جبیں

ہوش سنبھالتے ہی اس نے اپنے نام کے ساتھ عبدالحیٔ کا نام سنا تھا۔ بچپن میں جب وہ شازیہ کے ساتھ مل کر گڈے گڑیا کا بیاہ رچاتی تھی تب ایک دن شازیہ نے اسے رازداری سے بتایا تھا۔

''پتا ہے فروزاں جب تُو بڑی ہوجائے گی تب حیٔ بھیا کی دلہن بن کر ہمارے گھر آکر رہنا پڑے گا۔'' شازیہ اس کی سگی تایازاد، پکی سہیلی اور عبدالحیٔ کی چھوٹی بہن تھی۔ شازیہ کی بات پر غور کیے بنا اس

جاسکتا تھا۔ اس گھر کی گاڑی کھینچنے کے لیے کسی کو تو اپنے خوابوں کی قربانی دینی تھی سو عبدالحئی نے دے دی۔ فروزاں کے والد کو پتا چلا تو خوب خفا ہوئے۔

''بی ایس سی میں تیسری پوزیشن لینے کے بعد یہ دکان ہی سنبھالنی تھی تو کیا ضرورت تھی خود کو مشقت میں ڈالنے کی۔ یہ کام تو میٹرک یا ایف اے کے بعد بھی کیا جاسکتا تھا۔''

''اگر میٹرک یا ایف اے کے بعد میرے گھر کو میری ضرورت پڑتی تو میں جب بھی اپنا تعلیمی سلسلہ منقطع کردیتا۔'' عبدالحئی نے ٹھنڈے لہجے میں چاچا کو جواب دیا۔ کچھ دنوں سے اسے چاچا کا رویّہ بدلا بدلا لگ رہا تھا۔

بھاوج کے انتقال کے بعد کچھ دنوں تک تو نصیرالدین نے بھائی اور بھائی کے گھر والوں کی پورے خلوص سے دل جوئی کی تھی مگر اب وہ کچھ بیزار اور اکتائے ہوئے لگتے تھے۔ عبدالحئی کو بہت جلد ان کے بدلتے رویّے کی وجہ سمجھ میں آگئی تھی۔ محلے میں آج کل ایک نیا خاندان آکر آباد ہوا تھا۔ فیض عالم منڈی میں بڑا آڑھتی تھا۔ خوب چلتا ہوا کام تھا۔ اس گھرانے کے رہن سہن سے ہی ان کی مالی حیثیت کا اندازہ ہوتا تھا۔ تین جوان بیٹے بھی کاروبار میں باپ کا ہاتھ بٹاتے تھے۔ فروزاں کے والد اور فیض عالم میں بہت جلد گہرا یارانہ ہوگیا۔ گھر والے بھی بے تکلفی سے ایک دوسرے کے گھر آنے جانے لگے۔ فیض عالم کی بیوی کو شہزادیوں جیسا حسن رکھنے والی فروزاں اتنی بھائی کہ اپنے بڑے بیٹے کے لیے اس کا ہاتھ مانگ لیا۔ فروزاں کی ماں نے فروزاں کی بچپن کی نسبت کے بارے میں بتا کر سبھاؤ سے انکار کرنا چاہا۔

''بھابی ہمیں جواب کی کوئی جلدی نہیں، اچھی طرح سوچ کر جواب دیں بلکہ نصیرالدین بھائی سے مشورے کے بعد ہی کوئی جواب دیں اور خود سوچیں وہ معمولی دکان دار آپ کی بیٹی کو کیا دے گا۔

فروزاں ہمارے گھر میں آکر رانی بن کر راج کرے گی۔ اسے جو ٹھاٹھ باٹ ہمارے گھر آکر نصیب ہوگا آپ اس کا تصور بھی نہیں کرسکتیں، اسے اپنے تایا کے گھر بیاہیں گی تو اس کا حسن رُل جائے گا۔ وہ دو کمروں کا مکان فروزاں جیسی شہزادی کے رہنے کے قابل ہے بھلا۔'' زرینہ بیگم، شائستہ کے انکار کو خاطر میں ہی نہ لائی تھیں۔

''فروزاں بچپن کی منگ ہے عبدالحئی کی۔ یہ بندھن اتنی آسانی سے تھوڑی ٹوٹتے ہیں۔'' شائستہ بیگم نے اس بار کچھ بے رخی سے جواب دیا۔ انہیں زرینہ کا انداز بالکل اچھا نہیں لگا۔ اگر اس کی مالی حیثیت آڑے نہ آتی یا کسی پرانی پڑوسن نے اس قسم کی کوئی بات کی ہوتی تو وہ اسے جھاڑ کر رکھ دیتیں لیکن شوہر کی ان نئے پڑوسیوں سے بہت جلد بہت گہری دوستی ہوگئی تھی۔ ہوسکتا تھا کہ زرینہ کو کوئی سخت جواب دینے پر نصیرالدین برا مناتے سو شائستہ نے بات ٹالنا ہی مناسب جانا لیکن دو دن بعد نصیرالدین نے خود یہ موضوع چھیڑ کر شائستہ کو حیران کردیا۔

''فیض عالم کی بیوی تمہارے پاس آئی تھی؟'' رات سونے سے پہلے جب شائستہ حسبِ معمول شوہر کی ٹانگیں دبارہی تھی جب نصیرالدین نے بیوی کو مخاطب کیا۔

''وہ تو ہر دوسرے دن ہی آتی ہے۔ فارغ بندی ہے نوکروں پر گھر چھوڑ ہوا ہے۔ جب دیکھو محلے کے گشت پر نکلی ہوتی ہے۔'' شائستہ کو اب زرینہ کی شیخی مارنے۔۔۔ والی عادت سے کچھ چڑ ہونے لگی تھی اس وقت بھی زرینہ کا ذکر کرتے ہوئے اس کے لہجے میں بیزاری تھی۔

''اس نے ہماری فروزاں کا رشتہ مانگا اور تم نے مجھ سے ذکر تک کرنا مناسب نہیں سمجھا۔'' نصیرالدین نے جیسے بیوی کی بات سنی ہی نہ تھی۔ اس نے شائستہ کو ٹھنڈے انداز میں مخاطب کیا۔





''یہ کوئی بتانے والی بات تھی بھلا فروزاں کے ابا!'' شائستہ خفا ہوئی۔

''میں فروزاں کا باپ ہوں شائستہ بیگم۔ اس کے مستقبل کے متعلق کوئی بھی فیصلہ تم اکیلی کرنے کی مجاز نہیں ہو۔'' آج نصیرالدین کا لہجہ ہی بدلا ہوا تھا۔

''کیسی باتیں کررہے ہو نصیرالدین۔ فروزاں کے مستقبل کا فیصلہ ہوچکا ہے اور مجھ اکیلی نے نہیں کیا تم اور تمہارے بھائی، بھاوج، یہ ہم چاروں کا متفقہ فیصلہ تھا اور اب تو بچے بڑے ہوگئے ہیں۔ ان کے دل میں بھی آگیا ہے۔''

''وہ بہت پرانی بات تھی۔'' نصیرالدین نے بے پروا سا انداز اپنایا۔

''تم کیا کہنا چاہتے ہو نصیر؟'' شائستہ کو کسی انہونی کا خیال لرزا گیا۔

''دیکھ شائستہ ٹھنڈے دل سے میری بات پہ غور کر۔'' نصیرالدین اٹھ بیٹھا اب اس کا لہجہ بہت دوستانہ تھا۔

''فروزاں ہماری اکلوتی بیٹی ہے اور اللہ کے کام اللہ ہی جانے کہ اس نے ہم غریبوں کے گھر ایسی شہزادیوں جیسی بیٹی کیوں بھیجی۔ تو خود بتا فروزاں کی ماں..... تو نے دور نزدیک میں اپنی فروزاں جیسی خوب صورت کوئی اور لڑکی دیکھی ہے کیا؟'' وہ پوچھ رہا تھا۔ شائستہ ٹکٹکی باندھے اسے دیکھ رہی تھی۔ وہ کس بات کی تمہید باندھنے جارہا تھا اسے کچھ، کچھ اندازہ ہوگیا تھا پھر بھی وہ دل ہی دل میں دعا مانگ رہی تھی کہ اس کا ہر اندیشہ، ہر اندازہ غلط ثابت ہو۔

''ٹھیک ہے عبدالحئی میرا بھتیجا ہے، مجھے بہت پیارا ہے وہ..... لیکن اپنی سگی اولاد سے بڑھ کر نہیں پھر اس کا مستقبل ہی کیا ہے۔ چلو پڑھ لکھ کر افسر بن جاتا کوئی اچھی سی سرکاری ملازمت مل جاتی بھلے سے کسی اسکول، کالج میں پڑھانے ہی لگتا۔ پنشن، گریجویٹی کا تو آسرا ہوتا پھر ہر سال حکومت سرکاری ملازموں کی تنخواہ میں اضافہ بھی کرتی ہے۔ بڑھتی مہنگائی کا مقابلہ کرنے کے لیے کچھ تو ہوتا عبدالحئی کے پاس۔ اب وہ معمولی سا جنرل اسٹور جس سے بھائی جان ہی تین بچوں کو مشکل سے پالتے تھے عبدالحئی اس سے کتنا کما لیا کرے گا بلکہ جو تھوڑی آمدنی پہلے ہوجاتی تھی اب اتنی ہونا بھی ممکن نہیں۔ عبدالحئی کے پاس دکان داری کا تجربہ نام کو نہیں۔ ساری عمر بھائی جان نے دکان کے قریب نہ لگنے دیا کہ میرا بیٹا پڑھ لکھ کر افسر بنے گا اور جب افسر بننے کا وقت آیا تو خود مصلّی سنبھال کر بیٹے کو دکان داری پر لگادیا۔'' نصیرالدین کے لہجے میں تنفر سمٹ آیا تھا۔ شائستہ چپ چاپ اسے سنے جارہی تھی۔

''میں اپنی بیٹی کو جانتے بوجھتے ایک مشقّت بھری مشکل زندگی کی طرف نہیں دھکیل سکتا اور جب قدرت کی طرف سے گھر بیٹھے بہترین رشتہ مل رہا ہو تو کیا ہمیں اس سے انکار کرکے کفرانِ نعمت کرنا چاہیے؟'' وہ پوچھ رہا تھا۔

''تم اپنی مرحومہ بھاوج کو کیا منہ دکھاؤ گے نصیرالدین؟'' شائستہ کے منہ سے سرسراتی ہوئی آواز نکلی۔

''او جھلئے یہ وقت ان جذباتی باتوں کا نہیں ہے۔''

''تمہارا بھائی جو بیوی کے مرنے کے بعد تقریباً حواس کھو بیٹھا ہے کیا یہ مزید صدمہ سہار پائے گا؟'' نصیرالدین کے خونی رشتوں کا خیال شائستہ کو تڑپا رہا تھا۔

''تو خود ہی تو کہہ رہی ہے کہ بھائی حواس کھو بیٹھا ہے۔ کیا فرق پڑے گا اسے اس بات سے۔'' شائستہ نے اسے دکھ سے دیکھا۔ اولاد کی محبت نے اس کی آنکھوں پر پٹی باندھ دی تھی لیکن یہ کیسی محبت تھی وہ اپنی بیٹی کو آسائشات والی زندگی تو دینا چاہ رہا تھا مگر اس کا دل اجاڑ رہا تھا اور یہی بات شائستہ نے اسے سمجھانی چاہی تھی۔

''فیض عالم کے بیٹے سے فروزاں کو بیاہنے کا

مطلب سمجھتا ہے تو...... تیری بیٹی کے ہونٹوں سے ہنسی ہمیشہ کے لیے روٹھ جائے گی۔ بہت چاہتی ہے وہ عبدالحئی کو۔ اس کے سوا کسی اور کا تصور بھی نہیں کر سکتی۔'' وہ فروزاں کی ماں تھی جانتی تھی عبدالحئی اس کی بیٹی کے دل کی دھڑکن ہے۔

''دیکھ شائستہ، افسانوی باتیں مت کر۔ میں جانتا ہوں وقتی طور پر فروزاں کو دھچکا لگے گا لیکن جب وہ نوید کی دلہن بن کر فیض کے گھر جائے گی تو اسے اندازہ ہو جائے گا کہ باپ نے جو سوچا اس کے بھلے کے لیے سوچا۔ تجھے ان لوگوں کی دولت کا اندازہ نہیں ہے۔ یہ تو عارضی طور پر یہ مکان خرید کر یہاں رہائش اختیار کی ہوئی ہے۔ شہر سے باہر جو نئی کالونی بن رہی ہے ناں وہاں اتنا شاندار بنگلا زیرِ تعمیر ہے کہ کیا بتاؤں...... فروزاں کی شادی سے پہلے یہ لوگ وہاں شفٹ ہو جائیں گے۔ دو، دو گاڑیاں، نوکر چاکر، زندگی کی ہر آسائش، ہر سہولت...... ارے راج کرے گی ہماری فروزاں وہاں۔''

''تو جو مرضی کہہ لے نصیر...... اگر میری بیٹی کی زندگی کا فیصلہ کرتے وقت میری رائے کو اہم سمجھے گا تو میری طرف سے سو بار انکار ہے۔'' شائستہ نے قطعیت سے جواب دیا۔

''احمق عورت، جاہل، بے وقوف تیری رائے کو میں اپنی جوتی کی نوک پر رکھتا ہوں۔ میں باپ ہوں فروزاں کا۔ اس کے متعلق ہر قسم کا فیصلہ کرنے کا اختیار صرف میرے پاس ہے۔'' نصیرالدین کی برداشت کی حد ختم ہو گئی تھی۔ فیض عالم کی دولت کی چکا چوند نے اس کی بینائی سلب کر لی تھی۔ اس کے سوچنے سمجھنے کی صلاحیتیں مفقود ہو چکی تھیں۔ شائستہ نے اسے سمجھانے کی ہر ممکن کوشش کر کے دیکھ لی تھی۔ لڑ جھگڑ کر، منت ترلے کر کے، رو دھو کر۔ وہ اپنی بیٹی کے دل کی خوشی کے لیے ہر حربہ آزما گئی تھی لیکن نصیرالدین کا دل تو شاید پتھر کا ہو گیا تھا۔ اپنی دانست میں وہ بیٹی کی بھلائی چاہ رہا تھا۔ شائستہ اس کے نزدیک جذباتی اور کم عقل عورت تھی، اسے اپنی لاڈلی فروزاں کی ویران آنکھیں بھی نظر نہ آتی تھیں۔ ماں، باپ کی ہر وقت کی بحث اس کے علم میں یہ معاملہ لے آئی تھی اور جب اس کی ماں اس کا مقدمہ ہار گئی تو اسے سینے سے لگا کر آنسو بہاتے ہوئے اسے نئی صورتِ حال سے سمجھوتے کی تلقین کرنے لگی۔

اسی شام چھوٹے بھائی گڈو کی انگلی پکڑ کر فروزاں تایا کے گھر جا پہنچی تھی۔ عبدالحئی دکان بند کر کے ابھی لوٹا تھا۔ آج جانے کیوں اس کے دل میں عجیب سا اضطراب پھیل رہا تھا وہ وقت سے پہلے دکان بند کر کے گھر آ گیا تھا۔ شازیہ اسے چائے کا کپ پکڑا رہی تھی جب ہراساں سی فروزاں بنا دستک دیے دروازہ کھولتی اندر داخل ہوئی۔ تائی کے مرنے کے بعد وہ دن میں شازیہ کے پاس کئی چکر لگاتی تھی ہاں شام کو عبدالحئی کے آنے کا وقت ہوتا تو وہ اس سے پہلے ہی واپس لوٹ جاتی لیکن آج وہ خلافِ معمول اس وقت آئی تھی۔ اس کا انداز کسی انہونی کا احساس دلا رہا تھا۔

''کیا ہوا فروزاں، خیریت تو ہے؟'' شازیہ جلدی سے اس کی سمت بڑھی۔

''تایا کدھر ہیں؟'' اس نے شازیہ کی بات جیسے سنی ہی نہ تھی۔

''ابا اندر ہیں کمرے میں، خیریت تو ہے ناں؟'' اس بار شازیہ کے بجائے عبدالحئی نے جواب دیا تھا۔ فروزاں اسے بھی نظر انداز کرتے ہوئے کمرے میں چلی گئی۔ عبدالحئی اور شازیہ اس کے پیچھے لپکے تھے۔

''تایا ابا!'' اس نے انہیں پکارا۔ تایا آنکھیں موندے لیٹے ہوئے تھے۔ ذرا کی ذرا آنکھیں کھول کر اسے دیکھا۔

''تائی اماں چلی گئیں ہم تو زندہ ہیں ناں۔''

''کیا ہوا پتر؟'' انہوں نے نحیف آواز میں پوچھا وہ چند مہینوں میں ہی بہت بوڑھے اور کمزور ہو گئے تھے۔

''بچپن میں جب بھی ابا اور اماں کا جھگڑا ہوتا تھا تو میں بھاگ کر آپ کو بلانے آ جاتی تھی پھر آپ ابا کو سمجھاتے تھے اور انہیں ڈانٹ کر چپ کروایا کرتے تھے اور ابا آپ کا اتنا لحاظ کرتے تھے کہ آپ کے ڈانٹنے کے باوجود کبھی پلٹ کر جواب نہ دیتے سر جھکا کر خاموش ہو جاتے۔'' وہ بہت پرانی باتوں کا حوالہ دے رہی تھی۔ حفیظ الدین اسے ناسمجھی سے تکنے لگے۔

''ہوا کیا ہے فروزاں؟'' عبدالحئی نے اسے پکارا۔ فروزاں نے ایک بار پھر اس کی بات سنی ان سنی کر دی وہ صرف تایا سے مخاطب تھی۔

''تایا ابا، خدا کے لیے ابا کو آ کر سمجھائیں۔ بھلے ان سے لڑیں جھگڑیں، انہیں ڈانٹیں لیکن اپنے بڑے بھائی والا اختیار استعمال کریں۔ ابا میری شادی فیض عالم کے بیٹے سے کرنا چاہ رہے ہیں۔'' آخر میں وہ تایا کا ہاتھ تھام کر بلک ہی پڑی۔

''سن لیا تم نے؟'' عبدالحئی غضب ناک ہو کر شازیہ کی طرف مڑا۔ ''میں نے جب بھی تم سے کہا کہ چاچا کے ارادے ٹھیک نہیں لگتے۔ تم فروزاں سے تصدیق کر کے بتاؤ تو تم ہمیشہ مجھے سمجھانے بیٹھ جاتی تھیں کہ لوگ تو بے پر کی اڑاتے ہیں، ان کی باتوں پر دھیان نہ دیا کرو بھیا...... محلے کے کتنے لوگوں نے مجھے قبل از وقت آگاہ کرنا شروع کر دیا تھا کہ چاچا اور فیض عالم اپنی دوستی کو رشتے داری میں بدلنے کا ارادہ رکھتے ہیں اور میں ہمیشہ تمہاری باتوں میں آ کر لوگوں کی بات ایک کان سے سنتا دوسرے کان سے نکال دیا کرتا تھا۔'' عبدالحئی بہن پر برس رہا تھا۔

''اسے کیوں ڈانٹ رہے ہو اس کا کوئی قصور نہیں۔ ہمت ہے تو میرے ابا سے آ کر جھگڑا کرو۔

## اقوالِ حضرت علیؓ

☆ دولت مٹی کی طرح ہے...... اور مٹی پاؤں کے نیچے رہنی چاہیے۔ سر پر چڑھاؤ گے تو قبر بن جائے گی اور قبریں زندہ انسانوں کے لیے نہیں ہوتیں۔

☆ انسان پریشانیوں کی گنتی کرنے کا ماہر ہے لیکن...... نعمتوں کا حساب رکھنا بھول جاتا ہے۔

☆ غصہ ہمیشہ تنہا آتا ہے لیکن جاتے ہوئے اپنے ساتھ عقل، سمجھ، اخلاق، ذہانت اور شخصیت کی خوب صورتی بھی لے جاتا ہے۔

مرسلہ: عظمیٰ عنبرین، ڈی جی خان

## تین عبادات
## آپ کا مقدر بدل سکتی ہیں

1۔ استغفراللہ کی کثرت

2۔ کلمۂ طیبہ کا ورد

3۔ درودِ پاک کی کثرت

مرسلہ: ڈاکٹر نفیسہ نہال، لاہور

## سالگرہ کا خصوصی
## تحفہ قارئین کے لیے

1۔ سورۂ یٰسین فجر کے بعد پڑھنے سے ہر خواہش پوری ہوتی ہے۔

2۔ سورۂ واقعہ عشا کے بعد پڑھنے سے کبھی فاقہ و فقر نہیں آتا۔

3۔ سورۂ کوثر دشمنوں کی عداوت سے بچنے کا بہترین ہتھیار ہے۔

4۔ سورۂ کافرون، موت کے وقت کفر سے بچاتی ہے۔

5۔ سورۂ اخلاص منافقت سے بچاتی ہے۔

6۔ سورۂ فلق حاسدوں سے اور حادثوں سے بچاتی ہے۔

7۔ سورۂ ناس وسوسوں سے بچاتی ہے۔ (معوذتین پڑھنا نظرِ بد سے نجات دلانے میں مددگار ہے)

از: ماہ نور قیصر، راول پنڈی

انہیں ان کے ارادے سے باز رکھنے کے لیے جو کرسکتے ہو کرو۔'' فروزاں نے بچپن کے بعد شاید پہلی بار بڑی جرأت سے عبدالحیٰ کی آنکھوں میں جھانک کر کہا۔شازیہ چپ چاپ کھڑی آنسو بہارہی تھی۔

''چاچا ایسا کیسے کرسکتے ہیں؟'' اس نے روتے روتے فروزاں کو مخاطب کیا۔

''پیسہ نصیرالدین کی ہمیشہ کمزوری رہا ہے پتر۔ پر یہ پہلی بار ہوا ہے کہ اسے پیسے اور خونی رشتوں میں سے ایک کا انتخاب کرنا پڑ رہا ہے۔ مال اور اولاد کو ایسے ہی تو آزمائش نہیں کہا گیا ہے اور نصیرالدین کو تو اولاد کی محبت مال کی طرف کھینچ رہی ہے۔ اگر معاملہ اس کی اپنی ذات کا ہوتا تو ہوسکتا ہے وہ سمجھ جاتا مگر تجھ میں تو جان ہے میرے بھائی کی پتر۔ وہ تجھے محل کی رانی بنانے کا خواب دیکھ رہا ہے۔ تو کیوں دو بھائیوں کو آمنے سامنے کروانے پر تلی ہوئی ہے۔ اس نے ساری زندگی مجھے ''نہ'' نہیں کی۔ بڑھاپے میں یہ ایک اور غم میرے سینے پر کیوں سجانا چاہتی ہے۔ جا باپ کی مان لے۔'' تایا نے کتنے دنوں بعد اتنی طویل اور باربط بات کی تھی۔ اس نے حیران ہوتی شکوہ کناں نگاہوں سے تایا کو دیکھا۔

''میں رات کو آؤں گا چاچا سے بات کرنے اب تم گھر جاؤ۔'' فروزاں نے خالی، خالی نگاہوں سے عبدالحیٰ کو دیکھا پھر گڈو کی انگلی پکڑ کر تایا کی دہلیز پار کرگئی۔ رات کو عبدالحیٰ واقعی آگیا تھا۔ تایا اس کے ساتھ نہ تھے۔

''میں آپ سے ضروری بات کرنے آیا ہوں چاچا۔'' اس نے بہت تحمل اور رسان سے نصیرالدین کو مخاطب کیا۔

''ہاں کہو۔'' نصیرالدین اس مرحلے کے لیے ذہنی طور پر تیار تھا اچھا تھا یہ قصہ آج ہی ختم ہوجاتا۔

''اماں کے بعد ہمارے گھر کو عورت کی شدید ضرورت ہے۔ ابا کا زیادہ وقت مسجد میں گزرتا ہے۔ واصف اسکول اور اسکول کے بعد ٹیوشن پھر شام کو دیر سے گھر لوٹتا ہے۔ شازیہ گھر میں اکیلی ہوتی ہے، میں چاہ رہا ہوں کہ آپ جلد از جلد میری اور فروزاں کی شادی طے کردیں۔ کوئی نزدیک کی تاریخ رکھ لیں۔ یہ کام جتنی جلدی اور جتنی سادگی سے ہو اتنا ہی اچھا ہے۔ اگر اماں ہوتیں تو ظاہر ہے یہ بات وہ خود کرتیں لیکن خیر کسی کے جانے سے زندگی کے کام تھوڑی رکتے ہیں اور پھر اماں کی روح کو تو خوب خوشی اور اطمینان نصیب ہوگا۔ مرنے سے پہلے بھی ان کی یہ خواہش تھی کہ فروزاں جلد از جلد دلہن بن کر ان کے آنگن میں قدم رکھے۔''

''تم شازیہ کی شادی کا کیوں نہیں سوچتے۔ اس کے اکیلے پن اور تنہائی کا خیال ہے تو پہلے اسے گھر بار کا کرنے کا سوچو۔'' کچھ بھی تھا نصیرالدین ایک دم بھتیجے کو انکار نہ کر پائے۔ ہوسکتا ہے کچھ دنوں کی ٹال مٹول کے بعد وہ خود ہی سمجھ جائے کہ نصیرالدین اپنی بیٹی کی شادی اس کے ساتھ کرنے کا خواہش مند نہیں ہے۔ ذرا دیر پہلے عبدالحیٰ کی شکل دیکھ کر وہ سوچ رہا تھا کہ قصہ آج ہی ختم ہوجائے گا لیکن عبدالحیٰ نے بہت تدبر کا مظاہرہ کرتے ہوئے چاچا سے الجھنے یا جھگڑنے سے گریز کیا تھا اور بالکل جائز طریقے سے اپنی خواہش چاچا کے آگے رکھی تھی جواب میں نصیرالدین نے بھی اس پر بگڑنے کے بجائے شازیہ کی شادی کا مشورہ دے دیا۔

''آپ کی بات بالکل بجا ہے چاچا جان میں خود اس نہج پر سوچ رہا ہوں۔ شازیہ کے لیے بڑے ماموں نے اپنے چھوٹے بیٹے کا رشتہ بھی دے دیا ہے لیکن آپ خود سوچیں، لڑکی کے جہیز کی تیاری مردوں سے کب ممکن ہے۔ ہمارا کام تو ہاتھ پر پیسہ رکھنا ہے۔ کپڑے لتوں کی خریداری، جہیز کی تیاری یہ تو سب عورتوں کے کرنے والے کام ہیں ناں میری شادی ہوجائے گی تو نند، بھاوج مل کر اپنی پسند سے





سامان خرید لیں گی اور پھر یہ بھی تو سوچیں کہ شازیہ کے بیاہ کے بعد ہمارے گھر کا چولھا چکی کون سنبھالے گا۔ پیچھے بچے گا کون۔ میں، ابا اور واصف..... گھر کی دیکھ بھال تو یقیناً عورت بہتر طور پر کرسکتی ہے۔'' عبدالحیٰ نے سنجیدگی سے انہیں مخاطب کیا تھا۔

''بہت خوب تو تم میری بیٹی کو ملازمہ بنا کر اپنے گھر لے جانا چاہتے ہو۔ ہانڈی روٹی کرے گی، برتن مانجھے گی، میلے کپڑے دھوئے گی۔ بس اسی لیے شادی کی جلدی مچا رہے ہو؟'' نصیرالدین نے استہزائیہ انداز اختیار کیا۔

''یہ سارے کام تو آپ کے گھر میں چاچی بھی کرتی ہیں تو گویا آپ انہیں بھی بیوی کی جگہ ملازمہ کا درجہ دیتے ہیں۔'' آخرکار عبدالحیٰ کے ضبط کا پیمانہ بھی لبریز ہوگیا تھا۔ جب دونوں چاچا بھتیجا جانتے تھے کہ ایک دوسرے کے دل میں کیا ہے تو کب تک بات گھما پھرا کر ہوسکتی تھی اور آخر نصیرالدین نے ہی جواز فراہم کردیا تھا ان کی بے تکی بات سن کر عبدالحیٰ کو غصہ آگیا تھا بلکہ غصہ تو وہ پہلے سے ہی دل میں دبائے بیٹھا تھا وہ غصہ اب ظاہر ہوگیا تھا۔

''زبان سنبھال کر بات کرو عبدالحیٰ، یہ مت بھولو تم اس وقت میرے گھر میں بیٹھے ہو۔ میں چاہوں تو تمہیں اسی وقت یہاں سے جانے کا حکم دے سکتا ہوں۔''

''میری امانت آپ کے گھر ہے چاچا، میں صرف آپ کو یہ یاد دلانے آیا تھا۔'' عبدالحیٰ نے بہت بےخوفی سے نصیرالدین کی آنکھوں میں جھانکا۔ ایک لمحے کو نصیرالدین نگاہیں چرا گیا مگر پھر بڑا بےپروا سا انداز اختیار کیا۔

''بچپن میں کیے گئے فیصلوں کو میں قطعی اہم نہیں گردانتا۔''

''آپ بھول رہے ہیں چاچا کہ یہ فیصلہ آپ نے ہمارے بچپن میں کیا تھا اپنے بچپن میں نہیں۔ آپ اس وقت عقل و شعور رکھتے تھے۔ آپ کی مرضی اور خواہش پر فروزاں کو مجھ سے منسوب کیا گیا تھا۔'' عبدالحیٰ تڑخ کر بولا۔

''زبانی بات ہی تھی ناں۔ کون سا میں نے نکاح کیا تھا اپنی بیٹی کا تمہارے ساتھ اور اگر نکاح بھی ہوتا تو ٹوٹ تو وہ بھی سکتا تھا۔ میں فروزاں کا باپ ہوں اس کے لیے جو مناسب سمجھوں گا وہی فیصلہ کروں گا بھلے کسی کو کوئی بھی اعتراض ہو۔ مجھے اس سے کوئی سروکار نہیں۔'' نصیرالدین کا لہجہ بالکل بےلچک تھا۔

''آپ اتنی آسانی سے سب کچھ کیسے ختم کرسکتے ہیں چاچا۔ آپ کا جو بھی مطالبہ ہو جو بھی خواہش ہے میں پوری کرنے کو تیار ہوں۔ آپ مجھ سے جو مرضی شرط لکھوالیں۔ میں فروزاں کے نام اپنا مکان تک کرنے کو تیار ہوں۔'' عبدالحیٰ نے یکلخت ہار مانتے ہوئے ملتجیانہ انداز اختیار کیا۔ اسے احساس ہوگیا تھا کہ اگر ایک بار وقت ہاتھ سے نکل گیا تو وہ اپنی فروزاں کو ہمیشہ کے لیے کھودے گا۔

''ہونہہ، وہ دو کمروں کا مکان، جس کی دیواریں سیلن زدہ ہیں تو دیمک کھائے کواڑ ......میری شہزادیوں جیسی بیٹی کا خوب بول لگایا تم نے عبدالحیٰ۔'' نصیرالدین نے طنز کیا۔ عبدالحیٰ کی کنپٹی کی رگ پھڑکنے لگی۔ اس نے خود کو کچھ انتہائی نامناسب کہنے سے روکا۔

''میں اپنی تعلیم مکمل کرلوں گا پھر مجھے کوئی معقول ملازمت مل جائے گی۔ میں یقین دلاتا ہوں فروزاں کو زندگی کی ہر آسائش فراہم کروں گا۔'' دروازے کی آڑ میں کھڑی فروزاں کی آنسوؤں بھری آنکھوں نے اسے چاچا کے سامنے مزید جھکنے پر مجبور کردیا تھا۔

''دیکھو عبدالحیٰ میں فیصلہ کرچکا ہوں۔ فیض

عالم کو زبان دے چکا ہوں۔ میری فروزاں فیض عالم کی بہو بنے گی۔ تم اپنا اور میرا وقت برباد مت کرو۔"

"زبان تو آپ نے میرے ماں، باپ کو بھی دی تھی۔ اگر فیض عالم سے زیادہ مال دار آسامی مل جائے گی تب دوبارہ زبان سے پھر جائیں گے کیا؟" اس نے زہر خند انداز میں دریافت کیا۔

"عبدالحئی!" نصیر الدین دہاڑے۔ "چلے جاؤ یہاں سے اور آئندہ اس گھر کی دہلیز عبور نہ کرنا۔ میں نے بوڑھے بھائی کا لحاظ کر کے تمہیں بہت رعایت دے دی ورنہ جتنی بکواس تم کر چکے ہو صحیح سلامت اس گھر سے نہیں جا سکتے تھے۔ میرے بازوؤں میں اتنا دم خم ہے کہ تم جیسوں کو اٹھا کر گھر کے باہر پھینک سکوں۔"

"میں جا رہا ہوں چاچا، آپ کو زحمت کرنے کی ضرورت نہیں۔" عبدالحئی اٹھ گیا۔

"مجھے پتا تھا چاچا کہ آپ کا فیصلہ نہیں بدلے گا بس اپنی سی کوشش کرنے آیا تھا تاکہ کسی کے دل میں کوئی خلش باقی نہ رہے۔" اس کی نگاہیں ذرا کی ذرا اٹھی تھیں۔ دروازے کی اوٹ میں کھڑی فروزاں پر اچٹتی نگاہ ڈال کر وہ واپس پلٹ گیا کسی ہارے ہوئے جواری کے مانند۔

فروزاں بے یقینی سے اسے جاتا دیکھتی رہی۔ وہ اتنی آسانی سے اس سے دستبردار ہو جائے گا یہ کیسے ممکن تھا اور وہاں شازیہ بھی بھائی سے اسی بات پر الجھ رہی تھی۔

"آپ چاچا کا انکار سن کر اتنی آسانی سے کیسے چلے آئے بھیا۔ فروزاں آپ کی منگ ہے، آپ کی غیرت ہے وہ۔ آپ اسے کسی اور کا کس طرح ہونے دے سکتے ہیں۔"

"فضول باتیں مت کرو شازیہ۔" عبدالحئی نے اسے بری طرح جھڑک دیا۔

وہ آنکھوں میں آنسو سموئے خفگی سے چپ چاپ بھائی کو تکتی رہی۔

"ہمارا کوئی شرعی اور قانونی رشتہ نہیں تھا۔ ایک زبانی کلامی عہد تھا جس سے چاچا پھر گئے لیکن وہ فروزاں کا باپ ہیں جو اس کے لیے مناسب سمجھیں انہیں وہ فیصلہ کرنے کا اختیار ہے اور بیٹیاں اپنے باپ کی عزت اور غیرت ہوتی ہیں منگیتروں کی نہیں۔ فروزاں کو حاصل کرنے کا صرف ایک طریقہ ہے کہ میں اسے گھر سے بھگا کر نکاح پڑھوا لوں اور میں اس طریقے کو غیرت مندی نہیں بلکہ بے غیرتی خیال کرتا ہوں۔ اپنی محبت کو دنیا میں رسوا کرنا مجھے کسی طور منظور نہیں۔" بات کے آخر میں عبدالحئی کا لہجہ بالکل دھیما ہو گیا تھا اور آنکھوں کے گوشے نم۔

"تم دونوں کا شرعی اور قانونی رشتہ نہیں تھا مگر دل کا رشتہ تو تھا ناں بھائی۔ تم مرد ہو سہار لو گے یہ غم مگر فروزاں، وہ تو جیتے جی مر جائے گی۔" شازیہ اپنی سہیلی کے دل کا حال جانتی تھی۔ عبدالحئی سے اس کے پیار میں کتنی شدت تھی شاید عبدالحئی بھی اس سے ناواقف تھا۔

"بھول جائے گی شادی کے بعد سب پرانی باتیں۔ چاچا صحیح کہہ رہے تھے یہاں آ کر اسے کیا ملتا۔ فیض عالم کی بہو بنے گی تو عیش کرے گی۔"

"بھائی!" شازیہ چیخ پڑی۔

"حقیقت کو قبول کر لینا ہی عقل مندی ہے شازیہ۔ یہ پیار محبت سب قصے کہانیوں کی باتیں ہیں۔ پیسہ آج کی سب سے بڑی حقیقت ہے۔"

"بس کرو بھائی۔" شازیہ نے روتے ہوئے اس کے آگے ہاتھ جوڑ دیے۔

"بھلے سے آپ دونوں کا رشتہ ٹوٹ گیا ہے لیکن جو پیار آپ دونوں ایک دوسرے سے کرتے ہیں اس کی توہین مت کریں۔ یہ پیار بہت بےلوث ہے سچا اور کھرا......"

"بس پھر غم کا ہے کا ہے شازی۔ آج کے دور میں کسی کو خالص پیار نصیب ہو جائے وہ دنیا کا خوش





قسمت ترین بندہ ہوتا ہے۔ پیار مل گیا بہت ہے عمر بھر کے لیے یہی زادِ راہ کافی ہے۔ پیار کرنے والی نہ مل سکی وہ میری قسمت۔" عبدالحئی جیسے خود کلامی کر رہا تھا۔ شازیہ روتے ہوئے پلٹ گئی۔ ماں کے مرنے کے بعد آج پھر اس گھر میں مرگ کا سا سماں تھا اور نصیر الدین کے گھر کی صورتِ حال بھی کچھ مختلف نہ تھی۔ فروزاں کو ایسی چپ لگی تھی کہ اس کی ماں کو ہول اٹھنے لگے۔ اخبار میں پڑھی خبریں اس کی نگاہوں کے سامنے گھومنے لگیں۔

"کچھ تو بول فروزاں...... چپ چاپ لیٹے کیا سوچتی رہتی ہے۔ میرا دل گھبراتا ہے تیری خاموشی پر۔"

"کیوں فکر کرتی ہو اماں۔ میں ایسا ویسا کچھ نہیں سوچ رہی۔ نہ تو زہر کھاؤں گی نہ گلے میں پھندا لگا کر خودکشی کی کوشش کروں گی۔ گھر سے بھاگوں گی بھی نہیں...... جہاں ابا کہتا ہے سر جھکا کر وہاں شادی کر لوں گی۔ ہاں بس اندر سے مر جاؤں گی لیکن دل کے اندر کون جھانک کر دیکھتا ہے۔" وہ ہولے سے ہنس دی اور اس کی ہنسی کا کرب ماں کا دل چیر گیا۔

"آج سے پہلے مجھے اپنی خوب صورتی پر ناز تھا اماں لیکن اب میں آئینہ دیکھتی ہوں ناں تو جی چاہتا ہے یہ خوب صورت چہرہ نوچ، نوچ کر بگاڑ دوں۔ اگر میں کالی کلوٹی، موٹے نین نقش والی ہوتی تو پھر تو کوئی میرا طلب گار نہ ہوتا ناں۔ چاہے عبدالحئی بھی مجھ سے زبردستی شادی پر تیار ہوتا لیکن میں اس کی ہو تو جاتی ناں۔ اس کا نام ہمیشہ، ہمیشہ کے لیے میرے نام سے جڑ جاتا، اماں تم لوگوں نے ہمارا اتنا کچا رشتہ کیوں جوڑا تھا۔ ہم تو بچے تھے، نادان تھے اس کچے بندھن کو بہت مضبوط جان کر دل کا رشتہ بھی جوڑ بیٹھے۔ ہمیں بتا دیا ہوتا کہ بچپن میں کیے گئے فیصلوں کی کوئی اہمیت نہیں ہوتی۔ انہیں ختم بھی کیا جا سکتا ہے، اپنا قول واپس لیا جا سکتا ہے۔" وہ بے آواز رو رہی تھی۔

"غلطی ہماری ہی ہے میری بچی...... تو بالکل صحیح کہہ رہی ہے۔ یہ فیصلے بچوں کے بچپن میں کرنے والے نہیں ہوتے...... بعد میں حالات کوئی بھی رخ اختیار کر سکتے ہیں۔ جیسے تیرے باپ کی آنکھوں پر دولت کی پٹی بندھ گئی ہے۔ مجھے معاف کر دینا میری بچی۔ تیری ماں تیرا مقدمہ ہار گئی۔" شائستہ نے اسے ساتھ لپٹایا تھا۔ کتنی دیر تک دونوں ماں بیٹی آنسو بہاتی رہیں پھر جیسے دونوں کو ہی صبر سا آ گیا۔ بہت لوگوں کے مقدر میں سمجھوتے بھری زندگی گزارنا ہوتا ہے۔ فروزاں بھی ذہنی طور پر خود کو سمجھوتے کے لیے تیار کرنے لگی۔ دل مر گیا تھا تو کیا ہوا وجود تو باقی تھا۔

اور ایک روز فیض عالم کے گھر والے اسی وجود کو اپنا نام دینے کی غرض سے اس کی انگلی میں انگوٹھی پہنا گئے۔ انہوں نے منگنی ہی اتنی دھوم دھام سے کی کہ لوگوں نے حیرت کے مارے انگلیاں دانتوں تلے داب لیں۔ دو سونے کے وزنی سیٹ، دس کامدار جوڑے، میچنگ جوتے، پرس، میک اپ کا بے تحاشا سامان اور بھی بہت کچھ۔

"اے بہن! تم نکاح ہی پڑھا لیتیں پوری بری تو اٹھا لائے ہو۔" ایک محلے کی عورت نے زرینہ کو مخاطب کیا۔ وہ قہقہہ لگا کر ہنس دی۔

"آپا بری کی تو تم بات ہی نہ کرو۔ تمہارے تصور سے بھی شاندار بری چڑھاؤں گی اپنی بہو کو۔ جتنی حسین میری بہو ہے سامان بھی تو اس کے شایانِ شان ہونا چاہیے۔" زرینہ نے فروزاں کی بلائیں لیتے ہوئے کہا۔ ان کا پورا گھرانا اس رشتے پر بہت خوش تھا۔ حسن ان لوگوں کی کمزوری تھا۔ خدا نے...... بے تحاشا دولت سے تو نوازا تھا مگر سب شکل صورت کے معاملے میں مار کھاتے تھے۔ سیاہی مائل سانولی رنگت اور چھوٹا قد اُن کے خاندان کی پہچان تھے اب فروزاں جیسا حسین ترین چہرہ ان کے خاندان میں شامل ہونے جا رہا تھا اس پر سب کی خوشی دیدنی تھی۔

فروزاں گھونگٹ میں سر چھپائے اپنی سسکیاں دباتی رہی۔ اپنی عمر کے بائیس برسوں تک وہ عبدالحئی کے نام سے منسوب رہی تھی اب نوید عالم کے نام کی انگوٹھی انگلی میں تو سجالی لیکن دل اب بھی کسی اور کے نام پر دھڑک رہا تھا۔ ذہن نے یہ حقیقت قبول کرلی تھی تو دل کیوں اپنی ضد پر اڑا ہوا تھا۔ فروزاں دل و دماغ کی کشمکش کے آگے بے بس ہوئی جارہی تھی۔

''چلو خیر سے آج کا فنکشن تو نمٹ گیا۔ شادی کے بارے میں کیا کہہ رہی تھی نوید کی ماں؟'' نصیرالدین نے رات کو بیوی سے پوچھا تھا۔ اس گھر میں صرف وہی تھا جو آج بے حد خوش تھا۔ اس کی فروزاں اتنے امیر کبیر خاندان کا حصہ بننے جارہی تھی یہ اس نے کبھی خواب میں بھی نہیں سوچا تھا۔

''دیکھو فروزاں کے ابا، یہ بات خود بھی سمجھ لو اور اپنے دوست کو بھی بتادو ہم آٹھ، نو مہینے سے پہلے شادی کا سوچ بھی نہیں سکتے۔ جب اتنے اونچے گھرانے میں بیٹی کا رشتہ جوڑا ہے تو جہیز بھی تو ان کے شایانِ شان ہونا چاہیے۔ پہلے گھر کی بات تھی سو نہ تمہیں کوئی فکر تھی نہ مجھے۔ چار کپڑوں میں بھی بیٹی بیاہ دیتے تو اعتراض کرنے والا کوئی نہ ہوتا۔ اللہ بخشے تمہاری بھابی کو...... بہت درویش صفت عورت تھی وہ ہی خوبیاں اس کے بچوں میں بھی ہیں نہ پیسے کی طلب نہ......''

''افوہ ان کا ذکر بیچ میں کیوں لاتی ہو۔'' نصیرالدین پر وقتی ندامت کا حملہ ہوا تھا مگر اگلے ہی پل اس نے جھنجلا کر بیوی کو ٹوکا تھا۔ شائستہ نے ٹھنڈی سانس بھری۔

''ہاں، پاگل ہوگئی ہوں۔ ان بھلے لوگوں کا اب کیا ذکر۔ وہ تو ہماری زندگیوں سے نکل گئے ہیں۔''

''جہیز کا مطالبہ تو فیض عالم کے گھر والے بھی نہیں کر رہے۔ یہ بھی اچھے لوگ ہیں، کہتے ہیں ہمارے گھر میں کسی چیز کی کمی نہیں بس آپ کی بیٹی چاہیے۔'' اس نے بیوی کو سمدھیانے کی اچھائی کا احساس دلانا چاہا۔

''ہاں لیکن دنیا کی زبانوں کو تو کوئی نہیں پکڑ سکتا ناں۔ جب وہ لوگ شاندار بری چڑھائیں گے تو لوگ اس کا جہیز سے موازنہ نہیں کریں گے کیا؟ اپنے جیسوں میں رشتہ جوڑیں تو کوئی مسئلہ نہیں ہوتا نصیرالدین۔ اب تم نے اپنی سی کرتو لی ہے اب دیکھنا اس کے کیا نتائج برآمد ہوتے ہیں۔''

''ناشکری عورت کسی حال میں خوش ہی نہیں ہوتی۔ کوئی اور ماں ہوتی تو آج کے دن پھولے نہ سمارہی ہوتی۔ کتنے قدر دانوں میں بیٹی جارہی ہے۔ دیکھا نہیں کیسے واری صدقے جارہے تھے۔ خدا کا شکر ادا کر شائستہ ناشکری کی باتیں مت کر۔'' نصیرالدین نے اسے جھڑک دیا۔

''بہرحال میں نے کہہ دیا ہے کہ وہ لوگ جلد شادی پر زور دیں تب بھی ان سے چھ، آٹھ مہینے کی مہلت ضرور لینی ہے۔ تین مہینے بعد ہماری کمیٹی کھلے گی اس کے بعد ہی جہیز کی تیاری شروع کروں گی۔''

''ہاں، ہاں ٹھیک ہے میں کون سا اپنی بیٹی کو اتنی جلدی خود سے جدا کرنے کا سوچ رہا ہوں۔'' نصیرالدین نے رسانیت سے تسلیم کیا۔

''بیٹی کو جدا کرنے کا ہی تو سوچا ہے تم نے نصیر۔ تایا کے گھر جاتی تو سمجھو سدا آنکھوں کے سامنے ہی رہتی۔'' شائستہ نے اس بار صرف دل میں سوچا کچھ کہنا نصیرالدین کو اشتعال دلانے کے مترادف تھا بہرحال اس نے اپنی بیٹی کے لیے مزید مہلت مانگ لی تھی۔ ہوسکتا ہے وقت گزرنے کے ساتھ اس کے دل کو قرار مل ہی جاتا مگر یہ شائستہ کی خام خیالی تھی فروزاں ہر گزرتے دن کے ساتھ مرجھاتی جارہی تھی۔ اس کی چمپئی رنگت کملانے لگی تھی۔ وزن بھی تیزی سے گر رہا تھا۔ اس کی ساس جب بھی آتی اپنی تشویش کا اظہار کرتی۔

''اے بھابی تم لوگ جلد شادی کو مان نہیں رہے مگر میری بیٹی کی حالت تو دیکھو...... ہمارے گھر آئے گی تو جسم پر ماس چڑھ جائے گا۔ ماشاء اللہ کھلا کھانا پینا ہے ہمارے ہاں۔ سات کلو تو دودھ ہی آتا ہے۔ موسمی پھلوں سے فریج بھرا رہتا ہے۔ جی چاہا تو کاٹ کر کھالیے جی چاہا تو جوس نکال کر پی لیا۔ ہم تو ملازموں کو ہی اتنا اچھا کھلاتے ہیں کہ جو ایک بار ہمارے گھر کام پر لگ گیا پھر کہیں اور جانے کا نام ہی نہیں لیتا۔'' زرینہ بیگم اپنی عادت کے مطابق شیخی مارنے سے باز نہ آئیں۔ شائستہ چپ چاپ سننے پر مجبور تھیں۔

''بتا بیٹی تیرے لیے اناروں کی ٹوکری بھجوادوں؟ جوس نکال کر پیے گی تو گالوں پر رونق آجائے گی۔'' وہ دلار سے فروزاں سے مخاطب ہوتی۔

''نہیں خالہ انار کھٹے ہوتے ہیں، میرا گلا پکڑ جائے گا۔'' فروزاں رکھائی سے جواب دے کر کمرے میں گھس جاتی۔

''وہ کیا کہتے ہیں بھابی کہ ہاں خدا جب حسن دیتا ہے نزاکت آہی جاتی ہے۔'' زرینہ قہقہہ لگا کر ہنستی۔ شائستہ کو بادلِ ناخواستہ مسکرانا پڑتا اور پھر ایک دن تایا کا سب سے چھوٹا واصف شازیہ کی شادی کا کارڈ دے گیا۔ عبدالحئی نے نصیرالدین کے کہے کی لاج رکھتے ہوئے دوبارہ اس گھر کی دہلیز عبور کرنے کی کوشش نہیں کی تھی۔ دونوں گھرانوں میں آنا جانا بالکل ختم تھا۔ شائستہ بہت بار سوچتیں کہ شازیہ سے جا کر مل آئیں لیکن پھر شرمندگی کے مارے وہاں جانے کی ہمت نہ پڑتی۔ اب موقع ایسا تھا کہ وہ ساری ندامت اور شرمندگی بالائے طاق رکھتے ہوئے وہاں چلی گئیں۔

''تیاری تو ساری ہوگئی ہوگی بیٹا...... پر میرے لائق کوئی خدمت ہے تو ضرور بتاؤ۔'' انہوں نے شازیہ کی پیشانی چوم کر پہلے...... اسے ڈھیر دعاؤں



سے نوازا تھا پھر شادی کی تیاری کے لیے اپنی خدمات پیش کیں۔

''چاچی بس آپ سے ایک گزارش ہے۔ میری سہیلی کو میری شادی والے دن لے آیئے گا، میں نے کبھی گڑیا، گڈے کی شادی تنہا نہیں کی۔ زندگی کے ہر موڑ پر فروزاں میرے ساتھ ہوتی تھی اب میری اپنی شادی پر ہی میری سکھی موجود نہیں ہوگی تو بتائیں میرے دل پر کیا گزرے گی۔'' اس نے روتے ہوئے شائستہ کو مخاطب کیا۔

''فروزاں آئے گی کیوں نہیں آئے گی بیٹا۔ اسے میں خود لاؤں گی۔'' انہوں نے شازیہ کو یقین دہانی کروائی تھی۔ خلافِ توقع نصیرالدین نے دونوں کو وہاں جانے کی اجازت دے دی۔ بن ماں کی بھتیجی کا لحاظ تھا یا کوئی اور وجہ...... شائستہ کو اس سے کوئی سروکار نہ تھا۔ اس کے لیے یہ اجازت ہی بہت تھی مگر خلافِ توقع فروزاں وہاں جانے سے انکاری ہوگئی۔

''اماں مجھ میں اتنا ضبط نہیں ہے۔ میں خود میں وہاں جانے کا حوصلہ نہیں پاتی۔'' وہ تھکے، تھکے لہجے میں ماں سے مخاطب ہوئی۔

''یہ شازیہ کی خواہش ہے بیٹے۔ تمہارا دکھ اپنی جگہ مگر یہ اس کی زندگی کا سب سے بڑی خوشی کا دن ہے۔ کیا تمہارے نزدیک اس کی خوشی سے زیادہ اپنا دکھ اہم ہے؟'' شائستہ نے پوچھا تھا۔ فروزاں.... بے بسی سے ماں کو دیکھ کر رہ گئی لیکن شازیہ کی بارات والے دن ماں کو اس سے دوبارہ کہنے کی ضرورت نہ پڑی وہ چپ چاپ تیار ہوگئی تھی۔ سفید لباس میں وہ کوئی آسمانی حور لگ رہی تھی۔ برائے نام میک اپ میں بھی اس کا سوگوار حسن عجیب چھب دکھلا رہا تھا۔ شازیہ چھوٹے کمرے میں مایوں کا جوڑا پہنے بیٹھی تھی۔ اگرچہ اس کی شادی ماموں کے گھر ہو رہی تھی مگر ننھیال سے آدھے افراد ان کی طرف سے شریک تھے تو کچھ نے بارات کے ساتھ آنا تھا۔ ددھیالی

رشتے داروں میں صرف وہی تھے جو عین وقت پر مہمانوں کی طرح آئے تھے۔شازیہ اس سے لپٹ کر روئی تو اس کے اپنے آنسوؤں کو بھی بہنے کا رستہ مل گیا۔ دونوں سہیلیوں نے آنسوؤں کے دریا بہادیے۔عبدالحئی بہن کے رونے کی آواز پر بے چین ہوکر کمرے میں آیا تھا مگر اس کے قدم چوکھٹ پر ہی جم گئے۔فروزاں نے آنسوؤں کی دھند کے پار اس کا مدھم سا ہیولہ دیکھا۔آنسو پونچھے تو وہ موجود نہ تھا۔ نگاہیں پیاسی کی پیاسی رہ گئیں۔شازیہ کی خالہ نے دونوں دوستوں کو الگ کیا۔پانی پلایا، تسلی دلاسا دیا۔ فروزاں کو خود پر قابو پانے میں کچھ پل ہی لگے تھے پھر اس نے شازیہ کے کان میں گھس کر اس سے مدھر کی بات کرنا شروع کردی۔

شازیہ کے ہونٹوں پر بھی شرمگیں مسکراہٹ بکھر گئی۔فروزاں نے دل کی گہرائیوں سے اپنی اس پیاری سی سہیلی کی آئندہ زندگی کی خوشیوں کی دعا کی تھی۔آخر شازیہ کی رخصتی بخیر وخوبی انجام پائی پھر فروزاں نے صرف رخصتی کے وقت ہی عبدالحئی کی جھلک دیکھی تھی۔اپنی بہن کو بازوؤں کے حلقے میں لیے سرخ ہوتی آنکھوں کو بار بار رگڑتے ہوئے سجی ہوئی گاڑی تک چھوڑ آیا تھا۔فروزاں عورتوں کے ہجوم میں چھپی، شازیہ کے کمرے کی چوکھٹ پر کھڑی شازیہ کی رخصتی کے نام پر اپنے کب کے جمع ہوئے آنسو بہاتی رہی۔تایا جانے کہاں تھے ان سے اس کی ملاقات تک نہ ہوئی۔رخصتی کے فوراً بعد وہ ماں کے ساتھ واپس گھر چلی گئی۔اس نے تو دھیان تک نہیں دیا تھا کہ رخصتی سے پہلے جب جہیز کا سامان گھر سے اٹھایا جارہا تھا تو اس میں کیا کچھ شامل تھا لیکن محلے کی کئی عورتوں نے شازیہ کے شاندار جہیز کا تذکرہ کیا تھا۔ تایا کی محلے میں بہت عزت تھی۔عبدالحئی کی شرافت کے بھی سب گواہ تھے۔نصیر الدین نے بھائی کے گھرانے سے جو زیادتی کی تھی منہ پر نہ سہی مگر سب محلے والے دل ہی دل میں اسے قصوروار گردانتے تھے۔فیض عالم کے گھرانے کو بھی کوئی عزت کی نگاہ سے نہیں دیکھتا تھا۔شازیہ کی شادی کے بعد محلے کی کچھ عورتوں نے ہی جتاتے ہوئے انداز میں اس کے شاندار جہیز کا ذکر کیا تھا۔ان ہی عورتوں کی زبانی پتا چلا کہ عبدالحئی نے اپنے دوست کے ساتھ اسپیئر پارٹس کا کام شروع کیا تھا۔سرمایہ دوست کا تھا تو بھاگ دوڑ عبدالحئی کی۔تجربہ دونوں کے پاس ہی نہ تھا لیکن اللہ نے آغاز میں ہی کام میں بہت برکت ڈال دی تھی۔

"بہت محنتی بچہ ہے۔دن رات ایک کردیا......گر کام اچھا چل نکلا ہے۔نیت اچھی ہو تو اللہ کام میں برکت ڈال ہی دیتا ہے۔" یہ پڑوس کی نسیمہ آپا تھیں جو بہت جتاتے ہوئے انداز میں شائستہ سے مخاطب تھیں۔

"اچھی بات ہے آپا، ہماری تو یہی دعا ہے کہ اللہ اس کے کام میں اور برکت ڈالے۔" شائستہ بیگم نے آپا نسیمہ کی توقع کے خلاف دل کی گہرائیوں سے عبدالحئی کی ترقی کاروبار کے لیے دعا کی تھی۔دیکھتے ہی دیکھتے عبدالحئی کا کاروبار پھیلتا گیا۔اس نے مکان کی ازسرنو تعمیر کروائی تھی۔رقبہ وہی تھا مگر جدید نقشے کے مطابق تعمیر شدہ مکان ان کی بدلتی ہوئی مالی حیثیت کا سب سے بڑا گواہ تھا۔شائستہ نے ایک دن تو نصیر الدین کو جتا ہی ڈالا۔

"صرف دولت کے پیچھے تم نے فروزاں کی عبدالحئی سے نسبت توڑی تھی ناں...... دیکھ لو اللہ نے کیسے اسے چھپر پھاڑ کر دولت دے دی اور سو فی صد حلال کمائی ہے۔سب کچھ اللہ کے کرم اور عبدالحئی کے زور بازو کا نتیجہ ہے۔اگر ذرا سا صبر کرلیتے تو ہماری فروزاں اپنے تایا کے گھر پر ہی راج کرتی۔مادی خواہشات بھی پوری ہوتیں ساتھ ساتھ دل کی خوشی بھی نصیب ہوتی۔تم نے اپنی بچی کا دل توڑ کر کچھ اچھا نہیں کیا نصیر الدین۔" شائستہ نے خاوند کو احساس





دلانا چاہا اور خلاف توقع نصیر الدین اس پر چڑھ نہیں دوڑا بس خاموشی سے گھورنے پر اکتفا کیا تھا۔

☆☆☆

شائستہ کو نصیر الدین کے رویے میں آج کل واضح تبدیلی محسوس ہورہی تھی۔جس طرح پہلے وہ فیض عالم کے گھرانے کے قصیدے پڑھتا رہتا تھا، آج کل اس کی زبان سے ان لوگوں کا تذکرہ کم ہی سننے کو ملتا۔ شائستہ کو لگتا نصیر اس سے کچھ چھپا رہا ہے، وہ کافی الجھا ہوا اور پریشان دکھائی دیتا اور پھر شوہر کی زبانی نہ سہی اسے نسیمہ آپا کی زبانی وہ خبر پتا چل ہی گئی۔

"کچھ سنا تم نے شائستہ! تمہارا داماد جوئے میں کوٹھی ہار گیا ہے۔ابھی تو تعمیر مکمل بھی نہ ہوئی تھی۔ زرینہ بیگم کی شیخیاں سنتی تھیں ناں تم۔ڈبل اسٹوری بنگلا تھا اور بے چاروں کو رہنا بھی نصیب نہ ہوا۔" نسیمہ آپا تو خبر سنا کر چلی گئیں۔شائستہ اپنی جگہ سن ہوکر رہ گئی۔نصیر الدین گھر آیا تو وہ اس پر چڑھ دوڑی۔

"اتنی بڑی خبر اور تم نے مجھے بتانا بھی ضروری نہیں سمجھی۔ مجھے تو یہ سمجھ نہیں آرہا کہ میں کس چیز کا غم مناؤں، نوید کے جواری ہونے کا پتا چلنے کا یا اس کا جوئے میں مکان ہارنے کا؟" نصیر الدین نے نگاہیں چرالیں۔

"فیض عالم نے سمجھایا ہے اسے۔آئندہ جوا نہیں کھیلے گا وہ۔" جب وہ بولا تو اس کی آواز بہت پست تھی گویا اسے خود پتا تھا کہ وہ کتنی کھوکھلی بات کررہا ہے۔

"تم جانتے ہو نصیر جوا اور شراب یہ دو لتیں ایسی ہیں جو کسی کو چٹ جائیں تو پھر پیچھا نہیں چھوڑتیں۔"

"کہا تو ہے اس کا باپ اب اس پر سختی کرے گا۔" نصیر الدین کا لہجہ اب بھی دھیما ہی تھا۔کوئی اور وقت ہوتا تو شائستہ پر چڑھ دوڑتا مگر اب اس کے اندر سر اٹھاتے پچھتاوے اسے بیوی سے نگاہیں ملانے نہیں دے رہے تھے۔شائستہ کو اندازہ ہوگیا کہ نصیر الدین کو اپنے غلط فیصلے کا احساس ہورہا ہے، اس نے لوہا گرم دیکھ کر چوٹ لگانے کا فیصلہ کیا۔

"بات سنو نصیر الدین، تم فیض عالم کو انکار کردو۔ ہمارے پاس اب تو جواز بھی ہے ہم کسی جواری کے ساتھ اپنی بیٹی کی شادی نہیں کرسکتے۔ میرے منہ میں خاک شادی کے بعد اگر اس نے......"

شائستہ نے بات ادھوری چھوڑ دی لیکن نصیر الدین اس کی ادھوری بات کا مفہوم سمجھ گیا تھا۔

"یہ اتنا آسان نہیں ہے شائستہ جتنا تو سمجھ رہی ہے۔ تجھے پتا ہے کہ بیٹی کی نسبت ٹوٹے تو دنیا والے کیسی باتیں بناتے ہیں۔"

"تمہاری بیٹی کی نسبت پہلی بار نہیں ٹوٹے گی نصیر الدین۔ پچھلی بار تو تمہیں خیال نہیں آیا کہ بیس برس پرانی نسبت ٹوٹے گی تو دنیا والے کیا کہیں گے؟" شائستہ چمک کر بولی تھی۔

"تجھے فیض عالم کی خصلت کا نہیں پتا شائستہ...... وہ بہت ٹیڑھا بندہ ہے۔ہم رشتہ توڑیں گے تو وہ اسے اپنی بے عزتی تصور کرے گا۔" آخر نصیر الدین بیوی کے سامنے دل کا خدشہ زبان پر لے آیا تھا اور اس بار شائستہ بھی چپ ہوگئی۔

"ہم کیسے بدنصیب ماں، باپ ہیں نصیر جو جانتے بوجھتے اپنی بچی کو اندھے کنویں میں دھکیل رہے ہیں۔" اس نے خود کلامی سی کی تھی۔

"اچھا بس نہ خود زیادہ پریشان ہو نہ مجھے کر...... یہ چھوٹی موٹی برائیاں تو دولت مند لوگوں میں عام پائی جاتی ہیں۔شادی کے بعد سر پر ذمے داری پڑے گی تو خود سدھر جائے گا نوید پھر ہماری فروزاں جیسی لڑکی اس کی بیوی ہوگی تو اچھائی، برائی کی تمیز خود سکھا دے گی۔ بیوی خوب صورت ہو تو بندہ اس کی ہر بات مانتا ہے۔" نصیر الدین نے شائستہ سے زیادہ خود کو تسلی دی۔

"مکان تو جوئے میں ہار گئے اب نیا مکان کہاں بنوائیں گے؟" شائستہ نے بھی ٹھنڈی سانس بھرتے ہوئے گویا حقیقت سے سمجھوتا کرتے ہوئے

بات بدلی۔

''ارے دولت کی کمی تھوڑی ہے ان لوگوں کے پاس۔ فیض عالم کہہ رہا تھا کہ اب مکان تعمیر کروانے کی دردِسری نہیں مول لیں گے۔ کسی اچھی سی کالونی میں بنا بنایا گھر خرید لیں گے۔'' نصیرالدین نے اس بار کچھ جوش میں بتایا۔

''ہاں، پیسہ ہاتھ میں ہو تو سب ممکن ہے۔'' شائستہ نے بھی جیسے تسلیم کرلیا۔

''وہ ہی تو میں کہہ رہا ہوں دولت بڑے، بڑے عیبوں پر پردہ ڈال دیتی ہے۔'' نصیرالدین نے بیوی کو بردباری سے سمجھایا۔

''یعنی میری فروزاں کے مقدر میں عیبوں والا بندہ ہی لکھا ہے۔'' شائستہ صرف دل میں سوچ کر رہ گئی۔

فیض عالم کے گھرانے کی واحد خوبی ان کی دولت کو بھی جیسے کسی نظر یا آہ کھا گئی۔ پہلے ان کے گودام میں آگ لگ گئی۔ ملازم کی معمولی سی غفلت مگر لاکھوں کا سامان جل کر خاکستر ہوگیا پھر فیض عالم کی شادی شدہ بیٹی کے گھر ڈاکا پڑ گیا۔

''آئے ہائے ہم تو لُٹ گئے، برباد ہوگئے۔ سارا زیور بتول کے گھر لاکروں میں رکھوایا ہوا تھا۔ یہ سوچا ہوا تھا کہ وہاں زیور محفوظ رہے گا۔ یہاں تو محلے کے بیچوں بیچ گھر ہے۔ چوری چکاری کا زیادہ ڈر تھا۔ بتول کے گھر تو چوکیدار بھی تھا۔ میری بچی کا زیور تو گیا سو گیا ہماری بھی عمر بھر کی پونجی لٹ گئی۔'' شائستہ جس وقت افسوس کرنے زرینہ کے پاس گئی، وہ عورتوں کے درمیان بیٹھی بہ آواز بلند واویلا کررہی تھی۔ بال بکھرے ہوئے تھے اور دوپٹا ندارد۔ بس سینہ کوبی کی کسر رہ گئی تھی۔ زرینہ کو اس حالت میں دیکھ کر شائستہ کو دلی افسوس ہوا۔ ویسے وہ ہر وقت کیسے بن ٹھن کر تیار رہتی تھی اور اب پہچانی ہی نہیں جارہی تھی کہ یہ وہی زرینہ ہے۔ اس کی بیٹیاں بھی اونچی آواز میں نامعلوم ڈاکوؤں کو کوسنے دیتے ہوئے ماں کی ہمنوا تھیں۔

''اللہ جانے کس کی نحوست ہے جو ہمارے پر چھاتی جارہی ہے۔ پہلے بنگلا ہاتھ سے گیا پھر گو... میں آگ لگی اور اب ڈاکا پڑ گیا۔ ہائے، ہائے ... سے فریاد کریں ہم تو برباد ہوگئے۔'' زرینہ بیگم ... واویلا جاری تھا۔ اس کی شائستہ پر نگاہ پڑ گئی تھی مگر ... ہی اس نے رخ پھیرلیا۔

شائستہ نے اس کے رویے کو غم کی زیادتی ... محمول کیا۔ اس بے چاری کو کیا خبر کہ کون آرہا ہے ... کون جارہا ہے۔ شائستہ نے اس کی بیٹی سے ... اظہارِ افسوس کر ڈالا۔

''دو چار دن میں امی آپ کی طرف ... لگائیں گی۔'' تمنا نے اس پر چبھتی ہوئی نگاہیں ڈا... کر رکھائی سے مخاطب کیا۔ شائستہ ان لوگوں ... رویے پر غور و فکر کرتی واپس آگئی۔ دماغ الجھ رہا ... مگر الجھن کا سرا ہل کر نہ دے رہا تھا اور تین دن بعد ... اس الجھن کا خاتمہ ہوگیا۔ زرینہ بیگم اپنی ایک بیٹی اور ... دونوکرانیوں کو لے کر صبح ہی صبح ان کے گھر پہنچ گئیں۔

نصیرالدین ابھی، ابھی کام پر نکلا تھا۔ فروزاں اور شائستہ صحن میں بچھی چارپائی پر بیٹھ کر ناشتا کرنے میں مصروف تھیں۔

''آئیں زرینہ بہن ناشتا کریں۔'' شائستہ نے خوش دلی سے مخاطب کیا۔

''ہمارے حلق سے لقمہ نیچے نہیں اتر رہا اور تم ... کہتی ہو ناشتا کریں۔'' زرینہ نے منہ بگاڑ کر نخوت سے کہا تھا۔ شائستہ کو اس کا انداز سمجھ میں نہ آیا۔ اس نے فروزاں کو آنکھ سے اشارہ کیا۔ فروزاں جلدی سے ناشتے کے برتن اٹھا کر باورچی خانے میں گھس گئی۔

''اس روز میں آئی تھی بہت افسوس ہوا تمنا بیٹی کے گھر ڈاکے کا سن کر...... آپ کا صدمے سے بُرا حال ہورہا تھا اس لیے آپ کے پاس آنے کی ہمت نہیں پڑی۔'' شائستہ نے بات کا آغاز کیا۔

''بڑی مہربانی کی تم نے ہمارے گھر چلی آئیں لیکن آئندہ یہ مہربانی کرنے کی ضرورت نہیں۔ جو رشتہ ہم نے بے وقوفی میں تم لوگوں سے جوڑا تھا میں وہ آج ختم کرنے آئی ہوں۔'' زرینہ بیگم نے لگی لپٹی کے بجائے فوراً ہی دوٹوک بات کرنے کا فیصلہ کیا تھا۔

''یہ آپ کیا کہہ رہی ہیں؟'' شائستہ کے لبوں سے پہلی بات یہی نکلی تھی۔

''ہاں بی بی، ٹھیک کہہ رہی ہوں میں ---- ہم بے وقوف لوگ ہیں چمکتی چیز کو سونا سمجھ کر اس پر ریجھ بیٹھے ورنہ تمہاری بیٹی میں سوائے چٹی چمڑی کے اور ہے ہی کیا۔ اس کی نحوست ہمارے گھر کو کھا گئی۔ جب سے نوید سے اس کا رشتہ جوڑا ہم بجائے ترقی کرنے کے نیچے کی طرف جانے لگے۔ وہ کیا کہتے ہیں کہ زوال...... ہاں ہمارا زوال شروع ہوگیا۔ جب صرف منگنی پر یہ حال ہوا ہے تو اللہ جانے شادی کے بعد ہمارا کیا بنتا پھر تو ہم بالکل فٹ پاتھ پر ہی آجاتے۔ ہمیں ایسی منحوس لڑکی نہیں چاہیے۔ جہاں مرضی شادی کرو اس کی بس ہمارے بیٹے کی جان چھوڑو۔'' زرینہ بیگم کی زبان آگ برسا رہی تھی۔

''آپ نے رشتہ ختم کرنا ہے تو سو بسم اللہ، یہ آپ کی نہیں آپ سے زیادہ ہماری دلی تمنا تھی لیکن میری بیٹی کے بارے میں فضول بکواس کرنے کی ضرورت نہیں۔ اگر مزید کچھ الٹا سیدھا کہا تو مجھ سے برا کوئی نہ ہوگا۔'' شائستہ کا چہرہ غصے کی شدت سے سرخ پڑ گیا۔

''سچائی ہر کسی کو کڑوی لگتی ہے اور تم تو ماں ہو۔ بنتا ہے بھئی تمہارا غصہ بنتا ہے۔'' زرینہ بیگم نے جیسے ان کی حالت سے حظ اٹھایا تھا۔

''اور خوب کہی تم نے کہ رشتہ توڑنا تمہاری دلی خواہش تھی۔ ارے تم ٹٹ پونجیوں کی اوقات ہی کہاں تھی کہ ہمارے گھرانے میں بیٹی بیاہنے کا خواب بھی دیکھتے، وہ تو ہم تمہاری بیٹی کی خوب صورتی پر مر مٹے، کیا پتا تھا کہ یہ خوب صورت چہرہ ایک منحوس ڈائن کا چہرہ ثابت ہوگا۔ سب کچھ نگل گئی کم بخت ہمارا۔''

''زرینہ بیگم مزید ایک لفظ نہیں۔'' شائستہ چیخ ہی تو پڑی۔

''اے بہن چیخنے چلّانے سے کیا سچائی پر پردہ پڑ جائے گا۔ خود سوچو تمہاری بیٹی جب تک اپنے تایا کے بیٹے سے منسوب رہی کیا معمولی سا دکان دار تھا وہ لیکن جیسے ہی اس کی زندگی سے تمہاری بیٹی کی نحوست دور ہوئی کیسا شاندار کاروبار چل پڑا اس کا...... اور ہم جو لاکھوں، کروڑوں میں کھیل رہے تھے، زمین پر آ لگے۔'' زرینہ بیگم چیخ کر بولی تھیں اس بار شائستہ کچھ نہ بول پائی۔

''ہوگئی ناں خاموش، سچائی کڑوی تو ہوتی ہے بہن مگر اس کو جھٹلایا نہیں جاسکتا۔''

''آپ جاسکتی ہیں زرینہ بیگم، میں آپ کے منہ نہیں لگنا چاہتی۔'' شائستہ نے اسے تنفر سے دیکھا۔

''ہاں، ہاں، ہمیں بھی یہاں بیٹھنے کا شوق نہیں۔ ہم تو سامان واپس لینے آئے ہیں۔ اب تک جو تمہاری بیٹی کو دیا ہے واپس لوٹا دو۔ تم نے تو خیر سے ایک انگوٹھی اور چار جوڑے دیے تھے منگنی پر وہ میں لے آئی ہوں۔'' زرینہ نے ملازمہ کو اشارہ کیا جس نے بڑا سا شاپر شائستہ کے ہاتھ میں پکڑا دیا۔ کچھ لمحوں کے لیے شائستہ کا دماغ ماؤف ہوگیا۔ جو کچھ ہو رہا تھا وہ اتنا خلافِ توقع اور اچانک تھا کہ شائستہ کے سوچنے سمجھنے کی صلاحیتیں سلب ہوگئیں لیکن چند لمحوں کے بعد فروزاں بہت سے ڈبے اٹھائے آگئی۔

''دیکھ لیں کوئی کمی بیشی تو نہیں؟'' اس نے سرد مہری سے پوچھا۔ زرینہ اس کو ایسے ایکشن کی توقع نہیں کر رہی تھی۔ ڈبے ملازماؤں نے سنبھال لیے۔

''اور یہ پیسے جو مختلف مواقع پر آپ نے مجھے دیے تھے۔'' اس نے مٹھی میں دبے ہوئے بہت سے نوٹ بھی زرینہ بیگم کے حوالے کر دیے۔

''گن لیں۔'' اس نے انہیں مخاطب کیا۔

زرینہ بیگم اس پر تیکھی نگاہ ڈال کر اٹھ گئیں۔ دونوں ملازمائیں اور بیٹی بھی ان کی پیروی کرتے ہوئے اٹھ گئیں۔

''جا رہے ہیں ہم یہاں سے بھی اور تمہارے پڑوس سے بھی۔ اب اپنے نوید کی شادی اپنی خالہ کی پوتی سے کر رہی ہوں۔ شکل صورت کی ماٹھی ہے تو کیا ہوا، جہیز میں یہ شاندار کوٹھی دے رہے ہیں۔ وہیں شفٹ ہو رہے ہیں ہم۔ تم کنگلوں سے رشتے داری کے بعد نری پریشانی کے کچھ نہیں ملا۔ شکر ہے اس منحوس چکر سے نکلے ہم۔'' زرینہ بیگم نخوت بھرے انداز میں کہتی ہوئی دہلیز پار کر گئیں۔ شائستہ دونوں ہاتھوں سے سر تھام کر بیٹھ گئی۔

فروزاں نے باورچی خانے کا رخ کیا تھا اور ذرا دیر بعد وہ ٹرے میں پھر ناشتا سجائے آ گئی۔

''آئیں اماں ناشتا کریں۔ ناشتے سے فارغ ہو کر میں واشنگ مشین لگاؤں گی، میلے کپڑوں کا ڈھیر جمع ہو رہا ہے۔'' وہ معمول کے انداز میں ماں سے مخاطب تھی جیسے کچھ ہوا ہی نہ ہو۔ شائستہ نے بہ مشکل آنسو ضبط کیے تھے۔ پتا نہیں اس کی بیٹی کی قسمت میں مزید کیا کچھ ہونا باقی تھا۔ جہاں ایسے کم ظرف لوگوں سے رشتہ ٹوٹنا باعثِ اطمینان تھا وہاں زرینہ کی لن ترانی سن کر دل ڈوبا جا رہا تھا۔ آج اس کی کچھ دن پہلے کی گئی باتوں کا مفہوم بھی سمجھ آ رہا تھا، اس دن سب عورتوں کے بیچ بیٹھ کر بین کرتے ہوئے وہ جس منحوس ہستی کی نحوست کا بار بار ذکر کر رہی تھی وہ یقیناً اس کی فروزاں تھی۔ عورتیں ویسے بھی کانوں کی کچی اور پیٹ کی ہلکی ہوتی ہیں جانے یہ بات کہاں سے کہاں تک پھیلے گی۔ فروزاں کی آئندہ زندگی پر اس کے کیا اثرات ہونے تھے۔ چند لمحوں میں ہی شائستہ نے کیا کچھ نہ سوچ لیا تھا۔ نصیر الدین کے ایک غلط فیصلے نے زندگی کو مشکل ترین بنا دیا تھا۔ اس کا جی چاہ رہا تھا کہ نصیر الدین اس کے سامنے آئے اور وہ اس کا گریبان پکڑ کر جھنجوڑتے ہوئے اپنی بیٹی کی زندگی کی کٹھنائیوں کا حساب لے لیکن جب نصیر الدین کے علم میں ساری بات آئی تو اس کی اپنی حالت اتنی غیر ہو گئی کہ شائستہ کا اس سے لڑنے کا ارادہ بھربھری مٹی کی طرح ڈھے گیا۔

''فیض عالم کے تیور مجھے بھی بہت دنوں سے اکھڑے، اکھڑے لگ رہے تھے وہ لوگ بات ختم کر دیتے مگر ہماری فروزاں پر نحوست کا ٹھپا تو نہ لگاتے۔'' جو خدشات شائستہ کو ستا رہے تھے ان ہی خدشات نے نصیر الدین کو بھی اپنی لپیٹ میں لے لیا۔ فروزاں اسے کھانا دینے آئی تو وہ بیٹی کے سامنے ہی رو پڑا۔

''مجھے معاف کر دینا میری بچی، دنیا میں مجھ جیسے بدقسمت باپ بھی ہوتے ہیں جو اولاد کی ہنستی بستی زندگی کو غلط فیصلوں کی بھینٹ چڑھا دیتے ہیں۔'' نصیر الدین اپنی کم عقلی کا ماتم کرتے ہوئے بولا۔

''جو ہوا سو ہوا ابا، اب سوچ، سوچ کر خود کو ہلکان مت کریں۔'' اس نے رسانیت سے باپ کو دلاسا دیا تھا لیکن نصیر الدین کے پچھتاوے کی شدت میں ہر گزرتے دن کے ساتھ اضافہ ہی ہوتا جا رہا تھا۔

''حوصلہ کرو فروزاں کے ابا، اللہ سے بہتری کی دعا کرو۔ وہی ہے جو ہماری بچی کا نصیب کھولے گا۔'' اس روز بھی جب نصیر الدین خود کو کوسنے میں مصروف تھا تو شائستہ نے اسے سمجھایا۔ شوہر کی حالت دیکھ کر اب اسے اس پر ترس آتا تھا۔

''کیا ہیرا لڑکا تھا عبدالحئی، میرا اپنا خون، نیک، شریف، خوب صورت، حلال روزی پر یقین رکھنے والا۔ میں نے تو اپنی بیٹی کے نصیب خود ہی کھوٹے کر دیے۔'' وہ مسلسل خود احتسابی کے دور سے گزر رہا تھا۔ عبدالحئی کی وہ خوبیاں جو پہلے کسی گنتی میں شمار نہ تھیں سب یاد آنے لگیں۔

''وہ باب اب بند ہو چکا ہے فروزاں کے





ابا...... بار بار کیوں اس کا ذکر کرتے ہو۔ جتنا ذلیل کر کے تم نے عبدالحئی کو اس گھر سے نکالا تھا وہ دوبارہ یہاں کا رخ کرنے کا سوچے گا بھی نہیں۔'' شائستہ کے لہجے میں بھی یاسیت گھل گئی۔

''معلوم ہے شائستہ اور کس بات کا غم منا رہا ہوں۔'' نصیر الدین نے تھکے، تھکے انداز میں خود کلامی کی۔

☆☆☆

دو دن بعد کی بات تھی۔ دروازے پر بڑی مانوس سی دستک ہوئی۔ نصیر الدین اور شائستہ مل کر چارپائی بُننے میں مصروف تھے۔ دستک سن کر دونوں نے ایک دوسرے کو دیکھا پھر نصیر الدین نے لپک کر دروازہ کھولا۔ سامنے حفیظ الدین کھڑے تھے۔

''بھائی حفیظ آپ؟'' نصیر الدین کو بصارت پر یقین نہیں آیا۔ دو گلیاں چھوڑ کر حفیظ الدین کا گھر تھا مگر اتنے مہینوں سے گلی، محلے میں بھی دونوں بھائیوں کا آمنا سامنا نہیں ہوا تھا۔ حفیظ الدین اپنے گھر کے پاس والی مسجد میں ہوتے تھے یا وہاں سے سیدھے اپنے گھر۔

''تم نے تو بھائی کی خیر خبر لینا ہی چھوڑ دی کہ بڑا بھائی زندہ بھی ہے یا مر گیا۔ میں نے سوچا خود ہی مل آؤں۔'' حفیظ الدین گھر کے اندر داخل ہوتے ہوئے بولے۔ شائستہ بھی صحن کے بیچوں بیچ بے یقینی کی کیفیت میں گھری کھڑی تھی۔

''دلہن سلام بھی بھول گئیں؟'' حفیظ الدین آج پرانے والے حفیظ الدین لگ رہے تھے۔ شائستہ نے ہڑبڑا کر سلام کیا۔ نصیر الدین جھٹ برآمدے میں سے کرسی اٹھا لایا۔

حفیظ الدین کرسی پر بیٹھ گئے تھے۔ نصیر الدین ان کے پاس ہاتھ باندھے کھڑا تھا۔ بڑے بھائی کا ادب اس نے ہمیشہ ملحوظ رکھا تھا بس درمیان کے کچھ عرصے میں جانے عقل پر کیسا پردہ پڑا کہ دکھوں سے چور بھائی کو اس نے خود بھی زخم دے دیا لیکن آج دل ہی دل میں نصیر الدین اس بات پر شکر کر رہا تھا کہ اس تمام عرصے میں بڑے بھائی سے سامنا نہیں ہوا ورنہ جس طرح عزیز از جان بھتیجے کو ذلیل کر کے گھر سے نکالا تھا اگر اس وقت بڑا بھائی جواب طلبی کرنے آ جاتا تو یقیناً نصیر الدین ان سے بھی کچھ الٹا سیدھا بول دیتا لیکن اللہ نے اسے ندامت سے بچا لیا تھا۔ وہ باپ جیسے بھائی کے سامنے زبان درازی سے محفوظ رہا تھا۔

''کہاں ہیں بچے؟'' حفیظ الدین نے شائستہ کو مخاطب کیا۔

''چھوٹے تو دونوں ٹیوشن پڑھنے گئے ہیں، فروزاں کمرے میں ہے۔ فروزاں...... فروزاں باہر آؤ دیکھو تو تمہارے تایا ابا آئے ہیں۔'' شائستہ نے جھٹ فروزاں کو آوازیں دیں۔ چند لمحوں بعد فروزاں کمرے سے نکلی تھی۔ تایا کے پاس آ کر دھیرے سے انہیں سلام کیا۔

''جیتی رہو، خوش رہو، سدا آباد رہو۔'' انہوں نے ڈھیروں دعاؤں سے نوازا۔ وہ یاسیت جو تائی جان کے انتقال کے بعد ان کی شخصیت کا حصہ بن گئی تھی۔ آج وہ اس کیفیت سے نکلے ہوئے لگ رہے تھے۔

''شام کی چائے کا وقت ہے۔ چائے نہیں ملے گی گیا؟'' حفیظ الدین نے بھاوج کو دیکھا۔

''کیوں نہیں بھائی جان، جا فروزاں جلدی سے چائے بنا لا۔'' اس نے جھٹ فروزاں کو باورچی خانے بھیجا۔

''شازیہ کے جانے کے بعد چائے، پانی کی بہت تنگی ہو گئی ہے۔ عبدالحئی بیٹا بہت فرمانبردار ہے لیکن ہے ایک نمبر کا پھوہڑ۔ چائے تک ڈھنگ کی نہیں بنا سکتا۔ میں آج خاص طور پر اسی مقصد کے لیے آیا ہوں کہ مجھے تاریخ اور دن بتا دو کہ ہم فروزاں کو لینے کب آئیں لیکن کوئی نزدیک کی تاریخ دینا۔ ہمارا گھر تعمیر و مرمت کے بعد نیا تو لگنے لگ گیا

ہے مگر بہت سُونا ہوگیا ہے، فروزاں آجائے گی تو آباد ہوجائے گا۔'' حفیظ الدین اتنے معمول کے انداز میں شادی کی تاریخ مانگ رہے تھے جیسے باقی سارے معاملات طے ہوچکے ہوں یا پھر درمیان کے عرصے میں کچھ ہوا ہی نہ ہو۔ شائستہ اور نصیرالدین آنکھیں پھاڑے انہیں دیکھتے رہے پھر نصیرالدین بھائی کے قدموں میں بیٹھ گیا۔

''حفیظ بھائی مجھے معاف کردیں۔'' وہ لمبا چوڑا مرد بچوں کی طرح آنسو بہانے لگا تھا۔ شائستہ کی آنکھوں سے بھی ٹپ ٹپ آنسو گرنے لگے۔ ایسی اعلیٰ ظرفی، ایسی کشادہ دلی۔ یہ فرشتہ صفت انسان تھا تو ہمیشہ سے ہی ایسا مگر اتنا کچھ ہونے کے بعد بھی وہ بغیر کچھ جتائے فروزاں کا رشتہ مانگ لیں گے یہ شائستہ کے وہم وگمان میں بھی نہ تھا۔

''بچپن سے تیری یہ ہی عادت ہے نصیر۔ پہلے غلطی کرتا ہے پھر فرش پر پھسکڑا مار کر بیٹھ کر رونا دھونا مچاتا ہے۔ چل اٹھ شاباش سارے کپڑے میلے ہوجائیں گے۔'' انہوں نے شگفتگی سے چھوٹے بھائی کو مخاطب کیا۔

''میری غلطی بہت بڑی ہے بھائی، اتنی آسانی سے معاف کیوں کیا۔'' نصیر الدین نے بھرّائے ہوئے لہجے میں بھائی کو مخاطب کیا۔

''او نہیں یار، غلطی میری بھی ہے۔ بلقیس کے جانے کے بعد دنیا تیاگ بیٹھا۔ عبدالحئی پر ضرورت سے زیادہ بوجھ لاد دیا۔ گھر کے معاملات بھی اسی کے سر پر چھوڑے اور کھانے کمانے کی ذمّے داری بھی اسی کے سر پر تھوپ دی۔ میرے ہونہار اور قابل بچے کی پڑھائی بیچ میں رکی۔ ادھر تو نے رشتہ توڑا تب بھی.... بے چارہ عبدالحئی ہی بھاگا بھاگا تیرے پاس آیا۔ میں نے گھر سے نکلنے کی زحمت نہیں کی ورنہ بتا کیا تو میری بات ٹال سکتا تھا بھلا؟'' حفیظ الدین نے بھائی کو مخاطب کیا۔ یہ یقیناً ان کی کشادہ دلی تھی کہ وہ حقیقتِ حال جانتے ہوئے ماضی کے متعلق خوش گمانی میں مبتلا تھے۔

''پتا نہیں بھائی جان، مجھ بدبخت کی آنکھوں پر اُن دنوں ایسی پٹی بندھی ہوئی تھی کہ میں آپ کو بھی انکار کرسکتا تھا، اللہ کا شکر ہے اس نے اس بدتمیزی سے بچالیا۔'' نصیرالدین نے شرمندہ لہجے میں سچائی کا اعتراف کیا تھا۔

''تو بیچ میں بس خود کو گھسیٹ لیا کر۔ ہاں تو میں کہہ رہا تھا کہ غلطی میری بھی تھی۔ میں عبدالحئی کو ہر طرح کی ذمّے داری سونپ کر خود اس بہشتن کا غم منانے بیٹھ گیا۔ عبدالحئی نے بہن کی شادی کی۔ سارا انتظام کیسے ہوا مجھے نہیں پتا۔ میں نے اپنی دانست میں اللہ سے لو لگالی تھی لیکن یار حقوق اللہ کی ادائیگی میں کوئی کمی بیشی ہو بھی جائے تو اوپر والا معاف کرسکتا ہے لیکن حقوق العباد سے منہ موڑا جائے تو مسئلہ بڑا گڑبڑ ہوجاتا ہے بھائی...... اولاد سے زیادہ ماں، باپ پر کس کا حق ہے۔ اللہ کا شکر ہے مجھے اپنی غلطی کا احساس ہوا۔ یہ میرا فرض ہے کہ میں اپنے بیٹے کی زندگی میں اس کی کھوئی ہوئی خوشیاں لوٹاؤں...... جب عبدالحئی نے دیانت داری سے اپنے تمام فرائض ادا کردیے تو میں اپنے فرض سے کیسے چشم پوشی اختیار کرسکتا تھا۔ اس نے مجھے کل رات کو ہی بتایا کہ فروزاں کی نسبت ٹوٹ گئی ہے۔ میں نے اس سے ایک ہی سوال پوچھا کہ بیٹا اگر تجھے اپنی انا پیاری ہے تو تیرے چاچے نے جو تیری بے عزتی کی تھی اسے یاد رکھ اور فروزاں کو بھول جا لیکن اگر تجھے اپنی محبت پیاری ہے تو بھول جا تیری اور فروزاں کی نسبت کبھی ٹوٹی بھی تھی۔ نہ کبھی زندگی میں فروزاں کو طعنہ دیجیو نہ کبھی چاچے کو اس کی غلطی کا احساس دلا کر شرمندہ کیجیو۔ وہ بولا ابا جی آپ مجھے اتنا کم ظرف سمجھتے ہیں۔ بس بھائی مجھے جواب مل گیا اسی لیے تمہارے پاس حاضر ہوا ہوں۔ بتاؤ پھر اگلے چاند کی چودہ تاریخ کیسی رہے گی؟'' حفیظ الدین نے بات کے اختتام





پر سوالیہ نگاہوں سے بھائی، بھاوج کو تکا۔

''آپ کا حکم ہمارے سر آنکھوں پر بھائی جان۔ فروزاں آپ کی امانت ہے ہمارے پاس...... جب جی چاہے اپنی امانت لے جائیں۔'' شائستہ اور نصیرالدین پر شادیِ مرگ طاری ہوگئی تھی۔

''ٹھیک ہے پھر میں چلتا ہوں۔ نماز کا وقت ہورہا ہے۔'' وہ اٹھ کھڑے ہوئے۔

''چائے تو پیتے جائیں بھائی، فروزاں چائے بنانے میں اتنی دیر لگادی بیٹا۔'' شائستہ نے فروزاں کو آواز دی تھی۔

''او بھلیے لوکے اب باقی کی سای عمر اپنی فروزاں کے ہاتھ کی ہی چائے پیئں گے۔ اب چلوں گا نماز کا بھی وقت ہورہا ہے اور تمہارا بھتیجا بھی میری راہ تک رہا ہوگا۔'' حفیظ الدین مسکراتے ہوئے اٹھے تھے۔ شائستہ اور نصیرالدین انہیں دروازے تک چھوڑنے گئے تھے۔

''اللہ نے کتنا کرم کردیا۔ آج تو میں بھی مسجد میں نماز پڑھ کر شکرانے کے نفل ادا کروں گا۔ جا شائستہ میری ٹوپی لادے۔'' نصیرالدین نے بیوی کو مخاطب کیا۔ خوشی اس کے انگ انگ سے پھوٹ رہی تھی اور جب وہ وضو کرکے گھر سے نکل گیا تو شائستہ نے باورچی خانے میں جھانکا، فروزاں پیڑھی پر بیٹھی سر جھکائے ماچس کی تیلی سے فرش پر نادیدہ لکیریں کھینچنے میں مصروف تھی۔

''ایسے کیوں بیٹھی ہے۔ تو نے سن لی ناں اپنے تایا کی باتیں...... آج تو بہت بڑی خوشی کا دن ہے فروزاں۔''

''آپ نے مجھ سے پوچھے بغیر تایا کو ہاں کیوں کی اماں۔ مجھے اس رشتے سے انکار ہے۔'' فروزاں نے مدھم لہجے میں ماں کو مخاطب کیا۔ شائستہ نے اسے ایسے دیکھا جیسے اس کا دماغ چل گیا ہو۔

''ایسے کیا دیکھ رہی ہیں، میں ٹھیک کہہ رہی ہوں مجھے عبدالحئی سے شادی نہیں کرنی اماں۔'' اس نے اس بار اپنی بات پر زور دیتے ہوئے کہا۔

''اللہ کے واسطے فروزاں، بس کردے اتنی مشکل سے سب ٹھیک ہونے جارہا ہے۔ اب تیری کھوپڑی کیوں گھوم گئی؟'' شائستہ نے روہانسی ہوکر پوچھا۔

''اماں میں کوئی موم کی گڑیا نہیں ہوں جیتی جاگتی انسان ہوں۔ میری زندگی سے متعلق فیصلوں میں میری مرضی اور خوشی بھی شامل ہونی چاہیے۔''

''تو کیا عبدالحئی کا ساتھ تیری زندگی کی سب سے بڑی خوشی نہیں؟'' شائستہ نے پوچھا تھا۔

''ہے اماں بالکل ہے، یہ میری خوشی تو ہے پر میری مرضی نہیں ہے۔ میں اتنی خودغرض نہیں ہوں اماں کہ اپنی خوشی کے لیے کسی اور کی زندگی مشکل میں ڈال دوں۔'' وہ ٹھہرے ٹھہرے لہجے میں مخاطب تھی۔

''تو کہنا کیا چاہ رہی ہے فروزاں۔ تیری باتیں میری سمجھ سے باہر ہیں۔'' شائستہ عاجز آتے ہوئے بولی۔

''اماں تجھے زرینہ خالہ کی باتیں بھول گئیں کیا...... بے شک مجھے اس عورت سے نفرت کی حد تک چڑ تھی۔ زہر لگتی تھیں مجھے اس کی باتیں لیکن اس روز اس نے بالکل سچ بات کی تھی اماں۔ جب تک میں عبدالحئی کی زندگی میں شامل رہی وہ بالکل معمولی زندگی گزارتا رہا۔ نہ پیسے کی فراوانی تھی نہ اس نے زندگی میں کوئی ترقی کی تھی اور جیسے ہی میں اس کی زندگی سے نکلی وہ کہاں سے کہاں پہنچ گیا۔ شاید میری نحوست ہی تھی جس نے عبدالحئی پر بہتر زندگی کے دروازے بند کیے رکھے۔'' فروزاں خود اذیتی کی انتہا پر تھی۔

''تو اس خبیثن کی باتوں میں آگئی فروزاں۔ پگلی یہ سب نصیبوں کے کھیل ہیں۔''

''وہی تو اماں، میں اتنی نصیبوں والی نہیں ہوں۔ خواہ مخواہ عبدالحئی کی زندگی کیوں خراب کروں۔ اسے تو کسی بہت اچھی بھاگوان عورت کا

ساتھ ملنا چاہیے۔ بس تم تایا کو انکار کردیا۔ عبدالحیٰ کے سوا جس سے بھی کہو گی چپ چاپ شادی کرلوں گی۔'' فروزاں نے آنکھوں کے نم گوشے صاف کیے۔

شائستہ اسے بے بسی سے دیکھ کر رہ گئی۔ جانتی تھی فروزاں اول تو ضد کرتی نہیں لیکن اگر کبھی کسی بات پر اڑ جائے تو پیچھے نہیں ہٹتی۔ فی الحال اس نے بحث کرنا مناسب نہیں جانا۔ ابھی وہ جذباتی ہورہی تھی ہوسکتا ہے کچھ وقت گزرنے کے بعد اسے اپنی حماقت کا احساس ہوجاتا۔ شائستہ چپ چاپ اس کے پاس سے ہٹ گئی۔ اگلے دن ہنستی مسکراتی شازیہ آن پہنچی۔ شادی کے بعد دونوں سہیلیوں کی پہلی ملاقات تھی۔ فروزاں سے ملتے ہوئے شازیہ کے لب مسکرارہے تھے جبکہ آنکھوں کا فرش گیلا تھا۔

''تم لوگ کس مٹی کے بنے ہوشازی، ہماری غلطی اتنی چھوٹی تو نہ تھی کہ فوراً بھلا کر ہنستے ہنستے ملنے پہنچ گئے۔'' فروزاں نے اسے عجیب سے لہجے میں مخاطب کیا تھا۔

''اگر اپنے، اپنوں کی غلطیاں نہ بھلائیں فروزاں تو وہ اپنے تو نہ ہوئے وہ تو غیر ہوئے ناں۔'' شازیہ نے اسے محبت سے مخاطب کیا۔

''مجھے اپنا سمجھتی ہوشازی؟'' فروزاں نے پوچھا تھا۔

''ہاں دنیا میں سب سے زیادہ اپنا لیکن مدثر کے بعد۔'' شازیہ شوخی سے کھلکھلائی تھی۔

''میں بھی تم لوگوں کو اپنا سمجھتی ہوں شازیہ اس لیے تم لوگوں کا برا چاہ ہی نہیں سکتی۔'' فروزاں بات کی تمہید باندھ رہی تھی۔ شائستہ نے بوکھلا کر اسے دیکھا روکنا چاہا مگر روک نہ پائی۔ فروزاں نے شازیہ کے سامنے اپنے فیصلے کا دوٹوک اظہار کردیا تھا۔ شازیہ حیرت سے منہ پھاڑے اس کی شکل دیکھتی رہی۔

''یہ کیا پاگل پن ہے فروزاں، خود کو کسی اور کی آنکھ سے کیوں دیکھ رہی ہو...... بکواس کی تھی اس عورت نے۔ رشتہ توڑنے کا بہانہ چاہیے تھا انہیں۔ ان لوگوں کو اپنے گرتے ہوئے کاروبار کو سنبھالنے کے لیے مالدار آسامی کی ضرورت تھی اس لیے انہوں نے وہ بکواس پھیلائی تھی۔ تمہاری پڑوسن نسیمہ آپا کی زبانی مجھے سب پتا چل گیا تھا۔ ہم تو چلو تمہارے اپنے ہیں، تم سے پیار کرتے ہیں لیکن آس پڑوس میں کوئی ایک بھی شخص ایسا نہیں جس نے اس گھرانے کی ذہنیت کی برائی نہ کی ہو۔ شکر ہے ایسے بد بخت لوگوں سے یہ محلہ پاک ہوا۔'' شازیہ کو سارے سیاق وسباق کا بخوبی علم تھا۔

''میں مانتی ہوں شازی وہ لوگ صحیح نہیں تھے لیکن زرینہ بیگم کی بات مجھے غلط نہیں لگی۔ میں نہیں چاہتی میری نحوست عبدالحیٰ کی زندگی کو گہنا دے۔'' اس نے کہا تو شازیہ کا جی چاہا اپنا سر پیٹ لے۔ اس کی عقل میں جو بات سما گئی تھی اس کا نکلنا مشکل تھا۔

''اچھا ٹھیک ہے بابا، جو تم نے کہا ہم نے مان لیا۔ بات ختم پیسہ ہضم۔'' شازیہ نے چاچی کو آنکھ کا اشارہ کرتے ہوئے بات ٹال دی تھی۔ وہ جانتی تھی کہ فروزاں کے دماغ کا خناس اب کون نکال سکتا ہے۔ اسی لیے اس نے موضوع تبدیل کرتے ہوئے شائستہ کو مخاطب کیا۔

''چاچی میں آج رات اباجی کی طرف ہی رک رہی ہوں۔ سوچ رہی ہوں شام کو ڈاکٹر نائلہ کی طرف چکر لگالوں۔ آپ چلیں گی میرے ساتھ۔'' اس نے علاقے کی مشہور گائناکالوجسٹ کا نام لیا تھا۔

''ہاں، ہاں کیوں نہیں، خیر کی خبر ہے ناں!'' شائستہ اس کی بات سن کر بے تحاشا خوش ہوگئی تھی۔ جیٹھ کے بچوں کو انہوں نے ہمیشہ دل سے ہی چاہا تھا کہ درمیان میں جو عرصہ نصیرالدین کے غلط فیصلے کی بھینٹ چڑھا تھا اس تمام عرصے میں بھی شائستہ کی خاموش دعاؤں میں یہ بچے شامل رہے تھے اور شازیہ، چاچی کے سوال پر شرماتے ہوئے





انہیں چپکے، چپکے کچھ بتانے لگی۔ فروزاں کے چہرے پر مسکراہٹ بکھر گئی۔ شادی کے بعد ہم عمر ہمجولیاں کیسی معتبر بن جاتی ہیں۔ اس نے شائستہ اور شازیہ کو باتوں میں مشغول پاکر کچن کا رخ کیا۔ کچھ بھی تھا آج اس کی سکھی کتنے بہت دنوں بعد گھر آئی تھی۔ وہ اس کی بھرپور خاطر کرنا چاہتی تھی۔ کچھ وقت گزار کر شازیہ چلی گئی تھی۔ اس نے دوبارہ فروزاں سے اس کے اور عبدالحیٰ کے متعلق کوئی بات نہیں کی تھی۔ شام کو عصر کی نماز پڑھتے ہی شائستہ بھی چادر اوڑھ کر جیٹھ کی طرف چلی گئیں۔

''تمہارے ابا آئیں تو بتادینا شازیہ کو لے کر لیڈی ڈاکٹر کے گئی ہیں۔ ڈاکٹر نائلہ کے کلینک پر تو رش بھی بہت ہوتا ہے۔ دوتین گھنٹوں سے پہلے باری آنا مشکل ہے۔ تم اندر سے کنڈی لگالو۔ گڈو، نومی تھوڑی دیر تک ٹیوشن پڑھ کر آہی جائیں گے۔''

شائستہ ہدایات دے کر چلی گئی۔ فروزاں دروازہ بند کرکے صحن میں بچھی چارپائی پر نیم دراز ہوگئی۔ دل کی عجیب سی حالت ہورہی تھی۔ اس نے عبدالحیٰ کی بہتری کے لیے اس سے دستبرداری کا فیصلہ تو کرلیا تھا لیکن یہ قربانی بہت مشکل تھی۔ وہ اسے پاسکتی تھی مگر اس کا ساتھ عبدالحیٰ کی زندگی کو کٹھنائیوں میں مبتلا کردیتا اور یہی وہ سوچ تھی جو اس سے اتنی بڑی قربانی دلوارہی تھی۔

زرینہ بیگم کی باتیں بار بار اس کے ذہن میں گونجتیں انہوں نے حالات وواقعات کا جس انداز میں تجزیہ کیا تھا فروزاں کو وہ بالکل درست معلوم ہوتا۔ اب بھی وہ دل گرفتگی سے اپنے اور عبدالحیٰ کے متعلق سوچے جارہی تھی۔ ان کی قسمتوں نے کتنے پلٹے کھاتے تھے اور بالآخر جدائی ہی ان کا مقدر تھی۔ وہ ٹھنڈی سانس لیتی ہوئی اٹھ بیٹھی سوچا تھا شام کے کھانے کی تیاری کے لیے کچن کی راہ لی جائے۔ اتنے میں دروازے پر دستک ہوئی شاید گڈو وغیرہ ٹیوشن پڑھ کر آگئے تھے۔ وہ کنڈی کھول کر پلٹ آئی۔ دروازہ گڈو نے خود کھول لینا تھا لیکن گڈو دروازہ دھکیل کر اندر نہیں آیا اس نے پھر دروازہ بجادیا۔

''بہرے ہوگیا، کنڈی کھلنے کی آواز نہیں آئی تھی کیا؟'' فروزاں نے دروازہ کھول دیا تھا لیکن پھر پتا چلا کہ وہ گڈو کا غصہ کسی اور پر نکال چکی ہے۔

''دستک اجازت لینے کے لیے دی جاتی ہے، اندر آسکتا ہوں میں؟'' عبدالحیٰ نے سنجیدگی سے مخاطب کیا۔ اس نے بوکھلا کر گردن ہلادی۔

''راستہ دوگی تب ہی اندر آسکوں گا ناں۔'' عبدالحیٰ نے احساس دلایا تو وہ فوراً شرمندہ ہوتے ہوئے ایک طرف ہٹی تھی۔ گھر میں داخل ہوکر عبدالحیٰ نے گردوپیش کا جائزہ لیا تھا۔

''گڈو تو یقیناً باہر ہے نومی بھی نہیں ہے کیا؟'' اس نے فروزاں کے سب سے چھوٹے بھائی کی بابت پوچھا تھا۔ اس نے نفی میں گردن ہلادی۔

''ٹھیک ہے پھر یہیں صحن میں بیٹھ جاتا ہوں۔'' وہ صحن میں بچھی چارپائی پر بیٹھ گیا تھا۔

''اماں تو آپ لوگوں کی طرف ہی گئی ہیں۔'' فروزاں نے دھڑ دھڑ کرتے دل کو سنبھالتے ہوئے بتایا تھا۔ شازیہ کی شادی کے بعد وہ آج عبدالحیٰ کو دیکھ رہی تھی بلکہ دیکھ بھی کہاں رہی تھی ہمیشہ کی طرح اس دراز قد شخص کی آنکھوں میں دیکھنا اسے مشکل لگ رہا تھا وہ نظریں جھکائے اس سے مخاطب تھی۔

''مجھے معلوم ہے، میں چاچی سے گھر میں مل لیا تھا۔'' اس نے اطمینان سے آگاہ کیا۔

''ابا بھی ابھی کام سے نہیں لوٹے۔'' فروزاں نے مزید بتایا۔

''میں ان سے ملنے بھی نہیں آیا ہوں۔'' عبدالحیٰ کے اطمینان میں کوئی فرق نہ پڑا۔

”میں تمہیں لینے آیا ہوں۔ میں نے ڈاکٹر سے اپائمنٹ لی ہوئی ہے۔ تم فوراً تیار ہو جاؤ۔ تمہارا چیک اپ کروانے جانا ہے۔“ اس نے فروزاں کو مخاطب کیا۔

”مجھے کیا ہوا ہے؟“ فروزاں نے حیران سے پوچھا۔

”دماغ خراب۔“ عبدالحیٔ نے ایک پل کی تاخیر کیے بنا جواب سے نوازا۔

”ایسے کیا گھور رہی ہو، سچ کہہ رہا ہوں میں۔ دماغ والے ڈاکٹر سے ٹائم لیا ہوا ہے تاکہ تمہارے دماغ کا اچھی طرح معائنہ کروا سکوں۔“ عبدالحیٔ نے مسکراہٹ چھپاتے ہوئے بظاہر بڑی سنجیدگی سے اسے مخاطب کیا تھا۔

”میرا کوئی دماغ خراب نہیں ہوا۔“ فروزاں نے خفگی سے منہ پھیر لیا تھا۔

”پھر ایسی الٹی سیدھی باتیں کیوں کر رہی ہو۔ اس رب کی مہربانی سے ہمیں پھر اکٹھا ہونے کا موقع ملا ہے اور اس بار تم خود ہمارے ملن میں رکاوٹ بن رہی ہو۔ کیوں فروزاں، آخر کیوں؟“ عبدالحیٔ نے اسے بازو سے پکڑ کر اس کا رخ اپنے سامنے کیا تھا۔

فروزاں چپ چاپ نگاہیں جھکا گئی۔ جو بات شازیہ اور شائستہ کے سامنے آسانی سے کہہ گئی تھی وہ اس شخص کی آنکھوں میں دیکھ کر کہنا کتنا مشکل تھا اور دل تو ویسے بھی بے ایمان ہوا جا رہا تھا۔

”میں بہت سیدھا سادہ بندہ ہوں فروزاں، ہر کام کو مناسب وقت پر کرنے کا قائل ہوں لیکن تم نے مجھے مجبور کر دیا ہے کہ وہ اظہارِ محبت جو میں اب تک اپنے سینے میں کسی خوب صورت دن کے انتظار میں چھپائے بیٹھا ہوں وہ تم سے ابھی کر دوں۔ مشکل الفاظ مجھے آتے نہیں ہیں فروزاں، آسان الفاظ میں تم سے یہ ہی کہہ سکتا ہوں کہ تم میری پہلی اور آخری محبت ہو۔ جب تم میری زندگی سے نکل گئی تھیں تو میرے لیے زندگی کی ساری رعنائی اور دلکشی ختم ہو گئی تھی۔ میں جیتے جاگتے انسان سے محض ایک مشین بن گیا تھا بلکہ یوں کہہ لو کہ پیسہ کمانے کی مشین۔ میری ماں نے میری تربیت ایسی نہیں کی کہ میں اپنا غم غلط کرنے کے لیے حرام چیزوں کا سہارا لوں۔ تجارت حلال پیشہ ہے میں نے اپنا دھیان کاروبار کی طرف لگا دیا۔ نیا کام تھا مگر اللہ نے برکت ڈال دی لیکن اگر وہ پیسہ تمہیں اپنے اور میرے درمیان رکاوٹ محسوس ہوتا ہے تو مجھے ایسے پیسے کی حاجت ہے نہ خواہش۔ میری زندگی کی سب سے بڑی خوشی اور خواہش تم ہو۔ بتاؤ میں ایسا کیا کروں کہ تمہارے فضول کے وہم اور خدشات ختم ہو جائیں؟“ اس بار وہ حقیقتاً سنجیدگی سے مخاطب تھا۔

”میں تمہارے لیے بھاگوان نہیں ہوں عبدالحیٔ۔ کسی نصیبوں والی عورت کو تمہارا ساتھ ملنا چاہیے۔“ فروزاں نے آنسو پیے تھے۔

”پھر وہی مرغے کی ایک ٹانگ۔“ عبدالحیٔ جھنجلا گیا تھا۔ ”ٹھیک ہے میں کسی اور لڑکی سے شادی کر لیتا ہوں تو اس کے نصیبوں کی گارنٹی تم دو گی مجھے؟“ اس نے ڈپٹتے ہوئے پوچھا۔

”مجھے تم سے ہر بے وقوفی کی امید تھی فروزاں مگر کم از کم اس جہالت کی نہیں۔ مجھے افسوس ہو رہا ہے کہ میرا انتخاب ایسے کمزور ایمان اور ضعیف عقیدے والی عورت ہے۔ ارے بے وقوف، روزی میں کمی یا زیادتی تو اوپر والے کی طرف سے ہوتی ہے۔ ہر دو صورتوں میں آزمائش ہے۔ اگر تنگی ترشی میں گزر بسر ہو تو صبر اور قناعت سے اللہ کی رضا حاصل کی جا سکتی ہے اور اگر اللہ رزق میں فراوانی دے تو وہ زیادہ بڑی آزمائش ہے۔ شکر کے ساتھ ساتھ اس پیسے کو اللہ کی رضا اور خوشنودی کی خاطر خرچ کرنے کا سلیقہ بھی آنا چاہیے اور میں کون سا ایسا لینڈ لارڈ ہو گیا ہوں جو تمہیں یہ خدشہ ہے کہ کہیں میں پھر سے پہلی والی پوزیشن پر نہ چلا جاؤں اور فرض کر لیتے ہیں کہ تمہارے نصیب اتنے





زور آور نہیں اور میں دوبارہ وہی معمولی سا جنرل اسٹور چلانے لگوں تو کیا تمہیں عبدالحیٔ سابقہ حیثیت میں قبول نہیں؟“ وہ پوچھ رہا تھا۔ فروزاں نے دھیرے سے اثبات میں گردن ہلا دی۔

”گویا تم کہہ رہی ہو نہیں۔“ عبدالحیٔ نے مصنوعی حیرانی ظاہر کی اس بار فروزاں نے بوکھلا کر نفی میں گردن ہلا دی۔ عبدالحیٔ کھل کر ہنس دیا۔

”تو پاگل لڑکی جب تمہیں صرف میرا ساتھ عزیز ہے، روپے کی چاہے تنگی ہو یا فراوانی تمہیں اس سے کوئی فرق نہیں پڑتا تو کیا تم نے عبدالحیٔ کے پیار کو ایسا بودا سمجھ لیا کہ وہ ان مادی اشیا کو تم پر فوقیت دے گا۔ مجھے صرف تمہارا ساتھ چاہیے فروزاں باقی کسی چیز کی میری نظر میں کوئی اہمیت نہیں۔“ وہ اپنی بات پر زور دیتے ہوئے بولا۔

فروزاں چپ رہی۔

”تو تمہاری چپ کو میں اقرار سمجھوں؟“ اس نے اسے محبت سے مسکرا کر دیکھا۔ فروزاں کے لبوں پر شرمگیں مسکراہٹ بکھر گئی۔

”پاگل لڑکی تمہارے ذہن کی رسائی کتنی محدود ہو گئی ہے۔ تمہیں تو اللہ کا شکر گزار ہونا چاہیے تھا کہ اس نے خود بخود ہمارے راستے کی مشکلات ختم کر دیں۔ ہمیں ہماری صاف نیت کا پھل دیا۔ مجھے تمہارے پیار پر اتنا بھروسا تھا کہ اگر میں اس وقت چاہتا تو تمہیں چاچا چی کے خلاف بغاوت پر مجبور کر دیتا مگر خدا گواہ ہے کہ میں نے اپنی محبت کے حصول پر تمہاری عصمت و حرمت کو فوقیت دی اگر ہم اس وقت کوئی غلط قدم اٹھا لیتے تو میرا تو کچھ نہ بگڑتا مگر چاچا بھی دنیا میں رسوا ہو جاتے اور تمہاری عزت پر بھی حرف آتا۔ میں نے اپنا مقدمہ اللہ کے سپرد کر دیا۔ اسی کی مدد چاہی اور دیکھو جو بات ہمارے وہم و گمان میں بھی نہیں تھی وہ ہو گئی۔ کتنی آسانی سے وہ لوگ تم سے دستبردار ہو گئے ورنہ وہ جتنے ٹیڑھے قسم کے لوگ تھے چاچا خود رشتہ توڑتے تو نہ جانے ان لوگوں کا کیا ردِعمل ہوتا۔ میں جانتا ہوں کہ چاچا، چاچی بھی بہت دنوں سے ان لوگوں سے پیچھا چھڑوانے کے چکر میں تھے۔ اللہ نے سب کچھ ہمارے حق میں بہتر کر دیا اور تم اپنی بے وقوفی سے سب کچھ پھر بگاڑنے پر تلی تھیں۔“

”جس طرح تم نے مجھے سمجھایا ہے کسی اور نے سمجھایا بھی تو نہیں تھا۔“ فروزاں نے دھیمے لہجے میں اعتراف کیا۔

”تمہیں سمجھانے کی ذمّے داری میں نے تیسری جماعت سے اپنے اوپر عائد کر رکھی ہے۔ ریاضی کے سوال سمجھانے ہوں یا گرامر کے قواعد...... تمہیں عبدالحیٔ کے سوا کسی کا کہا سمجھ بھی تو نہیں آتا تھا، ہے ناں؟“ وہ پوچھ رہا تھا۔ شرارتی مسکراہٹ ہونٹوں پر رقصاں تھی۔ فروزاں جھینپ کر ہنس پڑی۔

”چاچی ایسے ہی پریشان ہو رہی تھیں کہ فروزاں ہٹ کی پکی ہے جو بات دماغ میں گھس جائے نکلنا مشکل ہے مگر مجھے اپنے پیار پر بھروسا تھا جانتا تھا کہ مجھے اپنی فروزاں کو قائل کرنے میں زیادہ دیر نہیں لگے گی اسی لیے شازیہ کو آج پیسے دے کر بھیجا ہے اگر ڈاکٹر کے پاس سے جلد فارغ ہو جائیں گے تو بازار کا چکر لگا لیں گے۔ ابا جی تو اگلے مہینے کی کوئی تاریخ رکھنا چاہ رہے ہیں۔ شازیہ کا بار بار سسرال سے آنا مشکل ہے اسی لیے میں نے کہہ دیا کہ شادی کی جتنی شاپنگ ممکن ہو دو تین دن میں نمٹا لیں۔ دو تین دن تو شازیہ کو روک ہی لوں گا......... اور ہاں شازیہ اور چاچی کا خیال ہے کہ شادی والے دن کا جوڑا سرخ رنگ کا ہونا چاہیے جبکہ میرا خیال ہے کہ تم پر سفید رنگ سب سے زیادہ خوب صورت لگتا ہے اسی لیے......“

”آپ نے مجھے سفید لباس میں کب

دیکھا؟'' فروزاں نے حیرت سے اس کی بات کاٹی اور پھر اسے خود ہی یاد آگیا۔ ''شازیہ کی شادی والے دن؟'' اس نے پوچھا عبدالحیٔ نے مسکرا کر اثبات میں گردن ہلادی۔

''اس روز آپ نے مجھ پر ایک نگاہ تک نہیں ڈالی تھی۔'' بے ساختہ شکوہ لبوں سے پھسلا۔

''غلط کہہ رہی ہو، ایک نگاہ ڈالی تھی میں نے ہاں دوسری نگاہ ڈالنے کی تاب نہیں تھی مجھ میں۔ میری چیز جو میری ہی دسترس سے باہر تھی اگر غصہ آجاتا ناں تو شازیہ اور مدثر کے نکاح کے ساتھ اپنا اور تمہارا نکاح بھی پڑھوالیتا۔ ہاں اب بات دوسری ہوگی۔ جب تم شرعی اور قانونی طور پر میری ہوجاؤ گی تب کون روک سکے گا مجھے چاہے صبح سے شام تک بیٹھ کر تمہیں دیکھتا رہوں۔''

''ہاں پھر تایا آپ کو جوتے لگائیں گے۔'' فروزاں کو ہنسی آگئی۔

''تو کھالیں گے تمہارے تایا کے جوتے بھی...... بچپن میں بھی تمہاری وجہ سے کم مار پڑی ہے مجھے۔ جب بھی تمہیں تنگ کرتا شازیہ فوراً شکایت لگادیتی اور اماں بھی فوری ایکشن لیتے ہوئے میری فوراً ہی ٹھکائی لگادیتیں۔'' اس نے لطف لیتے ہوئے بچپن کا حوالہ دیا۔ فروزاں کے ہونٹوں پر مدھم مسکراہٹ بکھر گئی مگر ساتھ ہی تائی جیسی شفیق ہستی کی یاد نے آنکھوں کے گوشے نم کردیے۔ عبدالحیٔ اس کی دلی کیفیت سمجھ گیا تھا۔ اسے خود بھی ماں کی شدت سے یاد آئی لیکن وہ جانتا تھا کہ ماں کی لاڈلی اس کی زندگی میں شامل ہوجائے گی تو ان کی روح کو بھی سکون ملے گا۔ چند پل بے نام خاموشی کی نذر ہوئے تھے پھر عبدالحیٔ نے ہی مسکراتے ہوئے اسے مخاطب کیا۔

''پھر شازیہ کو فون کردوں میں... تمہیں سفید جوڑے پر کوئی اعتراض تو نہیں؟''

''کیوں نہیں ہے؟ ضرور ہے...... دلہنیں سرخ جوڑے میں ہی اچھی لگتی ہیں اور اب آپ جائیں ابا آنے والے ہوں گے۔'' فروزاں دروازے کی طرف بڑھتے ہوئے بولی۔

''دیکھ لو تم مجھے گھر سے نکال رہی ہو۔'' عبدالحیٔ نے مصنوعی خفگی دکھائی۔ فروزاں نے مسکرا کر بنا کچھ کہے دروازہ کھول دیا۔

''ٹھیک ہے فروزاں صاحبہ، آپ کی مرضی۔ فی الحال تو گھر سے نکال رہی ہو لیکن جب گھر والی بنو گی تب گن، گن کر بدلے لوں گا۔ آخر اگلے مہینے چاند کی چودہ میں دن ہی کتنے رہ گئے ہیں۔'' عبدالحیٔ ٹھنڈی سانس بھرتا ہوا دہلیز پار کرگیا۔ فروزاں کی نقرئی ہنسی نے اس کا پیچھا کیا تھا۔ عبدالحیٔ کے لب بھی آپ ہی آپ مسکرا اٹھے۔ راستے کی دوریاں سمٹ گئی تھیں۔ اللہ نے کرم کیا تھا اس کی محبت کو ہی اس کا مقدر کردیا تھا۔ اس کا رُواں، رُواں اپنے رب کا شکر گزار تھا اور بند کواڑوں سے پشت ٹکائے دل کی دھڑکن کو سنبھالتی فروزاں کے اپنے دل کا حال بھی اس سے مختلف نہیں تھا۔ اس نے آنکھیں موند کر دل کی گہرائیوں سے رب کا شکر ادا کیا تھا۔ ایسے سلجھے ہوئے شخص کی رفاقت ٹھکرا کر وہ کتنی حماقت کا ثبوت دینے چلی تھی۔ شکر ہے کہ عبدالحیٔ اس کے انکار کو انا کا مسئلہ نہ بناتے ہوئے اسے سمجھانے چلا آیا اور کتنے دوٹوک الفاظ میں اس نے فروزاں سے اپنے پیار کا اظہار کیا تھا۔ فروزاں نے دل میں اس کی باتیں دُہرائیں تو گال آپ ہی آپ دہک اٹھے۔ عبدالحیٔ کہہ رہا تھا چاند کی چودہ تاریخ میں دن ہی کتنے رہ گئے ہیں۔ اس نے چپکے، چپکے انگلیوں پر حساب لگایا اور پھر جیسے خود سے بھی شرما کر اندر بھاگ گئی۔







# آتشِ زیرِ پا

سمیرا حمید

سفید روغن سے سجی یہ خوش باش گھرانے کے مکینوں کی پُر آسائش عمارت ہے...... آسمان کی طرف کو اٹھی ہوئی عمارت...... جسے ابنِ آدم گھر کہتا ہے...... زمین کی سطح پر بنی یہ عمارت جس کے لیے بھی ابنِ آدم بہت کچھ کرتا ہے، اس عمارت میں رہنے والے مسرور و شاداں ہیں، شاداب اور بامراد ہیں اتنا کہ کبھی اس کے لکڑی کے فرش اور قیمتی قالینوں پر آہ و ملال کے آنسو تک نہیں گرے...... کھڑکیوں،

دروازوں کی چوکھٹوں پر کوئی اداسی لیے دل پکڑ کر کھڑا نہیں ہوا...... مگر پھر کیوں انتہائے مرج (تباہی) ہے......؟

اس گھر کے داخلی دروازے کے باہر ہری بھری گھاس کی کئی روشیں ہیں جو اتنی سرسبز اور تازہ ہیں کہ آنکھوں میں مستی سی بھر دیتی ہیں ایسے گھروں کے باہر اُگی مستی بھری گھاس کہ ہاتھ پھیرنے سے گھاس کی تازگی پر فرق آسکتا تھا‘ یہاں ہر ہفتے کی رات بہت بڑی ضیافت کا اہتمام کیا جاتا ہے اور دوستوں‘ احبابوں کی پُرتکلف ضیافت کی جاتی ہے۔ لوگ ان کے سلیقے، طریقے اور انواع واقسام کی نعمتوں سے بھرے خوانوں کے بہت بڑے مداح ہیں۔ اس گھر میں اجمل جلیل کا خاندان آباد ہے...... صاعقہ بنتِ رحیم کا خاندان......

اجمل تہ خانے کی سیڑھیاں اتر کر نیچے آیا یہ حصہ شاید گھر کا قیمتی ترین حصہ ہے...... مختلف النوع قیمتی چیزوں کے حوالے سے ایک کونے میں لکڑی کی ایک خوب صورت الماری ہے جو اجمل جلیل کے من پسند مشروبات سے بھری پڑی ہے اور ہر وقت مقفل رہتی ہے۔ اس نے ابھی الماری کا لاک کھولا ہی تھا کہ دوسرے کونے سے کُھد بد کی آوازیں آئیں پھر کسی ذی روح کا سر بھی نظر آگیا۔

''چھپے، چھپے کیا نکال رہے ہیں گرینڈ پا......؟''

''تم پھر سے یہاں آئیں...... اوپر تمہاری ماما تمہیں ڈھونڈ رہی ہیں۔''

''لیکن میں تو کھیل رہی تھی۔'' وہ مسکرائی۔

''چلو اب جاؤ...... سب تیار ہو چکے ہیں ورنہ وہ تمہیں یہیں چھوڑ جائیں گے۔''

''آپ نہیں جا رہے ناں...... میں آپ کے پاس رہ لیتی ہوں۔''

''میں کل جاؤں گا...... ابھی تم جاؤ ورنہ سب چلے جائیں گے...... اور شادی میں خوب مزے کریں گے...... تم پھر روؤ گی......''

''اچھا...... میں روؤں گی...'' ننھی سارہ سوچنے لگی۔

''دیکھو وہ سب گاڑی میں بیٹھ رہے ہیں...... تمہیں چھوڑ کر جا رہے ہیں، جاؤ جلدی کرو۔'' وہ فوراً ڈر کر اپنا سرخ لہنگا اور چھوٹا سا دوپٹا سنبھالتے ہوئے اوپر کی طرف لپکی۔

''آپ اکیلے گھر میں کیا کریں گے آپ کو ڈر نہیں لگے گا پھر آپ بھی روئیں گے گرینڈ پا......'' وہ جانے سے پہلے پلٹ کر گرینڈ پا کو ڈرانے لگی۔

''میں نہیں ڈرتا ورتا...... روتا دھوتا...... میں تو مووی دیکھوں گا۔''

''اچھا...... کون سی مووی......؟'' وہ اس کی بات نظر انداز کرتے ہوئے پھر بولا۔

''سب گاڑی میں بیٹھ چکے ہیں، جاؤ جلدی......'' اور نتیجتاً وہ بھاگ گئی تھی۔ بھاگنے سے پہلے وہ جس کونے سے نکلی تھی اس پر دوبارہ نظر ڈالنا نہیں بھولی تھی۔ وہ کونا ایک بیکار سے لکڑی کے کاؤچ کے پیچھے تھا۔ اجمل جلیل نے اپنے پسندیدہ آبِ ممنوع کی بوتل نکالی ہی تھی کہ سارہ پھر سے آگئی۔

''سارہ......'' اس نے لہجے کو قدرے سخت کیا اور گھور کر اسے دیکھا تو وہ ڈر کر اور کچھ خفا سی ہو کر وہاں سے چلی گئی اور جاتے، جاتے دروازے کو باہر سے مقفل کر گئی۔ اجمل جلیل ہنس دیا تھا۔

سارہ کی عادت تھی کئی بار وہ اپنے دو سالہ بھائی فرقان کو اوپر اپنے کمرے کی الماری میں مقفل کر چکی تھی اور اجمل جلیل کو یہاں اس تہ خانے میں تو بہت ہی بار...... ایک چابی یہیں الماری میں رکھی ہوئی تھی اور اسے اس سلسلے میں کوئی پریشانی نہیں تھی۔ وہ اطمینان سے اپنا مشروب گلاس میں انڈیلنے لگا جب سے صاعقہ حج کر کے آئی تھی وہ ان مشروبات کو اوپر گھر میں کہیں بھی جگہ دینے کے لیے تیار نہیں تھی، پہلے کی بات اور تھی اب وہ حج کر آئی تھی...... حلال،





حرام میں تمیز کرنے لگی تھی...... پانچ میں سے ایک دو وقت صلوٰۃ بھی ادا کرنے لگی تھی اور کبھی کبھار کلام پاک بھی پڑھ لیا کرتی تھی۔ اس سب سے پہلے یہ سارے مشروبات ان کے بیڈ روم میں تھے کچھ ہی دیر میں وہ سب تیار ہو کر تقریب میں جانے کے لیے روانہ بھی ہو جائیں گے اور خالی گھر میں وہ آزادی سے اوپر اپنی نشست گاہ میں کوئی تھرلنگ مووی...... دیکھتے ہوئے پی سکتا تھا۔

ایک پیک پی چکنے کے بعد اس نے اٹھ کر الماری میں سے چابی نکالنی چاہی لیکن چابی وہاں نہیں تھی...... اس نے ایک، ایک کر کے ایک‘ ایک بوتل کو اٹھا کر چابی کو ڈھونڈنا چاہا لیکن ناکام رہا، اِدھر اُدھر بھی دیکھا کہ شاید کہیں آگے پیچھے، اوپر، نیچے ہو لیکن وہ نہیں تھی وہ دروازے تک گیا اس نے دروازہ بجایا...... ہینڈل گھمایا لیکن گھر والے جا چکے تھے اور دروازہ مکمل مقفل ہو چکا تھا۔

اس کی بہو کی بہن کی آج مہندی تھی...... چار پانچ گھنٹے سے پہلے شاید ہی کوئی واپس آتا اس کا موبائل بھی اوپر اس کے کمرے میں تھا...... وہ سارہ کو گالی دیتے، دیتے رہ گیا۔ بس ایک زور دار مُکا دروازے پر دے مارا...... ایک بار پھر سے چابی تلاش کرنی چاہی لیکن وہ نہیں ملی...... ناچار گلاس مزید بھر کر بیٹھ گیا...... تہ خانے میں کافی الم غلم بکھرا پڑا تھا زیادہ تر کتابیں تھیں جو اس کی شادی شدہ بیٹی کی تھیں اور جو وہ اپنے ساتھ اپنے گھر نہیں لے کر جا سکتی تھی...... کچھ لکڑی کا پرانا اور بیکار فرنیچر...... پرانے اخبارات، رسالے‘ چیرٹی کی غرض سے نکالے گئے کپڑے، جوتے دیگر فالتو سامان...... وہ ایک کتاب کھول کر بیٹھ گیا اور گلاس سے چسکیاں لینے لگا اس سے تو اچھا تھا کہ وہ بھی شادی میں چلا جاتا...... اور اسے خود معلوم نہیں تھا کہ وہ گیا کیوں نہیں...... شام تک تو وہ خود بھی تیار تھا جانے کے لیے پھر ایک دم سے اس کا دل اچاٹ سا ہو گیا...... بلکہ کچھ ایسا ہوا تھا کہ اس نے دو تین بار اپنے سینے کو مسلا...... گھبراہٹ نامی کوئی چیز تھی جو اندر کہیں پھڑ پھڑا رہی تھی...... صاعقہ کو انکار کیا کہ وہ نہیں جا رہا اور ٹی وی دیکھنے لگا۔ وہ تیاری میں مصروف ہو گئی تو وہ نیچے چلا آیا تھا۔

کتاب کی ورق گردانی کرتے اسے کسی بدبو کا احساس ہوا...... یقیناً یہ جلنے کی بدبو تھی...... شاید آگ تھی...... قرب وجوار میں آگ کا ہونا ناممکن تھا لیکن سارہ کا سوچ کر وہ اچھل کر کھڑا ہوا...... سارہ کا پسندیدہ کھیل تھا آگ جلانا...... آگ لگانا...... وہ سب سے نظر بچا کر ایک یہی کام کرتی، ایک ہی کھیل کھیلتی...... کھلونوں کے صوفے...... پردے...... میز کرسیاں...... اخبارات کے ٹکڑے، گڑیوں کے کپڑے۔ اس نے ہر، ہر چیز کو آگ لگانے کی کوشش کی تھی حد یہ ہے کہ جب وہ ان چیزوں کو آگ لگائے اس خطرناک کھیل میں مصروف دکھائی دیتی تو پوچھنے پر سینہ تان کر کہتی۔

''میں تو صرف یہ دیکھنا چاہتی تھی کہ یہ جلے گی تو کیسی لگے گی۔'' کیسی لگے گی کہ چکر میں وہ اپنے قیمتی کھلونے، فراکیں، کتابیں جلا چکی تھی، گھر کے افراد اس پر اب کڑی نظر رکھتے تھے پھر بھی وہ کہیں نہ کہیں اپنا کام دِکھا جاتی...... اور وہ یہاں اپنا کام دِکھا چکی تھی...... جس لکڑی کے کاؤچ کے پیچھے سے وہ برآمد ہوئی تھی اس کا پایہ آگ پکڑ چکا تھا۔ پائے کے پاس کپڑے کی کترنیں اور اخبار جلے پڑے تھے۔ اب آگ کاؤچ کے نیچے آس پاس بکھرے کاغذوں‘ لکڑی کے ڈبوں تک پھیل چکی تھی، کاؤچ کی پشت اتنی اونچی تھی کہ دوسرے کونے میں بیٹھے اسے نظر ہی نہیں آسکی۔

آگ کا پھیلاؤ دیکھ کر اب وہ حواس باختہ سا ہو گیا، وہ کتابوں، کپڑوں پر ایسے پھیل رہی تھی جیسے کنکر پھینکنے پر پانی میں لہریں پھیلا کرتی ہیں......

''ارے یہ آگ ایسے کیسے پھیل گئی ہے...... کیسے وجود پھیلائے رقص کناں ہے...... یہ یہاں وہاں کس کھیل میں ہے...... اور یہ آگ...... آگ کیسے بنی...... کس نے لگائی تھی پہلی آگ...... کیونکر...... بھڑکائی گئی یہ آتش...... ابنِ آدم نے ایسا راکھ کر دینے والا سودا کب اور کیسے کر لینا سیکھ لیا......؟''

اس نے آس پاس نظریں دوڑائیں...... اس جگہ موجود کس چیز سے وہ آگ کو بجھاتا؟ وہ موٹی، موٹی جلد والی کتابوں کو آگ پر پھینکنے لگا...... اور جلد آگ پکڑ لینے والے سامان کو اٹھا، اٹھا کر وہ دوسرے کونے میں لے جانے لگا اور اسی دوران اس کی کھلی بوتل اور بھرا ہوا گلاس میز سے زمین پر گرے اور آگ کی ایک لمبی لکیر بنتی چلی گئی لمحوں میں میز نے آگ پکڑ لی...... لمحوں میں ہی...... کیا اتنا کچھ ہو جاتا ہے......؟ آتش یوں بھڑکی جیسے جہنم کے نچلے درجے سے عہد لے کر آئی ہو...... کہ وہ یوں پھیلے گی یوں بھڑکے گی کہ آدمی کو انجام دِکھا ڈالے گی۔ اجمل جلیل ساکت و ششدر تھا۔

''رک جاؤ اب تم...... اور تماشا دیکھو...... اب تم کچھ نہیں کر سکو گے۔''

''ہاں ابتدائے مرج...... ابتدائے مرج...... اب تُو فقط دیکھ۔'' اسے اپنے ضمیر کی صدا سنائی دی۔

''نار...... نار...... یہ ایسے کیسے......؟'' خوف سے اس نے چلّانا چاہا لیکن چلّا نہیں سکا خود کو آگ سے محفوظ کرتے اس نے پھر دروازے کی چابی تلاش کرنا چاہی...... لپک کر دروازے کو زوردار دھکا مار کر گرانا چاہا...... لیکن باہر جانے کے لیے اب چابی کیوں ملتی...... دروازہ دھکے سے کیوں کھلتا...... دروازہ لکڑی کا ہی تھا...... اب تو وہ بھی جلے گا تو ہی کھلے گا...... اور وہ تب جلے گا جب اندر سب کچھ جل چکا ہوگا...... ہاں اس سمیت سب کچھ...... برآمدگی کا ایسا پھاٹک...... مقامِ فکر...... اجمل جلیل کی کنپٹیاں تپ کر پھیلنے سکڑنے لگیں...... اپنی بہن کی مہندی میں اس کی بہو ناچ رہی ہوگی...... بیوی اس ناچ پر تالیاں پیٹ رہی ہوگی...... بیٹا اپنی بیوی کی مووی بنا رہا ہوگا...... بہو کو ناچتے، بیوی کو تالیاں بجاتے اور بیٹے کو مووی بناتے خیال تک نہیں آئے گا کہ اس سفید پُر تعیش گھر کے تہ خانے میں کیا ہو رہا ہے...... ہری بھری گھاس کے پار بچھی سڑک پر سے بھولے بھٹکے گزرتے کسی کو گمان بھی نہیں ہو سکتا تھا کہ تماشا لگانے والا تماش بین بنا بیٹھا ہے۔ وہ امریکا کے مضافات میں اجمل ہاؤس بنائے اپنے تئیں بہت عیش و آرام سے شور و غل سے دور عیاشی کی زندگی گزار رہا تھا۔ اس نے پاگلوں کی طرح پرانے کمبلوں کو اٹھا کر آگ پر پھینکنا شروع کر دیا مگر وہ آگ اور بھڑکنے لگی...... شومئی قسمت تہ خانے میں پھیلی ہوئی آگ سے باہر کی دنیا بے خبر تھی، اس کی اتنی تپش تھی کہ اب ناقابلِ برداشت تھی۔

''اگر اس کے بدن کو چھو لے گی...... جب اس کے وجود میں پھیل جائے گی تو پھر کیا ہوگا......؟'' اس تصور سے ہی اس نے ایک ہیبت ناک چیخ ماری...... کہ شاید ناچتی ہوئی بہو...... تالیاں پیٹتی بیوی سن سکے...... چیخ صرف اس کے اپنے کانوں نے سنی...... انہی کانوں نے وقفے، وقفے سے اور کئی چیخیں سنیں...... ایک چیخ ماضی کے پردے پھاڑ کر اس کی آنکھوں کے سامنے مجسم ناچنے لگی۔

☆☆☆

''وہ ابتدائے مرج تھی۔'' ابتدا صرف اتنی تھی کہ اسے سب کچھ چاہیے تھا مگر محنت کے بغیر...... وہ کام کر کے لاکھوں جمع کرنے کے چکر میں نہیں تھا کہیں سے لاکھوں ہاتھ میں رکھ کر کاروبار کرنے کے چکر میں تھا...... اسے پیسے کی ضرورت تھی...... اور بہت زیادہ تھی...... وہ ایسا کچھ سہل پسند بھی نہیں تھا...... وہ خطرناک حد تک دماغ لڑا لیا کرتا تھا اور وہ اپنی صلاحیت کا خود ہی بہت بڑا مدّاح تھا۔ وہ





اجمل جلیل تھا۔ مبشرہ اس کی چچا زاد تھی اور وہ اپنے ساتھ شادی کے لیے اسے پرفیکٹ سمجھتا تھا۔ خوب صورت، پڑھی لکھی، کم بولنے اور کم سوچنے والی...... اس کی سب سے بڑی خوبی یہی تھی کہ وہ اس کے سامنے سوالیہ نشان کبھی نہیں بنتی تھی...... ''بیٹھ جاؤ......'' بیٹھ گئی...... ''کھا لو......'' کھا لیا...... ''سو جاؤ...... مبشرہ......'' ''سو گئی مبشرہ...... وہ کیوں؟ کیا؟ کب؟ پوچھ کر وقت ضائع نہیں کرتی تھی...... بڑی بھلی مانس تھی مبشرہ......

اسے نرس بننے کا شوق تھا اور وہ بن بھی گئی تھی اسے اچھے سرکاری اسپتال میں نوکری بھی مل گئی تھی۔ وہیں ایک قابل سرجن ڈاکٹر تھے جن کا ایک اچھے علاقے میں اپنا ذاتی اسپتال بھی تھا۔ ان کے کہنے پر وہ سرکاری ملازمت چھوڑ کر ان کے اسپتال میں چلی گئی کچھ ہی عرصے میں وہ ہیڈ نرس ہو گئی تھی...... اپنی محنت اور سرجن صاحب کی حد درجہ مہربانی سے وہ مال دار بھی ہو گئی، جب اپنی ذاتی گاڑی میں بیٹھ کر وہ رشتے داروں میں جایا کرتی تو کسی بڑے اسپتال کی بڑی ڈاکٹرنی سے کم نہیں لگتی...... مزاجاً وہ سادہ لوح اور پُرخلوص تھی جبھی تو سرجن صاحب سے بے لوث محبت کرنے لگی تھی۔ ڈاکٹر کی مہربانیوں کے آگے وہ بچھ، بچھ جاتی...... اس کی سادگی کا فائدہ اس کی سہیلیاں اور کزنز بھی خوب اٹھاتیں اور لوگ اسے بڑی آسانی سے بے وقوف بنا جاتے تھے...... اس کی سہیلیاں اس سے اس کی چیزیں استعمال کے لیے مانگ کر لے جاتیں اور بعد ازاں آتے ہی کہہ دیتیں کہ فلاں بندے تو گم ہو گئے...... فلاں سینڈلز، بیگ، دوپٹا، گھڑی، انگوٹھی اور ایک بار تو اس کی سونے کی چین بھی، وہ کبھی نہ پوچھتی...... کب...... کیسے، کہاں گم ہو گئیں یہ چیزیں مل کر نہیں دیں۔ یہی سہیلیاں اور خاندان کے دوسرے لوگ اس کی کار کئی، کئی دن لیے، لیے پھرتے...... تو ایسی بے چاری اور اللہ

لوک، سادہ لوح اور خوب صورت کماؤ لڑکی کو اجمل جلیل نے اپنے لیے پسند کیا تھا...... ہاں صرف اپنے لیے...... لیکن اس کے دل و دماغ پر تو سرجن کا راج تھا اس سے قطع نظر کہ وہ پہلے سے ہی شادی شدہ اور دو بچیوں کا باپ تھا۔

''تمہاری شادی اس سرجن سے نہیں ہوگی۔''

ابا نے سنا تو فوراً کہہ دیا۔ تو اس نے بھی پہلی بار سوالیہ بن کر ''کیوں......؟'' پوچھ ڈالا۔ اسے سرجن سے واقعی محبت تھی یہ ابا نے جان لیا تھا...... اماں نے جان لیا تھا، مبشرہ نے لفظ ''کیوں'' اتنی بار پوچھا کہ خاندان بھر نے جان لیا...... جلیل نے چچا، چچی کو جی جان لگا کر بھڑکایا...... ساتھ ہی تو گھر تھا...... وہ ہر وقت دونوں کو بھڑکاتا رہتا۔

''سرجن عیاش ہے...... ٹھرکی ہے...... پہلی بیوی سے چھپ کر شادی کر رہا ہے...... دو دن بعد ہی اسے چھوڑ دے گا...... اور...... اور...... یہ کار...... یہ نت نئے ملبوسات، زیورات یہ سب وہی اسے لے کر دیتا ہے مطلب یہ...'' صاف ظاہر تھا کہ وہ اس کے کردار پر انگلی اٹھا رہا تھا۔

نمازی و پرہیزگار باپ بھڑک اٹھا...... کار پر تیل چھڑک کر آگ لگانے دوڑا...... ملبوسات...... زیورات اٹھا، اٹھا کر باہر پھینکے...... مبشرہ اس رات بہت دیر روتی رہی...... وہ بار بار اپنی ماں کے پاس ایک ہی سوال لے کر جاتی رہی۔

''میں ان سے محبت کرتی ہوں...... ان کے ساتھ رہنا چاہتی ہوں...... ان کے بغیر کیسے رہ لوں...... میری ان سے شادی کر دیں یا آپ مجھے ان سے شادی کی اجازت دے دیں۔''

اس کی شادی کی گئی نہ اسے اجازت دی گئی اور وہ خود ہی گھر سے چلی گئی...... اور سرجن سے شادی کر لی...... نکاح کے بعد وہ آئی تھی لیکن ابا نے اسے دھکے مار کر گھر سے نکال دیا...... زندگی میں پہلی بار وہ خود غرض ہوئی تھی، وہ بھی صرف اپنی محبت پانے کے لیے۔

اجمل کے لیے جیسے سارا کھیل ہی ختم ہو گیا...... اسے مبشرہ سے اتنی جرأت کی توقع ہرگز نہیں تھی...... مطلب صاف تھا کہ وہ واقعی سرجن پر مرمٹی تھی۔

اگر وہ چچا کو نہ اتنا بھڑکاتا تو چچا اسے اجازت دے ہی دیتے۔ یہی آغازِ راہِ مرج تھا۔ سرجن اچھا خاصا امیر تھا۔ اب اجمل نے بازی پلٹنا چاہی تھی جبھی وہ چچا، چچی سے چھپ کر مبشرہ کے پاس آنے جانے لگا جس سے خاندان بھر قطع تعلق کر چکا تھا۔ ایک محبت وہ پا چکی تھی لیکن چھوڑے جانے والوں کے لیے وہ اب روتی تھی۔ اجمل اکثر اس کی دلجوئی کے بہانے آتا، اسے بہلائے رکھتا اور اسے تسلیاں دیتا رہتا۔

''یہ گھر کس کا ہے مبشرہ......؟'' ایک روز وہ پوچھ بیٹھا۔

''میرا ہے...... اجمل بھائی......''

''اچھا! تمہارے نام ہے...... گڈ...... یہ تو بہت اچھا ہوا۔''

''نام......؟ نام کا تو نہیں پتا اجمل بھائی......''

''تم چچا، چچی کو ڈاکٹر صاحب کے لیے چھوڑ بیٹھی ہو، کل کو ڈاکٹر صاحب نے تمہیں چھوڑ دیا تو تمہارے پاس کیا رہ جائے گا؟''

''وہ مجھے بھلا کیوں چھوڑیں گے؟'' وہ ہنسی اور دیر تک ہنستی رہی۔

''ان کی دو بیٹیاں ہیں، بڑی بھی ہوں گی تو اپنے پاپا کو بھڑکا سکتی ہیں اور ان کی پہلی بیوی بھی تو ہے۔'' اس نے نیا انداز اختیار کیا۔

''ہما اور مناہل ہفتے میں ایک دن میرے پاس رہ کر جاتی ہیں...... ہم خوب مزے کرتے ہیں...... ہاں آپا پہلے بہت ناراض تھیں پر اب تو ہم کبھی کبھار فون پر بات بھی کر لیتی ہیں...... سب ٹھیک ہو رہا ہے...... خرم کہتے ہیں اماں، ابا جان بھی مان جائیں گے آخر کب تک ناراض رہیں گے۔'' مبشرہ نے اپنے تئیں تسلی دی۔

''بہت بھولی ہو تم مبشرہ...... آج تو ڈاکٹر خرم کی بیوی تم سے خوش ہے، ایک بیٹے کی ماں بن گئی تو دیکھنا اور وہ بھی ڈاکٹر خرم کو دکھانے کے لیے تم سے بات کر لیتی ہوگی کہ کب اُن کے سر سے تمہاری محبت کا بھوت اترے اور وہ تمہیں نکال باہر کریں...... اور چچا، چچی بھی یہی سمجھتے ہیں اسی لیے ناراض ہیں...... کہتے ہیں جی بھر گیا سرجن کا تو ہاتھ پکڑ کر باہر کرے گا، یہ پیسے والے ایسے ہی ہوتے ہیں...... ایسا کرو تم یہ گھر اپنے نام لکھوا لو چچا، چچی بھی مان جائیں گے کہ ہاں برابری کا درجہ دیا ہے تمہیں ڈاکٹر خرم نے......'' اجمل نے اپنی خباثت کے زیرِ اثر اسے نئی پٹی پڑھانی چاہی۔

''وہ مجھے بہت چاہتے ہیں...... برابری کیسی...... میں آپ کی بات سمجھی نہیں؟''

''چچا، چچی بھی تمہیں چاہتے ہیں...... تمہیں یاد کر کے روتے ہیں...... تم گھر اپنے نام لکھوا لو پھر میں ان سے کہوں گا کہ ڈاکٹر صاحب تمہاری بہت قدر کرتے ہیں۔''

''تو کیا اماں، ابا مان جائیں گے؟'' وہ تعجب سے بولی۔

''ہاں، کیوں نہیں...... خاندان والوں کو بھی معلوم ہوگا کہ کسی عام انسان سے شادی نہیں کی مبشرہ نے...... پر تم میرا ذکر نہ کرنا ڈاکٹر صاحب سے...... خود سے کہنا...... اگر اتنی محبت کرتے ہیں تم سے تو دو منٹ نہیں لگائیں گے اور گھر تمہارے نام کر دیں گے...... شادی تو اب تم نے کر ہی لی ہے۔ کچھ ماں، باپ کا بھی سوچ لو...... کیوں اپنی آخرت خراب کرتی ہو...... انہیں راضی رکھنا زیادہ ثواب ہے۔'' وہ چپ سی ہو گئی اور پھر رات گئے اجمل کا فون آیا۔

''اجمل بھائی میں نے ان سے بات کر لی ہے



گھر کی...... وہ تھوڑے سے ناراض تو ہوئے...... کہنے لگے ارے اتنی بے اعتباری، وہ تھوڑے سے خفا ہیں...... میرا تو دم گھٹ رہا ہے۔ مجھے نہیں لکھوانا گھر اپنے نام......'' وہ ڈر گئی تھی۔

''تو بھول جاؤ اپنے اماں، ابا کو...... کیوں روتی ہو میرے سامنے کہ وہ تمہیں یاد آتے ہیں...... جنہوں نے پال پوس کر بڑا کیا ان کے لیے تو تمہارا دم نہیں گھٹتا...... ان کے لیے تو نہیں تڑپتیں......'' اس نے سسکی سی بھر کر فون بند کر دیا۔

☆☆☆

پھر چند مہینے لگے اور گھر مبشرہ کے نام ہو گیا۔

''اماں، ابا اب تو مجھ سے ملیں گے ناں......؟'' اس نے کاغذات اجمل کے آگے کیے۔

''ہاں کیوں نہیں...... تم یہ کاغذات مجھے دو...... میں چچا، چچی کو دکھا کر لاؤں......'' اور وہ کاغذات لے گیا لیکن چچا، چچی کو دکھانے نہیں چند دن بعد لا کر اس نے اسے کاغذات واپس کر دیے۔

''تھوڑا وقت لگے گا چچا کو منانے میں لیکن وہ مان جائیں گے۔''

''آپ نے کہا تھا گھر کا سن کر وہ...''

''ہاں کہا تھا...... مجھے کیا معلوم تھا چچا اتنے ضدی ہو جائیں گے۔''

''چلیں، میں خود ایک بار ان کے پاس جاتی ہوں۔''

''یہ غلطی نہ کرنا...... تھوڑا وقت دو انہیں...... ان کا غصہ اور ٹھنڈا ہو جانے دو...... ایسے تو بات اور بگڑ جائے گی۔''

''جی...... ٹھیک ہے اجمل بھائی......''

وہ حالات مزید ٹھیک ہونے کا انتظار کرتی رہی اور ایک دن کچھ زیادہ ہی ٹھیک ہو گیا سب کچھ......

☆☆☆

کھانستے، کھانستے اس کے پھیپھڑے باہر آنے

لگے تھے وہ سیکڑوں بار دروازے پر کے برسا آیا تھا ٹھڈے مار آیا تھا۔ لکڑی کے زینے کے آگ پکڑنے کی دیر تھی اب...... اس نے چند پرانے کوٹوں کو اپنے اوپر چڑھا لیا تاکہ اس کی کھال کو آگ لگنے میں دیر لگے...... مدد، مدد چلاتا اس نے بند کر دیا تھا...... وہ لکڑی کے زینے کے آخری کنارے پر بیٹھا تھا...... اس دروازے کے پاس جس کے راستے وہ خود اندر آیا تھا۔ وہ آگ کو دیکھ رہا تھا جسے سارہ نامی گوٹ کے ہاتھوں قدرت نے بھڑکایا تھا...... شرارے بھڑک، بھڑک کر پورے جوبن پر تھے...... اللہ جانے ملک کے کس کونے میں اس کا گھر تھا کہ جدید ترین امدادی سہولیات اس تک نہ پہنچ پائیں ورنہ تو وہاں ہانڈی بھی جل جانے پر الارم بج اٹھتے ہیں۔ تہ خانے کی بیشتر چیزیں جل چکی تھیں...... وہاں جو کچھ رکھا گیا تھا وہ سب کا سب آگ کی ہی خوراک تھا، کوئی ایک چیز بھی ایسی نہیں تھی جو آگ کو بجھا سکتی...... وہاں...... نیکی...... ترس...... رحم...... خوف...... اور توبہ...... کچھ بھی تو نہیں تھا...... وہاں تو سب ''گ'' تھا...... گ سے تھا تو صرف گناہ وہ بھی ایک نہیں ڈھیروں گناہ، چنگاریاں اڑ، اڑ کر اس کے سر، ہاتھوں پر گرنے لگیں...... اس نے ایک دل خراش چیخ ماری۔

☆☆☆

''اجمل بھائی......'' مبشرہ کی گھٹی گھٹی چیخ نکلی۔ ''جلدی آ جائیں...... خدا کے لیے آ جائیں...... مجھے بچا لیں...... بھائی جان...... جلدی آ جائیں......''

''کیا ہے مبشرہ......؟''

''بھائی جان آپ آ جائیں...... یہ مجھے گھر سے نکال رہے ہیں۔'' جب وہ وہاں پہنچا تو ڈرائنگ روم میں چند اجنبی افراد بیٹھے تھے اور مبشرہ اور ڈاکٹر خرم لاؤنج میں تھے...... مبشرہ بری طرح سسک رہی تھی۔

''اپنے دو ملازموں کو گواہ بنا کر میں نے اسے ایک طلاق دے دی ہے، اجمل صاحب...... کاغذی طلاق بھی بھجوا دوں گا......''

''آپ نے اتنا بڑا فیصلہ ایسے کیسے......؟'' بظاہر وہ حیران نظر آنے لگا۔

''بڑا فیصلہ......؟ نہیں...... اپنی بہن سے پوچھیں...... اس نے کتنا بڑا دھوکا دیا...... کیا الو کا...... سمجھ رکھا تھا مجھے......؟''

''بھائی جان میری بات سنیں......'' مبشرہ لپک کر اجمل کے قریب آ کر بیٹھ گئی...... خرم اٹھ کھڑا ہوا اور اپنا بریف کیس اٹھا لیا۔

''خرم آپ کہاں جا رہے ہیں...... میری بات تو سنیں......'' مبشرہ تڑپ اٹھی...... اور اس کا بازو تھام لیا۔

''دور رہ مجھ سے بدذات عورت...... مجھے ہاتھ...... مت لگا (گالی) بند کر اپنا یہ ڈراما......''

''ڈاکٹر صاحب بیٹھ کر بات تو کریں......''

''بات صرف اتنی سی ہے اجمل صاحب کہ میڈم مبشرہ نے یہ گھر اپنے کسی یار کے نام لگا دیا ہے اور وہ یہ گھر ان لوگوں کو بیچ بیٹھا ہے جو ڈرائنگ روم میں بیٹھے ہیں...... وہ گھر کا قبضہ لینے آئے ہیں...... ان کے پاس پکے کاغذات ہیں...... آپ خود جا کر دیکھ لیں...... اس عورت کو یہی سب کچھ چاہیے تھا مجھ سے...... جانتا ہوں کس کے لیے کیا ہے اس نے یہ سب...... کئی بار اسے گھر کے آس پاس منڈلاتے دیکھ چکا ہوں...... میں نے اپنی صابر بیوی کا صبر سمیٹا ہے...... اصل میں اسے مجھ سے دولت چاہیے تھی...... ابھی تو بہت کچھ پھر بھی بچ گیا...... ورنہ تو یہ مجھے کنگال کر کے جاتی...... اب سمجھ آئی کہ یہ بھاگ، بھاگ کر کیوں میرے پیچھے آتی تھی...... مجھے اپنے جال میں پھنسایا......''

''میں آپ سے محبت......'' مبشرہ کا جملہ منہ ہی منہ میں رہ گیا۔

''ہونہہ، محبت یا ڈھونگ......!'' خرم دہاڑا تھا





مبشرہ جھٹ اس کے قدموں میں گر گئی۔

''مجھے مار ڈالیں، میرے ساتھ یہ سب نہ کریں...... میں نے کچھ نہیں کیا...... پتا نہیں یہ کیا ہو رہا ہے۔'' خرم نے اسے ایک ٹھوکر ماری۔

''تیرے کرتوت سامنے آئے ہیں ذلیل عورت...... جا ایک کروڑ کی اس کوٹھی پر خوش ہو جا...... میں تجھ پر تھوکنا بھی بے غیرتی سمجھتا ہوں......'' وہ سخت طیش میں تھا۔

''خرم یہ سب جھوٹ ہے...... یہ دیکھیں......'' وہ لپک کر سامنے رکھی الماری کی طرف بڑھی جس میں سب سے اوپر قرآن پاک رکھا ہوا تھا۔ وہ جلدی سے قرآن پاک کو اٹھا کر اسے چومتی واپس ان کے پاس آئی۔

''یہ دیکھیں، میں اس پاک کلام پر ہاتھ رکھتی ہوں...... میں نے کچھ نہیں کیا یہ سب لوگ جھوٹ بول رہے ہیں...... معلوم نہیں انہیں کیا غلط فہمی ہوئی ہے۔''

''وہ جھوٹ بول رہے ہیں یا تو......؟ بتا تو کسی جاوید کو نہیں جانتی......؟''

''ہاں...... ہاں میں کسی جاوید کو نہیں جانتی آپ کی قسم......''

''میری قسم نہیں کھا...... یہ گھر جاوید کے نام کس نے کیا......؟ کیسے کیا......؟ کاغذات کہاں ہیں گھر کے......؟''

''میں کہہ رہی ہوں میں جاوید کو نہیں جانتی...... میں نے اپنے کمرے کی الماری کے سیف میں رکھے تھے وہ کاغذات...... ابھی لا کر دیتی ہوں۔'' وہ قرآن پاک واپس رکھ کر پلٹی۔

''وہ وہاں ہوں گے تو ملیں گے ناں...... بس آج سے تم مجھ پر حرام ہو...... اسی لیے تم نے گھر اپنے نام کروایا تھا...... بدکردار عورت......''

''خرم پلیز......'' مبشرہ کی چیخ نکلی اور وہ خرم کے پیروں سے لپٹ گئی، خرم نے اسے زور سے جھٹک کر خود سے دور کیا۔

مبشرہ کی چیخوں سے ایک کروڑ کی کوٹھی گونجنے لگی...... وہ پاگلوں کی طرح خرم کے قدموں میں جھکی آہ و فغاں کر رہی تھی اور خرم اسے خود سے الگ کر رہا تھا۔ یکایک اس نے زوردار تھپڑ مبشرہ کے گال پر مارا...... اور چیخ کر بولا۔ ''بند کرو اب یہ ڈراما......'' مبشرہ غش کھا کر وہیں فرش پر ڈھیر ہو گئی۔

دراصل اجمل گھر کے اصل کاغذات کی نقل بنوا کر مبشرہ کو دے گیا تھا اور بعد ازاں وہ نقلی کاغذات بھی مبشرہ سے کسی بہانے نکلوا لیے تھے...... یہ سب کچھ اجمل جلیل کا کیا دھرا تھا اس نے سادہ لوح مبشرہ کو اچھی طرح لوٹا تھا اور کسی کو شک بھی نہیں ہو سکتا تھا۔ اجمل جلیل خود تو پیچھے رہا اور سامنے انہی کاموں کے عادی فراڈی آدمی کو رکھا۔ یوں دھوکا دہی سے وہ مبشرہ کا گھر برباد کرنے اور اس کی کوٹھی بھی ہتھیانے میں کامیاب رہا۔

جس وقت اجمل، مبشرہ کو ٹیکسی میں لیے گھر آیا، اس کی چیخوں سے محلے والے اپنے، اپنے گھروں سے باہر نکل آئے...... وہ اجمل کے قابو میں نہیں آ رہی تھی...... جو لوگ اسے مرضی کی شادی کرنے پر لعن طعن کیا کرتے تھے وہ اب اسے دیکھ کر ترس کھا رہے تھے۔ اس کے گھر کے آنگن میں آس پاس والے سب جمع ہو گئے ۔ ماں، باپ جو روٹھے بیٹھے تھے وہ تڑپ، تڑپ کر اسے سنبھالنے کی کوششیں کر رہے تھے۔

''ڈاکٹر صاحب نے اسے گھر سے باہر نکال دیا ہے۔'' اجمل نے سب کے درمیان کھڑے ہو کر کہا۔

خاندان بھر جس بات کی پیش گوئی کیے بیٹھا تھا وہ آج سچ ثابت ہوئی تھی۔ کبھی وہ اپنی ماں کے تو کبھی باپ کے پیروں میں گر جاتی اور رو رو کر کہتی۔

''مجھے خرم کے پاس لے جائیں ابا جی...... انہیں بلوا دیں...... وہ مجھے آ کر لے جائیں......''

مبشرہ آنگن میں لوٹ پوٹ ہو رہی تھی......

صاف زرنگار کو نکال لے گیا یہاں سے، اللہ کرے زرنگار خیریت سے ہو، میری تجربہ کار نظروں نے تو پہلے ہی دن جانچ لیا تھا کہ سردار زادہ آیا ہی زرنگار کے لیے تھا یہاں اور پھر اس نے اسے اپنے نام کرلیا، بیچاری بچی بڑے خاندان کی لگتی تھی، امراؤ بیگم پر ایسے ہی تو مار نہیں پڑی تاں زمانے کی، جیل کی ہوا کھا آئی، ٹھور ٹھکانا راج پاٹ گیا، اب سفید جھاٹا (بال) لیے ایسے ہی کسی روز اس کا دم نکل جانا ہے، اللہ جانے اوپر والے کا سامنا کس منہ کے ساتھ کرے گی روزِ حشر۔'' تاؤ شریف نے اپنے عقب سے آتی چپلوں کے گھسٹنے کی آواز سنی اور اپنے سازوں کے غلاف اتارنے میں مشغول ہوگیا۔

☆☆☆

''یہ میرا استعفیٰ ہے۔'' مہرزاد نے یشل رئیس کی آواز سنی اور پھر اپنے سامنے میز پر رکھے سفید لفافے پر نظر ڈالی۔

''اس کی ایک سافٹ کاپی میں آپ کو میل کرچکی ہوں لیکن شاید آپ نے وہ میل دیکھی نہیں۔'' وہ کہہ رہی تھی۔

''نہیں۔'' مہرزاد نے یشل کی طرف دیکھے بغیر میز پر سے لفافہ اٹھایا، کسی بھی غیر متوقع صورتِ حال کے سامنے آجانے پر اپنے احساسات کو سرد مہری اور بے نیازی کی تہ کے نیچے کیسے چھپایا جاتا ہے یہ مہرزاد خان سے بہتر کون جانتا تھا۔ اس نے لفافے کی سیل توڑی اور پھر اس میں رکھا کاغذ نکالے اور پڑھے بغیر لفافہ واپس میز پر رکھ دیا۔

''تمہارے پاس یقیناً اس کی وجوہات ہوں گی۔'' اس نے بازو میز کی سطح پر رکھ کر آگے جھکتے ہوئے کہا۔

''یقیناً......'' یشل نے مہرزاد خان کی بے نیازی پر دل میں امڈنے والے حیرت کے سمندر میں غوطے کھاتے ہوئے گھٹی ہوئی آواز میں جواب دیا۔ ''کیا یہ اس کے لیے اتنی ہی معمولی بات ہے کہ جس کا نوٹس بھی نہ لیا جائے؟'' اس نے سوچا۔ ''میں مزید اس سسٹم کا حصہ نہیں بنے رہنا چاہتی۔'' اسے اندازہ ہوگیا تھا کہ وہ وجوہات کی تفصیل نہیں پوچھے گا مگر کیونکہ وہ خود اسے تفصیل سے بتانا چاہتی تھی اس لیے اس نے خود ہی بتانا چاہا۔

''اچھی بات ہے۔'' مہرزاد نے بے نیازی سے سر ہلایا۔ ''اگرچہ تم براہِ راست کسی بھی سسٹم کا حصہ نہیں ہو...... پھر بھی خود کو اہم جاننا ہر شخص کا بنیادی حق ہے۔'' طیش اور بے بسی کی ایک لہر یشل کے جسم میں دوڑ گئی۔

''یاد رہے میں آپ کے لیے ایک استعمال شدہ ٹشو پیپر کی حیثیت سے جانے جانا نہیں چاہتی، میرے سینے میں بہت سے راز محفوظ ہیں اور میں نے کسی آئین، قانون یا فردِ واحد سے وفاداری کا حلف بھی نہیں اٹھا رکھا۔'' اس نے تیز آواز میں کہا۔

''اوہ......'' وہ بے اختیار مسکرایا اور یشل کی طرف دیکھتے ہوئے داد دینے کے سے انداز میں سر ہلاتے ہوئے بولا۔ ''بلیک میلنگ......!'' اس نے ابرو چڑھائے...... ''جبکہ تم سے بہتر کون جانتا ہوگا...... مجھے اس دھمکی کے جال میں پھنسانے کے خواب دیکھنے والا احمقوں کی جنت میں رہنے کے سوا کچھ بھی نہیں کیا کرتا۔''

''آپ کی سوچ ہے، میری اس ایک بات کے اندر کیا چھپا ہوا ہے۔'' یشل ہمیشہ کی طرح مہرزاد خان کی خود اعتمادی سے مرعوب ہوئی مگر اس نے اپنے لہجے کا اعتماد کھونے نہیں دیا۔

''میں بہت کم عرصے میں میکسیمم ''چھپے ہوئے'' سے بھی گزر چکا ہوں میم، آپ مزید مجھے کیا نکال کر دکھائیں گی، شوق سے چھپے ہوئے کو بارہا نکالیے مگر یاد رکھیے گا کہ تھوکا صرف چاند پر ہی جاتا ہے اور اس تھوکنے کے عمل کا نتیجہ کیا ہوتا ہے یہ تو آپ کو معلوم ہی ہوگا، آپ ماشاء اللہ ذہین، فطین، حد سے زیادہ پڑھی لکھی باشعور خاتون ہیں۔'' وہ ایک ہی جست میں تم سے آپ پر آ گیا تھا۔





''مجھے یہ سوچ کر ہی جھرجھری آرہی ہے کہ میں نے آپ کو کیا سمجھا تھا اور آپ کیا نکلے...... ایک لڑکی کی خاطر اپنے وعدے، دعوے اور نعرے داؤ پر لگا دینے والے روایتی سردار زادے!'' وہ سر ہلاتے ہوئے بولی۔

''تھینک یو فار دی کمپلیمنٹ......!'' مہرزاد نے گردن ذرا سی ٹیڑھی کرتے ہوئے مسکرا کر کہا۔

''وہ سب جو میں نے آپ کے لیے لکھا، ہر وہ فورم جہاں پر کھڑے ہوکر میں آپ کے وکل ہوئی، ہر وہ لفظ جو میرے قلم سے اور میرے منہ سے آپ کی خاطر نکلا میں اس پر شرمندہ ہوں۔'' یشل نے طیش میں آتے ہوئے کہا۔

''آپ شوق سے اپنے لکھے اور بولے ہوئے الفاظ واپس لے سکتی ہیں، یہ کوئی بڑی ڈیل نہیں ہوگی۔'' مہرزاد نے اس کے طیش کو بھی خاطر میں نہ لاتے ہوئے کہا۔

''مگر اب میرا قلم جو آپ کے لیے لکھے گا اور میرا منہ جو آپ کے لیے بولے گا اس پر یقیناً میں کبھی شرمندہ نہیں ہوں گی، آپ کو علم نہیں ہوگا کہ گزشتہ چند ہفتوں میں آپ نے جو کچھ کیا، جس، جس سے ملے جو، جو کہا، وہ سب میرے پاس نوٹ ہوا پڑا ہے۔''

''مجھے حیرت ہو رہی ہے نہ ہی میں چونکا ہوں، مجھے معلوم ہے آپ جیسوں کو دوسروں کو اسٹاک کرنے کی لت لگی ہوئی ہوتی ہے، آپ لوگ عادت سے مجبور ہوتے ہیں۔'' مہرزاد نے یشل کے اشتعال کو مزید ہوا دیتے ہوئے کہا۔

''چلیں دیکھتے ہیں، کس کو لگی کون سی لت کیا رنگ لاتی ہے۔'' وہ اٹھتے ہوئے بولی۔ ''اپنی نوکری میں گزرے میری زندگی کے بُرے ترین دنوں پر میں آپ کی بہرحال مشکور رہوں گی، آپ نے مجھے خوب سکھایا۔''

''میں نے آپ کو خوب سکھایا؟'' وہ زیرِ لب مسکرایا۔ ''سوائے پیڑ پر چڑھنے کے، اب آپ پیڑ پر چڑھنے کی کوشش کرنے جارہی ہیں، میری ہمدردیاں آپ کی تمام ہڈیوں اور پسلیوں کے ساتھ رہیں گی۔''

''دھمکی مت دیں، کوئی نئی بات کریں......'' یشل نے چبھتے ہوئے لہجے میں کہا۔ ''مجھے کوئی نقصان پہنچا تو سب جانتے ہیں کہ میں کس کی نوکری سے استعفیٰ دے رہی ہوں۔''

''ارے آپ خود کو اتنا اہم کیوں سمجھ رہی ہیں کہ میں آپ کو دھمکی دوں گا، شاید آپ نہیں جانتیں زندگی کا نظام انسانوں کے آنے یا جانے سے کبھی نہیں رکتا۔''

''آپ میری باتوں کو جتنا لائٹ لینے کی اداکاری کررہے ہیں، حقیقت میں وہ اتنی ہلکی ہیں نہیں......'' یشل نے کچھ دیر تک مہرزاد خان کو دیکھتے رہنے کے بعد کہا۔ ''خدا حافظ......'' پھر وہ جوتوں کی ایڑیوں پر گھومی اور تیز قدموں سے چلتی کمرے سے باہر نکل گئی۔

یشل کے جانے کے بعد مہرزاد خان نے میز پر رکھا سفید لفافہ اٹھا کر اسے بغیر پڑھے پھاڑ کر پرزوں کی شکل دینے کے بعد ٹریش بن میں ڈال دیا اور خود میز پر رکھے رنگ برنگ ٹیلی فونز میں سے ایک خصوصی فون کا چونگا اٹھا کر کسی سے بات کرنے لگا۔

☆☆☆

بینش کے لیے دانیال کا خود اس کے بھائی کلیم کے پاس آکر اپنا مدعا بیان کرنا ایک بہت بڑا اور جرأت مندانہ قدم تھا۔ جب اسے اس آمد اور ملاقات کا علم ہوا تو ایک دو پل کے لیے تو اس کا دل جیسے دھڑکنا ہی بھول گیا لیکن تیسرے پل میں اس کے دل کو اس بات پر غور کرنا پڑا کہ اپنا مدعا بیان کرنے کی اس جرأتِ رندانہ پر اس کے بھائیوں کا ردِعمل کیا ہوسکتا تھا۔

''مجھے نہیں لگتا کہ اس ایکسٹریم سچویشن کا ری ایکشن بھی اتنا ایکسٹریم ہوگا۔'' دانیال نے اس کو بوکھلائے

ہوئے دیکھ کر بے نیازی سے کہا۔وہ ایک بڑے سے لفافے میں سے مسالا لگے پاپ کارن نکال کر کھانے میں مگن تھا۔ ''میرا بھی تمہاری طرح ایک خیال یہ بھی تھا کہ تمہارا بھائی مجھے اپنے سیلزمینوں کی مدد سے اٹھوا کر دکان سے باہر پھنکوا دے گا۔ ایسے میں بھی کچھ نہ ہوتا سوائے میری بہ مشکل جڑی چند ہڈیوں کے دوبارہ سے کریک ہوجانے کے مگر تمہارے حصول کی خاطر ہڈیوں کا دوبارہ ٹوٹ جانا کوئی بڑا ایشو نہیں ہوتا۔''

''میں حیران ہوں بھائی نے ایسا کیوں نہیں کیا......؟'' بینش نے گھبرائے ہوئے انداز میں کہا۔

''شاید انہیں ہم دونوں کی معصوم سی لو اسٹوری پر ترس آ گیا ہو۔'' وہ مسکرا کر بولا اور خالی لفافے کو ہلا کر اس میں بچے کھچے پاپ کارن کی موجودگی کا اندازہ کرنے لگا۔

''تمہاری سوچ ہے ایسا ہوا ہوگا؟'' بینش نے سر ہلایا...... ''ہوسکتا ہے تمہاری شکل صورت اور ٹھاٹھ کا اندازہ لگاتے ہوئے وہ ایسا کرنے سے رک گئے ہوں کہ ایسا کرنے سے انہیں لینے کے دینے بھی پڑ سکتے تھے لیکن میں تو پوری طرح ان کے اختیار میں ہوں، وہ مجھے قتل کرنے سے کم کسی اقدام پر شاید ہی راضی ہو پائیں۔''

''اچھا......'' دانیال نے خالی لفافہ ڈسٹ بن میں پھینکتے ہوئے رک کر بینش کی طرف دیکھا۔ ''تو پھر کیا ہے یار، ہوجانا قتل، شہیدِ عشق کہلاؤ گی تاریخ میں۔'' اس کے چہرے پر شرارت پھیل گئی۔

''میں مذاق نہیں کررہی......'' بینش نے ناراض سی شکل بناتے ہوئے اپنے مخصوص اندرونِ لاہوری لہجے میں کہا اور دانیال دلچسپی سے اسے دیکھنے لگا۔

''کیا ڈیڈی کا خیال درست ہے کہ میرے اور بینش کے لائف اسٹائل میں زمین آسمان کا فرق ہے اور یہ مشکل سے ہی میرے ماحول میں ایڈجسٹ کر پائے گی۔'' اس نے سوچا۔ اس کے سامنے بیٹھی لڑکی کا چہرہ کسی بھی قسم کے میک اپ سے عاری تھا۔ بھورے بال سیدھے تھے اور چٹیا کی شکل میں بندھے اس کی پشت پر لٹک رہے تھے...... اس نے سفید زمین پر ہلکے سبز پھولوں کے پرنٹ کی عام سی کاٹن کی قمیص پہن رکھی تھی اور اس کا سفید دوپٹا گلے میں بے پروائی سے پڑا تھا۔ اس کی رنگت سرخ و سفید تھی اور شکل پر کسی قسم کی تیزی طراری کے بجائے معصومیت جھلکتی تھی۔ اس نے اس کی سیدھی لانبی سفید انگلیوں کو دیکھا، اس کے ہاتھ جو دیکھنے پر ہی کسی پیدائشی تخلیق کار کے ہاتھ نظر آتے تھے اور یہیں آ کر اس کی نظریں رک گئیں۔ بینش ان دنوں کیلی گرافی پر کام کررہی تھی اور منی ایچر پینٹنگ پڑھ رہی تھی، دانیال اس کا کام اور شوق دیکھ کر اندازہ لگا چکا تھا کہ آنے والے سالوں میں ذرا سی مدد اور رہنمائی کے ذریعے وہ اس میدان میں بہت آگے جانے والی تھی۔

''وہ مددگار اور رہنما میرے سوا کوئی اور ہو ہی نہیں سکتا......'' اس نے اپنی ممی کو اس بحث کے دوران کہ بینش سے شادی کا اس کا فیصلہ کیسا رہے گا بتایا تھا۔ ''آپ یقین جانیں ممی، میں اسے دیکھتا ہوں تو مجھے ایسا لگتا ہے کہ میرا اور اس کا ہمیشہ کا ساتھ ہے جیسے میں بنا ہی اس کے لیے ہوں یا جیسے مجھے دوبارہ زندگی ملنے کی مصلحت میں ایک وجہ یہ بھی شامل تھی کہ مجھے اس لڑکی سے ملنا اور اسے اپنانا تھا۔''

''دانیال نہ جانے کیوں مجھے تمہاری باتوں سے خوف آرہا ہے۔'' ممی نے کہا تھا...... ''تم اس معاملے میں ویسے ہی کریزی ہورہے ہو جیسے فلائنگ سیکھتے ہوئے تھے اور اس کریز کا انجام تم جانتے ہو۔''

''وہ محض ایک حادثہ تھا ممی، دنیا کی تاریخ میں ہونے والے کروڑہا حادثوں میں سے ایک حادثہ، میں فلائنگ کے سلسلے میں کریزی نہ بھی ہوتا تو میرا صرف شوق ہی مجھے اس حادثے کی طرف لے جاتا کیونکہ وہ حادثہ میرا مقدر تھا۔'' اس نے سادہ الفاظ میں ممی کو سمجھایا تھا۔





''اور آپ خود ہی تو کہتی ہیں کہ وہ حادثہ ہم سب کو ایک نئی زندگی، ایک نئی سوچ سے متعارف کروانے کی وجہ تھا۔'' ممی کو بدستور متذبذب دیکھ کر اس نے کہا تھا۔ ''بینش کا انتخاب اسی نئی سوچ کی ہی تو ایک کڑی ہے، حسب نسب، خاندان، ذات، برادری...... سب ہمارے ذہن کی گھڑی غلط اختراعات ہیں۔''

''شاید تم ٹھیک کہتے ہو، شاید اس بار میں جذباتی ہورہی ہوں۔'' اس بحث کے آخر میں ممی نے بھی تسلیم کرتے ہوئے کہا تھا۔ اور اب یہاں وہ لڑکی بینش تھی جو اس خوف سے ہی اس روز گھر واپس جانے سے گھبرا رہی تھی کہ اس کے بھائی یقیناً دانیال سے اس کی دوستی کو بے راہ روی گردان کر بھون کر رکھ دیں گے۔

''تمہارے بھائی نے مجھے اپنے والدین کو تمہارے گھر بھجوانے کا کہا ہے اور آج شام کو وہ مجھ سمیت تمہارے گھر ہوں گے...... تم خواہ مخواہ گھبرا رہی ہو......'' دانیال نے ہاتھ جھاڑتے ہوئے بینش کو مژدۂ جانفزا سنایا۔

''مجھے یقین نہیں آرہا...... میرے بھائی اتنے روشن خیال ہوسکتے ہیں۔'' بینش نے گھبرائی ہوئی آواز میں کہا۔

''شام تک تمہیں یقین آجائے گا۔'' دانیال کے لہجے میں یقین تھا اور امید بھی۔

☆☆☆

''اگر آپ میرال صلاح الدین کے کسی خصوصی استقبال کا اہتمام کرنا چاہتی ہیں تو اس کا مناسب وقت آیا ہی چاہتا ہے، آپ اپنی تیاری شروع کردیں۔'' ایک نامعلوم نمبر سے عافیہ کو پیغام وصول ہوا تھا، انہوں نے اس نمبر پر کال کرنا چاہی تو وہ نمبر بند ملا اور اس پیغام کے جواب میں بھجوایا گیا پیغام اپنی وصولی ناکام ثابت ہونے کا اعلان کرنے کے بعد خاموش ہوگیا تھا۔

''سچ کہتے ہیں لوگ، ان گورنمنٹ آفیشلز سے کسی قسم کا بھی معاملہ حیران کُن اور مہنگا ثابت ہوتا ہے۔'' عافیہ نے سوچا تھا اور مناسب وقت کا انتظار کرنے میں مصروف ہوگئیں۔

☆☆☆

''اتنے دن بعد اچانک تمہیں ہماری یاد کیسے آگئی جبکہ میں تو سمجھی تھی کہ ہم تمہارے لیے بھولی بسری کہانی بن چکے ہوں گے۔'' علینہ نے فہد کی کال وصول کرتے ہوئے کہا تھا۔

''وہ کہانیاں جو انسان نے خوب ہی سن رکھی ہوں اور جو اسے الف سے یے تک رٹی ہوئی ہوں، وہ بھولی بسری کبھی نہیں بن سکتیں۔ وہ اس کے لاشعور میں ہر وقت محفوظ رہتی ہیں۔'' فہد نے جواب میں مسکرا کر کہا۔

''کہو کیسی ہو تم......؟''

''میں ٹھیک ہوں بلکہ ہم دونوں ٹھیک ہیں میں بھی اور ممی بھی۔''

''تمہارے شہر کا موسم کیسا ہے، اس کی شامیں آج کل کے جاتے سرما میں بہت خوب صورت ہو جاتی ہیں، کیا وہ اب بھی ویسی ہی ہیں؟'' فہد نے سوال کیا۔

''میرا شہر......؟'' علینہ نے سوال کے جواب میں سوال کیا۔ ''کیا یہ تمہارا شہر نہیں ہے؟''

''وہ میرا شہر تھا اب شاید نہیں ہے۔'' فہد کے لہجے میں اداسی اتر گئی۔ ''اب میرے لیے وہ ''شہرِ یاراں'' ہے، اس شہرِ یاراں کی شامیں، مجھے اکثر بہت یاد آتی ہیں، بتاؤ کیا وہ شامیں اب بھی اتنی ہی خوب صورت ہیں جتنی تب تھیں جب میں بھی اس شہر کا ایک مکین تھا؟''

''ڈیپینڈ کرتا ہے کہ تمہارے شہرِ یاراں میں وہ لوگ موجود یا نہیں کہ جن کی موجودگی اس شہر کی شاموں کو یادگار بنا دیا کرتی تھی۔'' علینہ نے الجھتے ہوئے کہا۔

''شہریاراں...... ہمیشہ شہریاراں ہی رہتا ہے علینہ...... یاروں کی موجودگی یا عدم موجودگی اس کے ٹائٹل پر کوئی خاص اثر نہیں کیا کرتی اور میرے شہریاراں میں تو تمہارے فارمولے کے مطابق ابھی تم اور تمہاری ممی موجود ہیں لہٰذا میرے لیے تو وہ ہر طرح سے ''شہریاراں'' ہی ہے۔''

''اب بتاؤ اس کی شامیں کیسی ہیں؟'' علینہ کی خاموشی پر اس نے اپنا سوال دُہرایا۔

''تم یہ بتاؤ میرال کا کیا بنا، تمہاری جستجو کہاں تک پہنچی......؟'' علینہ کے جواب پر وہ بے اختیار مسکرا دیا۔

''تمہیں ایک بات بتاؤں......؟'' اس نے علینہ کے سوال کا جواب دینے کے بجائے کہا۔

''ہاں بتاؤ......؟''

''تم پکی sadist ہو اور تمہیں اس اندازِ فکر سے کوئی بھی بات، کوئی بھی تبدیلی ہٹا نہیں سکتی۔''

''شاید میں ایسی ہی ہوں...... پھر......؟'' جواب میں علینہ نے کہا۔

''پھر کچھ نہیں......'' فہد نے کہا۔ ''تم میرال کا پوچھ رہی تھیں ناں...... تو اس کے سلسلے میں ایک امید افزا حوصلہ افزا بات دانیال نے مجھے بتائی ہے کہ شاید ہم جلد ہی اس سے ملنے والے ہیں۔''

''ہاں، مجھے بھی ایسا ہی محسوس ہو رہا تھا۔'' علینہ نے فوری جواب دیا۔

''دسکستھ سینس جاگ گئی کیا تمہاری......؟'' فہد ہنسا۔

''نہیں، میں اتنی لکی کہاں ہوں کہ میری چھٹی حس مجھے اشارے دے، میں نے تو تمہارے ''شہریاراں'' والے جملے سے اخذ کیا، لگتا ہے میرال کے سلسلے میں کوئی اچھی خبر ملی ہے تمہیں۔''

''واہ کیا بات ہے تمہاری، کیسے...... exact logical conclusion نکالتی ہو تم۔'' فہد اس بار کھل کے ہنس دیا۔ ''لڑکی لگتا ہے تمہاری اس sadistic اپروچ پر تمہارے کان کھینچنے پڑیں گے اب۔''

''تم میرے کان کیا کھینچو گے، میرے کان تو حالات نے ساری عمر ہی کھینچے رکھے......''

''پھر وہی ڈارک باتیں......'' فہد نے جھنجلا کر کہا۔ ''مجھے پتا ہے تم مجھے اس ''شہریاراں'' کی شاموں کا حال سنانے سے بچنے کے لیے یہ ساری گفتگو کر رہی ہو۔''

''میرے لیے تو اس شہر کی تمام شامیں ایک سی ہیں، سردی، گرمی، بہار، خزاں کسی بھی موسم میں کوئی فرق نہیں نظر آتا۔'' علینہ اسی انداز میں بولی۔

''چلو اللہ تمہیں ہدایت دے اور تمہاری صبحوں اور شاموں کو نئے، نئے انداز اور رنگ عطا فرمائے۔'' فہد نے اس کے اس انداز کے سامنے ہار مانتے ہوئے کہا۔ ''کل رات میں اپنے اسپیشل شو میں سی فوڈ ریسپیز سکھانے والا ہوں، دیکھنا مت بھولنا۔''

''میں ممی کو بتا دوں گی، وہ نہ صرف تمہارا شو باقاعدگی سے دیکھتی ہیں بلکہ تمہاری ریسپیز ٹرائی کرنے کے چکر میں کچن میں بھی جانے لگی ہیں۔''

''گریٹ......!'' فہد خوش ہو گیا...... ''تمہیں اپنی ممی کی تقلید کرنی چاہیے، وہ تم سے زیادہ سمجھدار ہیں۔''

''میں جانتی ہوں، دنیا کا ہر دوسرا فرد مجھ سے زیادہ سمجھدار ہے۔'' وہ یاسیت بھرے لہجے میں بولی۔

''چلو پھر مجھے اجازت دو کیونکہ ایک ناسمجھ کے لیے دعا کرنے کے سوا میرے پاس کوئی دوسرا آپشن نہیں ہے۔'' فہد نے گفتگو ختم کرتے ہوئے کہا۔

**جاری ہے**



''آپ......؟ اس وقت اور وہ بھی بغیر بتائے......'' نعیمہ بیگم حیران پریشان دروازے پر استادہ انہیں دیکھ رہی تھیں۔

''ہاں...... بہن! ذرا دم تو لینے دو پھر بتاتی ہوں، مُوا رکشے والا بھی جانے کہاں، کہاں سے گھما کر لایا ہے۔'' ثمینہ خاتون نے کچھ ہانپتے ہوئے کہا تو نعیمہ بیگم شرمندہ سی ہو کر دروازے سے ہٹ گئیں۔

''آئیں...... اندر آجائیں۔'' ٹھنڈا پانی پی کر اور ائرکولر کی ٹھنڈی، ٹھنڈی ہوا کھا کر ثمینہ خاتون کی جان میں جان آئی تو حال احوال پوچھنے کا ہوش بھی آیا۔

''گھر میں کوئی نہیں ہے؟'' انہوں نے اِدھر اُدھر دیکھتے ہوئے پوچھا۔

''فہد کالج گیا ہوا ہے...... جواد، فواد اسکول گئے ہیں اور طوبیٰ نے اسائنمنٹ جمع کروانا تھا وہ یونیورسٹی گئی ہوئی ہے۔'' انہوں نے تفصیلی جواب دیا۔

''اور بھائی صاحب......؟''

''وہ اپنے آفس......''

''پھر تو میں ٹھیک وقت پر آئی۔''

''یا اللہ خیر......'' نعیمہ بیگم کا دل دھڑک اٹھا۔

''میں آپ سے بہت ضروری بات کرنے آئی ہوں اور اکیلے میں ہی کرنا چاہ رہی تھی۔''

''خیر تو ہے ناں بہن......'' نعیمہ بیگم کے دل میں کسی انجانے سے خدشے نے سر اٹھایا۔ پریشانی ان کے چہرے سے جھلکنے لگی جو ثمینہ خاتون کی نظروں نے فوراً بھانپ لی۔

''خیر ہی ہے بہن...... آپ پریشان مت ہوں۔'' ان کی تسلی کے باوجود بھی نعیمہ بیگم کا دل سوکھے پتے کی طرح کانپ رہا تھا۔

''کیا وہ جہیز میں کوئی فرمائش کرنے جا رہی تھیں یا پھر کوئی شرط شرائط۔'' انہوں نے سوچا...... اپنی بیٹی کو جہیز تو دے ہی رہی تھیں مگر کہیں جو وہ کار کی فرمائش کر بیٹھیں تو......؟

''میں یہ کہنا چاہتی ہوں بہن......'' ثمینہ خاتون کی آواز سے اُن کی سوچوں کا ارتکاز ٹوٹ گیا۔

## سنا ہے تجھے دکھ ہے

نیر شفقت



''دیکھیں...... ہم اب ایک نئے رشتے میں بندھنے جارہے ہیں، اسی ناتے ہماری خوشیاں اور دکھ بھی سانجھے ہونے چاہئیں۔ میں ٹھیک کہہ رہی ہوں ناں......؟'' انہوں نے تائید چاہی۔

''جی، جی...... بالکل...... ہمارے لیے تو آپ لوگ اس رشتے سے پہلے بھی بہت قابلِ احترام تھے۔ اب بیٹی کی سسرال کی حیثیت سے ہمارے دلوں میں آپ کے لیے عزت اور محبت بڑھ گئی ہے۔''

''یہ آپ کا اپنا پن ہے بہن......'' ثمینہ خاتون نے انکساری سے کہا۔ ''خیر...... میں یہ کہنا چاہ رہی تھی کہ......'' نعیمہ بیگم کی سانس جیسے رک سی گئی تھی۔

''آپ اپنی بیٹی کو کوئی جہیز نہ دیں۔'' بالآخر ثمینہ خاتون نے اصل بات کہہ ہی دی۔

نعیمہ بیگم حیران، پریشان نظروں سے بیٹی کی ہونے والی ساس کو دیکھ رہی تھیں جو اپنے منہ سے کہہ رہی تھیں کہ بیٹی کو کوئی جہیز نہ دیں۔ آج کے دور میں جبکہ لوگ اپنے منہ سے جہیز مانگتے ہیں...... یہ کہہ رہی تھیں کہ بیٹی کو تین کپڑوں میں رخصت کردیں۔ کچھ عجیب سا لگا۔

''دیکھیں میری بہن...... میں کوئی رسمی بات نہیں کہہ رہی ہوں بلکہ میں حقیقتاً ایسا ہی چاہتی ہوں۔'' ثمینہ خاتون ان کے احساسات کو اچھی طرح سمجھ رہی تھیں۔

''میرا گھر ماشاء اللہ سے بھرا ہوا ہے، ضرورت کی ہر چیز وہاں موجود ہے۔ یاسر ہمارا اکلوتا بیٹا ہے، ہمارے بعد وہ گھر یاسر اور طوبیٰ ہی کا تو ہے۔ شادی کے بعد اگر طوبیٰ بیٹی کو ہمارے گھر کی کوئی چیز پسند نہ ہو تو میں خود اسے اس بات کی اجازت دوں گی کہ وہ اپنی مرضی کی چیز خرید لے...... لیکن میں یہ ہرگز نہیں چاہوں گی کہ اس کا جہیز شوکیس میں سجایا پیٹیوں میں بند پڑا سڑتا رہے اور پھر بالآخر یہ جہیز وہ اپنی بیٹیوں کے لیے رکھ چھوڑے۔'' نعیمہ بیگم اُن کی باتیں حیرانی سے سن رہی تھیں۔

''میں یہ باتیں زبانی جمع خرچ کے طور پر نہیں کررہی۔'' انہوں نے اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہا۔ ''اگر ایسا ہوتا تو میں چار بندوں کے سامنے اپنی واہ، واہ کراتی...... لیکن میں اکیلے میں یہ ساری باتیں آپ سے کرنا چاہ رہی تھی تاکہ آپ میرا موقف سمجھ لیں اور مجھے امید ہے کہ آپ سمجھ گئی ہوں گی۔ صحیح کہہ رہی ہوں ناں میں......؟''

ثمینہ خاتون نے تائید چاہی تو نعیمہ بیگم چونکیں۔ وہ اب بھی بے یقینی کی سی کیفیت میں تھیں۔

''جی...... جی......'' انہوں نے پُرزور انداز میں سر ہلاتے ہوئے کہا۔ ''میں آپ کا موقف اچھی طرح سمجھ گئی ہوں بہن مگر......''

''کوئی اگر مگر نہیں......'' ثمینہ خاتون نے ان کی بات کاٹی...... ''اگر دنیا کی بات کرتی ہیں تو دنیا والے نہ اس طرح جینے دیتے ہیں نہ اُس طرح...... پھر ہم دنیا کی پروا کیوں کریں...... ہمیں اپنی اور اپنے بچوں کی آسانی دیکھنی چاہیے نہ کہ دنیا کی مشکلات......''

''ایسا کریں......'' انہوں نے کچھ سوچتے ہوئے کہا۔ ''کسی دن میرے گھر آکر دیکھیں...... بلکہ ایسا کریں جب گھر میں کوئی نہیں ہوگا تو میں آپ کو فون کردوں گی، آپ طوبیٰ بیٹی کو بھی لے آیئے گا۔ وہ جو چاہے گی یا جس شے کی ضرورت محسوس کرے گی، وہی اسے لے دیں۔''

''کیسی باتیں کررہی ہیں آپ؟'' نعیمہ بیگم کو ان کے خلوص پر سخت شرمندگی محسوس ہورہی تھی...... لیکن وہ ان کے خیالات اور سوچ سے بے حد متاثر بھی تھیں۔

''اللہ پاک آپ کے گھر کو بھرا پُرا رکھے۔ کبھی کسی چیز کی کمی نہ ہو۔ باقی رہا جہیز، تو والدین کا بیٹی کو نئے گھر کے لیے تحفہ ہوتا ہے۔''

''بات تو آپ کی بھی ٹھیک ہے بہن......





والدین بیٹی کو تحفے تحائف ضرور دیں لیکن تحائف دینے کے بجائے کیش بھی دے سکتے ہیں۔ اس کا یہ مطلب ہرگز نہیں کہ میں کوئی مطالبہ کررہی ہوں۔ آپ یوں کریں جہیز کے لیے آپ نے جو پیسے جمع کررکھے ہیں وہ اس کے نام سے بینک میں جمع کروادیں۔ طوبیٰ کو اس کا منافع ملتا رہے گا۔ اصل رقم محفوظ رہے گی جسے وہ جب چاہے استعمال میں لاسکتی ہے...... اکاؤنٹ طوبیٰ کے نام پر ہی رہے گا۔''

''یہ بات صحیح لگ رہی ہے مجھے۔'' انہوں نے تائیدی انداز میں سر ہلاتے ہوئے کہا۔ ''میں طوبیٰ کے والد سے مشورہ کرکے آپ کو بتاؤں گی۔''

''ضرور......''

''ایک بات پوچھوں......؟'' نعیمہ بیگم نے جھجکتے ہوئے کہا۔

''ضرور پوچھیں۔''

''تقریباً ہر ساس کو یہ آس ہوتی ہے کہ ان کی بہو ڈھیروں ڈھیر جہیز لے کر آئے...... پھر...... آپ کیسی ساس ہیں جو خود منع کررہی ہیں کہ جہیز نہ دو؟''

ثمینہ خاتون یک دم کھلکھلا کر ہنس پڑیں۔

''بہت اچھا سوال پوچھا ہے آپ نے...... میں ضرور بتاؤں گی.... آپ کو کہ میں جہیز کیوں نہیں مانگ رہی۔ دراصل میری ساس نے جہیز کا مطالبہ نہیں کیا تھا۔'' کچھ توقف کے بعد انہوں نے ماضی کے اوراق پلٹنے شروع کیے۔

''مگر میرے والدین نے مجھے سب کچھ دیا۔ میں نے جس شے پر ہاتھ رکھا انہوں نے لے کردی۔ میں نے جس چیز کی فرمائش کی انہوں نے پوری کی اور ایک، ایک نہیں، دو، دو، تین، تین سیٹ لے کردیے۔

سسرال میں حسبِ دستور استقبال ہوا کہ میں اپنی ساس کی پسند کردہ بہو تھی۔ مہینہ بھر تو ساس، نندوں نے ہتھیلی کا چھالا بنا کر رکھا اور میں خوشیوں کے ہنڈولوں میں جھولتی رہی۔ زندگی ایسے ہی خوشیوں کے ہنڈولوں میں جھولتی رہتی تو کتنا اچھا ہوتا...... مگر پھر وہ زندگی، زندگی تو نہ ہوتی...... زندگی تو عبارت ہی آزمائشوں اور امتحانوں سے ہے۔

کھیر میں ہاتھ ڈلوانے کی دیر تھی کہ میں بھی زندگی کے امتحانوں کے لیے تیار ہوگئی۔ ذمے داریوں کا انبار تھا جو میری ساس نے میرے سر پر لاد دیا تھا۔ بڑی بہو ہونے کے ناتے ذمے داریاں بھی زیادہ تھیں۔ صبح نماز کے بعد ساس، سسر کو چائے بنا کردیتی۔ ایک نند اور دیور علم حاصل کرنے کے لیے روانہ ہوتے تو انہیں ناشتا بنا کردیتا...... اس کے بعد میاں صاحب نے رزق کی تلاش میں نکلنا ہوتا تھا سو انہیں تیاری میں بھرپور مدد دینا۔ وہ جاتے تو ساس، سسر کو باقاعدہ ناشتا کروانا...... اس کے بعد گھر کے نہ ختم ہونے والے کاموں کا ایک پہاڑ میرا منتظر ہوتا...... اس پہاڑ کے علاوہ جو دو بڑے پہاڑ مجھے بے حد ناگوار لگتے، دو بیاہی نندوں کی آمد تھی دونوں قریب ہی رہتی تھیں۔ میاں اور بچوں کو بھیج کر ماں کی پٹی سے آکر لگ جاتیں تو بچوں کا اسکول واپسی پر کھانا بھی اِدھر ہی رہتا اور میاں کے آنے پر رات کے کھانے کی پوٹلی بھی ساتھ جاتی۔

شروع دنوں میں بڑے شوق سے اپنے جہیز کی اشیا استعمال میں لانا چاہیں تو ساس صاحبہ سے اجازت ہی نہ ملی۔ فریج اس لیے نہ چلا کہ دو، دو فریج چلیں گے تو بجلی کا بل اور زیادہ آئے گا، سو وہ بیچ دیا۔ واشنگ مشین اس لیے نہ کھل سکی کہ ساس نے ابھی حال ہی میں نئی واشنگ مشین لی تھی۔ اس کا کیا بنتا...... سو وہ بھی بازار کی نذر ہوئی۔ کراکری اس لیے نہ نکل سکی کہ پھر ساس کی کراکری کہاں جاتی۔ رکھنے کی جگہ نہیں تھی۔

ڈائننگ ٹیبل اور صوفہ سیٹ اس لیے بک گئے کہ گھر میں جگہ نہیں تھی۔ کچھ اشیا میری نندوں کو پسند آگئیں تو وہ لے گئیں۔ کئی چیزوں کی تو میں نے

پیکنگ بھی نہ کھولی جواَب میں نے اپنی بیٹیوں کو جہیز میں دے دیں۔

کئی اشیا میں نے اب جا کر استعمال کیں لیکن اب وہ ارمان اور شوق کہاں سے لاؤں۔ بس اسی وقت میں نے فیصلہ کرلیا تھا کہ نہ بیٹیوں کو زیادہ جہیز دوں گی اور نہ بہو کے گھر والوں سے مطالبہ کروں گی۔ دونوں بیٹیوں کے سسرال والوں سے بھی بات کر کے میں نے انہیں اتنا ہی دیا ہے جتنا ان کی ضرورت ہے۔ صد شکر کہ ان دونوں کے سسرال والے پڑھے لکھے سمجھدار لوگ تھے۔ انہوں نے اسے انا کا مسئلہ نہیں بنایا اور میری بات سمجھ کر میرے ساتھ بھرپور تعاون کیا اور ایسا ہی تعاون اب میں آپ سے بھی چاہتی ہوں۔''

کئی ثانیے خاموشی کی نذر ہوگئے پھر اس خاموشی کو نعیمہ بیگم کی آواز نے توڑا۔

''میری سمجھ میں نہیں آرہا ہے بہن کہ میں اپنے رب کا شکر کیسے ادا کروں۔'' ان کی آواز بھرائی ہوئی تھی۔

''میں خود بھی آپ سے اسی سلسلے میں بات کرنا چاہ رہی تھی مگر ڈرتی تھی کہ کہیں آپ کچھ غلط ہی نہ سمجھ لیں۔'' ثمینہ خاتون نے سمدھن کا ہاتھ اپنے ہاتھ میں لے کر تھپتھپایا گویا بہ زبانِ خاموشی تسلی دے رہی ہوں۔ ان کی تسلی پر نعیمہ بیگم کے لبوں پر اطمینان بھری مسکراہٹ پھیل گئی۔

''یہ بات نہیں ہے بہن کہ ہم جہیز نہیں دے سکتے یا دینا نہیں چاہتے۔'' نعیمہ نے وضاحت کی۔ ''بات صرف اتنی ہے کہ جب کچھ استعمال ہی نہیں کرنا تو شوکیس میں سجا کر اور پیٹیوں میں بند رکھ کر ٹھنڈی آہیں بھرنے کا کیا فائدہ......'' ثمینہ خاتون ہنس پڑیں۔

''جہیز نہ لینے کی وجہ تو میں نے بتادی ہے۔ آپ بھی اگر ایسا ہی چاہتی ہیں تو یقیناً اس کے پیچھے بھی کوئی کہانی ضرور ہوگی۔'' انہوں نے بڑے ہلکے پھلکے انداز سے کہا۔

''اور کیا میں امید رکھوں کہ میری بہن میرے سامنے اپنا دل کھولے گی؟''

نعیمہ بیگم بھی ہنس پڑیں۔

''آپ نے اپنی بہن سمجھ کر اگر میرے سامنے اپنا دل کھولا ہے تو کیا میں اپنی بہن کے آگے اپنا دل نہ کھولوں گی۔'' انہوں نے بڑی محبت سے کہا۔ پھر کچھ توقف کے بعد گویا ہوئیں۔

''میری شادی پر ساس نے اپنے منہ سے جہیز مانگا تھا۔ بہت زیادہ شرافت کا زمانہ تھا۔ سو میرے والدین نے خاموشی سے ان کا ہر مطالبہ پورا کیا۔ فریج اور ٹی وی، ٹیپ ریکارڈر دینے کا زیادہ رواج نہیں تھا مگر میری ساس کے مطالبے پر میرے والدین نے فریج اور ٹی وی بھی دیا۔ یہ تو شکر ہے کہ ابو کی بہت اچھی جاب تھی اور انہوں نے بہ آسانی سب کچھ فراہم کردیا۔ مگر میرے دل میں ساس کے خلاف ایک خلش سی بیٹھ گئی۔ دل تو چاہ رہا تھا کہ فوراً انکار کردوں مگر ساس نے بھی ناک کر وار کیا تھا۔ شادی کے کارڈ بانٹے جاچکے تھے۔ کس طرح والدین کی عزت سے کھیلتی۔ سو چپ چاپ ہی رہی۔

پھر بیاہ کر سسرال آئی تو شاید منہ مانگے جہیز کی وجہ سے شاندار استقبال ہوا۔ مہینہ بھر تو خوب ناز برداریاں ہوئیں...... کام کاج کو ہاتھ لگایا تو بڑے شوق اور ارمانوں سے اپنے جہیز کی چیزیں استعمال کرنا چاہیں مگر ساس نے منع کردیا۔''

''کیا ضرورت ہے بیٹا اپنا سامان نکالنے کی گھر میں ہر چیز تو موجود ہے پھر ضرور اپنی چیزیں خراب کرنی ہیں۔'' وہ بڑی محبت سے بولیں۔

جی میں تو آیا کہ پوچھوں پھر منہ بھر کے جہیز کیوں مانگا تھا۔ مگر اب لب سل چکے تھے۔

اور یہ بات تو شادی کے چھ ماہ بعد کھلی کہ منہ بھر کے جہیز کیوں مانگا تھا۔ میرے جہیز کی اسی فیصد چیزیں انہوں نے اپنی بڑی بیٹی کو جہیز میں دے دیں۔ یہ کہہ کر کہ......

''بیٹا تم نے استعمال کیں یا نگہت نے ایک ہی بات ہے۔ ویسے بھی نگہت تمہاری بہن ہی تو ہے۔'' اور تو اور میرے سونے کے دونوں سیٹ بھی نگہت کا نصیب بنے اور چھ چوڑیاں بھی۔

اور میں دن دہاڑے اپنے جہیز کو لٹتا دیکھتی رہی۔ میں نے اپنے ہم سفر کی طرف مدد طلب نظروں سے دیکھا مگر ماں کے آگے وہ بھی مجبور تھے۔

اور پھر دوسری بہو کے جہیز سے دوسری بیٹی کا گھر بسایا گیا اور تیسری بہو کا جہیز تیسری بیٹی کے کام آیا۔ بہوؤں کا جہیز تو انہوں نے بیٹیوں کو دے دیا لیکن وہ نصیب کہاں سے لاتیں، تینوں بیٹیاں اپنے اپنے گھروں میں کسی نہ کسی مسئلے سے دوچار رہیں...... بڑی بیٹی بے اولاد ہے، اس کے شوہر نے دوسری شادی کرلی...... دوسری بیٹی کا میاں انتہائی نکھٹو ہے، مرضی کا کام مل جائے تو کرلیتا ہے ورنہ گھر میں چارپائیاں توڑتا رہتا ہے اور وہ خود کپڑے سی، سی کر گزارہ کرتی ہے۔ تیسری بیٹی کا شوہر انتہائی شکی مزاج ہے اور آئے دن ماں بہنوں کے کہنے میں آکر مارتا رہتا ہے۔

سچ ہے کہ والدین بیٹیوں کو سب کچھ دے سکتے ہیں مگر اچھے نصیب کہاں سے لائیں اور پھر زبردستی مانگے تانگے کا جہیز دے کر اچھے نصیبوں کی توقع کیسے رکھ سکتے ہیں۔''

''خیر......'' انہوں نے ٹھنڈی سانس بھری۔ ''وقت کے ساتھ امتیاز نے مجھے سب کچھ لے کر دیا بلکہ اگر یہ کہوں کہ گھر بھر دیا تو بے جا نہ ہوگا...... مگر ارمانوں اور شوق سے لی ہوئی چیزوں کو استعمال نہ کرنے کی خلش آج بھی میرے دل میں موجود ہے کیونکہ ماں باپ کی دی ہوئی سوئی بھی بہت قیمتی لگتی ہے۔''

بہت سارا وقت خاموشی کی نذر ہوگیا...... شاید دونوں ہی اپنے دکھ کی گہرائیوں میں اتر گئی تھیں پھر نعیمہ بیگم کو خیال آیا۔

''ارے اتنی دیر ہوگئی...... اب تو بچے بھی آنے والے ہیں اور میں نے روٹی بھی نہیں پکائی۔''

''کوئی بات نہیں۔ آج تندور سے منگوالیں۔''

''چلیں ٹھیک ہے، شکر ہے میں ہنڈیا پہلے پکا چکی تھی۔''

''نعیمہ بہن......'' وہ کچن جانے کے لیے اٹھیں تو ثمینہ خاتون نے انہیں آواز دی۔

''جی......'' وہ مڑیں۔

''ایک بات کہنی تھی۔''

''جی کہیے......'' وہ اٹھتے اٹھتے دوبارہ بیٹھ گئیں۔

''جہیز لینا اور دینا بہت آسان ہے، والدین بیٹیوں کو جہیز نہ دیں یا لڑکے والے جہیز لینے سے منع کردیں تو یہ بات لوگوں کو ہضم نہیں ہوتی اور وہ باتیں بنا، بنا کر جینا عذاب کردیتے ہیں۔''

''جی...... صحیح کہہ رہی ہیں آپ......'' نعیمہ بیگم نے تائیدی انداز میں سر ہلا کر کہا۔

''میں یہ کہنا چاہتی ہوں کہ آپ لوگوں کی پروا مت کیجیے گا۔ ہم نے صرف اپنی سہولت اور بچوں کی خوشیاں دیکھنی ہیں اور یاسر بھی جہیز لینے کے سخت خلاف ہے۔''

''اور اِدھر طوبیٰ بھی جہیز نہیں لینا چاہتی۔'' نعیمہ بیگم نے فوراً ٹکڑا لگایا۔ ''اور انشاء اللہ میں اپنے بیٹوں کی شادی میں بھی اسی روایت کو برقرار رکھوں گی۔'' ثمینہ خاتون کے چہرے پر خوشی پھیل گئی۔ اسی اثنا میں دروازے پر دستک ہوئی۔

''طوبیٰ آگئی۔'' نعیمہ بیگم اٹھتے ہوئے بولیں۔ ''میں دروازہ کھول آؤں۔''

دروازے پر دستک جاری تھی۔ خوشیاں اندر آنے کو بے تاب تھیں۔




ناولٹ

# ساحل ساحل زنجیر ہوئے

فرحانہ ناز ملک

بپھری ہوئی بارش طوفان کا روپ دھارتی جارہی تھی۔ رات کے اس پہر کہ جب گھٹا ٹوپ گھور اندھیرے کو محض آسمانی بجلی کی خیرہ کردینے والی چمک کی وجہ سے منہ کی کھانی پڑ رہی تھی...... وہ گاڑی...... ایک ہیولے کے مانند...... بارش کی تندی کا ساتھ دیتی برق رفتاری سے سرمئی گیٹ سے برآمد ہوئی تھی۔

وہ سختی سے ہونٹ بھینچے...... سامنے نظریں جمائے صرف اس طوفانی صورتِ حال سے ہی نہیں

بلکہ اپنے آپ سے بھی خفا گاڑی چلائے چلا جا رہا تھا۔

آبادی کو پیچھے چھوڑ آنے کے بعد جب بارش بھی برستے، برستے ہانپ چکی، اس نے ایک طرف گاڑی کو بریکس لگائے تھے۔ ایسے میں...... بے نیازی و خفگی کے سارے احساس پل بھر میں ہوا ہوئے...... وہ اپنے برابر کی سیٹ پر بیٹھی اس کی موجودگی سے یک دم باخبر کیا ہوا گویا بے اختیار و بے بس ہوا اسے ایک ٹک دیکھے گیا۔ وہ جو کسی معصوم بچے کی طرح سسک رہی تھی...... سیاہ چادر میں لپٹا اس کا کپکپاتا سراپا کسی خوف کا آئینہ دار تھا۔ اس کے گال انگلیوں کے نشانات سے سرخ ہو رہے تھے۔ گویا انگلیاں گڑسی گئی ہوں...... ہونٹوں کے کناروں سے رِستے ہوئے خون نے اس کی توجہ کے ارتکاز کو جھنجوڑا تھا۔ اس کا فشارِ خون ایک دم سے بڑھا...... جو جنون ساحادی تھا...... وہ احتساب کی شکل اختیار کر گیا۔

کیا وہ خود تھا ذمّے دار......؟ ہاں وہ ہی تھا اس کی اس حالت کا ذمّے دار...... وہ جو...... اس سے اس کے ایک، ایک نقش سے اس شدت کے ساتھ ابھی ابھی متعارف ہو رہا تھا۔ احساسِ جرم کا شکار ہونے لگا۔

اسی احساس نے اس حد تک اسے مغلوب کیا کہ اس نے بے ساختہ، قطعی غیر ارادی طور پر اس کانپتے وجود کو اپنے حصار میں لے لیا۔

وہ اچنبھے کا شکار نہ ہوئی۔ درحقیقت وہ اس وقت ہمدردی کی نہیں، ایک لفظ معذرت یا پھر صرف اور صرف محبت کی مستحق تھی اور اس کے گرد حصار باندھے اس شخص نے بھی شاید محسوس کر لیا تھا۔

بے حد نرمی و توجہ کے ساتھ وہ اس کے ہونٹ کے کنارے سے رِستا خون پونچھنے لگا تھا۔ وہ اپنی بڑی، بڑی آنکھوں میں جھیلیں سموئے اسے یہ سب کرتا دیکھتی رہی۔ کچھ بھی محسوس کرنے کی حس... فی الحال خاموش تھی۔

"سوری۔" یہ کہہ کر اس کا سر اپنے کندھے سے لگا کر ایک بازو کا اس کے گرد حلقہ بنائے، دوسرے سے اسٹیئرنگ تھامے اب گاڑی آگے بڑھا رہا تھا۔

☆☆☆

سفید بے داغ، خوب صورت کڑھائی سے سجا کُرتہ شلوار، پالش شدہ چمک دار قیمتی کھیڑی، سلیقے سے جمے بال، مہینوں کی بڑھی شیو سے پاک دُھلا دھلایا صاف چہرہ اور غلیظ چیکٹ ناخنوں کے بجائے ترشے ہوئے صاف ستھرے ناخن...... عام دنوں میں بھی وہ جب جس گلی میں داخل ہوتا۔ سب کو گویا تفریح میسر آجاتی۔ آج تو پھر بات ہی الگ تھی۔

"اوئے للو......" ایک بچہ پکارتا اور ساری بلیٹن آناً فاناً جمع ہو جاتی۔

"للو...... تو تو دولھا بن آیا۔" آن کی آن میں اس کے گرد میلا لگ گیا تھا۔ وہ جو پہلے جھینپ رہا تھا۔ اس بات پر خفگی و اشتعال سے پیر پٹخ کر چلایا۔

"کھبل وال (خبردار) مجھے کسی نے تنگ کیا تو!" (مجھے کسی نے تنگ کیا تو) وہ بولتے ہوئے تتلاہٹ کا شکار ہوتا تھا۔ اس کی "کھبل وال" پر ہی پھلجڑیاں پھوٹ پڑیں۔

"کیوں...... تو آج دولھا بن آیا ہے اس لیے؟" یہ سن کر للو کے نتھنے مزید پھول گئے۔ مہینوں بعد نہانے دھونے کا نتیجہ یہی نکلتا تھا کہ پہلے تو وہ گھر سے نکلنے پر ہی آمادہ نہ ہوتا، اماں کے بے طرح سمجھانے، پچکارنے پر باہر قدم رکھ بھی لیتا تو پھر یہ منظر استقبال کرتا۔ جو اس کے لیے جھنجلاہٹ، غصے اور آخر میں انتقام تک جا پہنچتا۔ بچے تو بچے محلے کے بڑے بھی کم نہیں تھے۔ بچے نعرے لگا لگا کر تو بڑے باتیں کرنے کے بہانے پاس بٹھا کر گپیں لگا کر بیچ، بیچ میں شروع ہو جاتے۔

"للو تو دلہن کہاں سے لائے گا؟" وہ موڈ میں ہوتا تو شرما، لجا کر ایسے، ایسے جواب دیتا کہ سننے والوں کو اپنی بونگیوں کا گویا انعام مل جاتا۔ باتوں، باتوں میں للو سے کئی کام بھی نکلوا لیے جاتے۔ کوئی گھر بھگاتا کہ چاچی یاد کر رہی ہے، وہ بخوشی چاچی سے ملنے جاتا۔ اُدھر چاچی پہلے سے منتظر ملتی دو چار گلے شکوے، پیار بھرے مسکے لگانے کے بعد بالآخر وہ اپنے کام کے لیے دوڑا دیتی۔ ایسے ہی باقی سب بھی رویہ رکھتے۔ اس کی جیب ہمیشہ بھری، بھری رہتی۔ عموماً اس کی عقل ناکارہ رہتی لیکن جہاں بات پیسوں کی آجاتی وہاں ٹھیک ٹھاک سُدھ بدھ والا بن جاتا۔ سو ایسے تو اس سے پیسے اینٹھنے میں مسئلہ ہوتا ویسے نکلوا لیے جاتے۔

"یار للو، آج سگریٹ کے کش تو لگوا۔"

"للو تیرا باپ زمین کا کیس جیتا ہے...... چرغہ بنتا ہے ناں۔" یا پھر "یار للو میٹھی بوتل پینے کو جی چاہ رہا ہے۔" اور للو خوشی خوشی مان جاتا۔

سب جانتے تھے وہ بھولا ہے پر پاگل نہیں لیکن پھر بھی دماغ کا ہلکا ہے۔ سو ایسے ہی اسے دولھا بنانے، اس کی دلہن لانے کی باتوں کو اس کی چھیڑ بنا لیا گیا۔ وہ پہلے شرماتا، بغلیں جھانکتا، منہ چھپاتا تھا اب جھنجلاتا، مشتعل ہوتا اور مارنے پر آجاتا تھا۔

"یار للو...... تو دانت بھی نئے لگوا لے۔ قسم سے پھر تو تجھے کشمیر کی بھی خوب صورت سی دلہن مل جائے گی۔" للو کی آج کی سج دھج دیکھ کر کہیں سے مشورہ آیا۔ اس کے دو چار دانت بھی جھڑے ہوئے تھے۔

"تو تُھد لدوالے (تو خود لگوا لے) تو شادی کر، تیرا باپ شادی کرے۔" حسبِ سابق وہ غصے اور جنون میں آگیا۔

گزشتہ روز ہونے والی بارش نے گلی میں کیچڑ کر دی تھی۔ وہ منہ پُھلاتا، بچوں کی چیخ و پکار پر دھیان نہ دینے کی کوشش کرتا، تیز تیز قدم اٹھاتا جیسے ہی وہاں سے گزرنے لگا کسی نے کیچڑ میں پتھر کھینچ مارا۔ ساری کیچڑ اس کے سفید کپڑوں کو داغ دار کر گئی۔

"اوئے میرے کپڑے۔" اس نے تتلا کر کہا اور اس کے بعد مغلظات کا ایک ریلا تھا جو اس کے منہ سے بہہ نکلا تھا۔ بچے کانوں پر ہاتھ رکھے، زبان چڑاتے آگے، آگے تھے اور وہ گالیاں بکتا، ہاتھ میں جو چیز آتی زمین سے اٹھا، اٹھا کر ان کی طرف پھینکتا ان کے پیچھے تھا۔ بچے ماہرانہ طریقے سے جھکائی دے کر بچ رہے تھے ورنہ اس کا ایک پتھر بھی پڑ جاتا تو جیسے جان نکل جاتی۔ وہ اس قوت کے ساتھ پھینک رہا تھا۔

"میں اپنے ابا تو بتاؤں دا۔" بچے نچّہ دینے میں کامیاب ہوگئے تھے۔ وہ ہانپ، ہانپ کر دھمکیاں دیتے نہ تھکا۔ سفید کپڑے کیچڑ سے داغ دار ہوگئے تھے۔ کھیڑی کا حال کپڑوں سے بھی ابتر تھا اور آج بھی ہمیشہ کی طرح اماں کی اُسے صاف ستھرا رکھنے کی کوشش ناکام گئی تھی۔

☆☆☆

"میں پیدائشی بدنصیب ہوں۔ اگر یہ بات میں علی الاعلان کہنا شروع کر دوں تو لوگوں کو میرا دماغی توازن خراب ہونے کا یقین آجائے۔ جدی پشتی جاگیردار سرداروں کے گھر پیدا ہونے والا، جائداد، مربعوں کا مالک، اونچے حسب نسب کا۔ بدنصیب ہو بھی کیسے سکتا ہے مگر میں بدنصیب ہوں...... ہاں میں پیدائشی بدنصیب ہوں کیونکہ میں سردار اجلال خان المعروف للو کا بیٹا ہوں۔"

☆☆☆

"ڈیڈی...... ہم یہاں رہیں گے؟" بڑے سے سرخ اینٹوں کے بنے صحن میں تین کمرے اور برآمدہ سامنے کی طرف تھا۔ کچن ان کمروں سے کافی فاصلے پر دائیں طرف دیوار کے ساتھ جبکہ ڈرائنگ روم کے نام پر ایک کمرا گھر کے بیرونی دروازے کے پہلو میں بنا ہوا تھا۔ باتھ روم کی لاج رکھنے کو ٹوائلٹ اور واش روم بھی بڑی شان و فرحت کے ساتھ یہیں

اِستادہ تھے۔ چند منٹوں میں گھر کا معائنہ کر چکنے کے بعد اسے اصلی کے چکرآ گئے۔ گھر، گھر تو کہیں سے بھی نہیں لگ رہا تھا۔

"فی الحال۔" ڈیڈی اس کے چہرے پر منڈلاتے مایوسی کے بادل دیکھ کر شفقت سے مسکرائے۔

"اور آپ کے اس فی الحال کا دورانیہ کتنا ہے؟" اس نے منہ بسورا تھا۔

"آپ کو اس گھر سے کیا پرابلم ہوئی؟"

"مجھے نہیں ہوئی، یہ گھر خود کسی پرابلم سے کم نہیں لگ رہا۔"

"بیٹے گاؤں میں اسی ٹائپ کے گھر ہوتے ہیں۔"

"یعنی بیڈ رومز، ڈرائنگ روم، کچن سب ایک دوسرے سے ناراض، دور دور، الگ الگ۔" تجزیہ انوکھا تھا۔ ڈیڈی کو ہنسی آگئی۔ "اور اٹیچڈ باتھ کا تو کوئی کانسیپٹ ہی نہیں۔" وہ شاکڈ تھی۔ ڈیڈی نے کندھے اچکا ڈالے۔

"ڈیڈی آپ کو کیوں کچھ نہیں ہو رہا۔ میرا تو یہاں رہنے کا سوچ کر ہی سر چکرا رہا ہے۔"

"صرف آج...... پھر جب آپ ایڈجسٹ ہو جائیں گی تو کچھ غلط محسوس نہیں ہوگا۔" ڈیڈی مطمئن تھے۔

"مت بھولیں آپ نے کہا ہے.... فی الحال۔" اس نے انگلی اٹھا کر گویا یاد دہانی کروائی۔

"اور یہ بھی بتا دیں آپ کا یہ فی الحال کچھ ہفتوں کے لیے ہے یا کچھ مہینوں کے لیے؟"

"میرا خیال ہے......" خود تو مطمئن ہو چکے تھے لیکن اسے مطمئن کرنا کارِ مشکل لگ رہا تھا۔ ڈیڈی نے اتنا کہہ کر قدرے توقف کیا گویا اگلی بات سوچنے کا وقت لیا ہو۔

"کھانے کے لیے ہمیں گھر میں ہی کچھ کرنا پڑے گا۔ آئی ڈونٹ تھنک سو کہ یہاں ہوٹل ہوں گے۔ ہوئے بھی تو ان کا معیار بھروسے کے لائق نہیں ہوگا۔"

"اس کچن میں کیسے کوکنگ ہو سکتی ہے؟" ایک اور پریشانی۔ کچن میں آتش دان نما جگہ کے اندر مٹی کا ایک چولھا بنا ہوا تھا یعنی اس کے لیے ایک نئی تصویر بلکہ حقیقت۔

"ڈیڈی......ہم کیوں آئے یہاں؟ اتنی اچھی سیٹلڈ لائف چھوڑ کر، بنا کسی وجہ کے...... میں نہیں سمجھ پا رہی؟" ڈیڈی کے یہاں آنے کے فیصلے کے بعد اس نے کہیں بھی ظاہر نہیں ہونے دیا تھا کہ وہ خوش نہیں۔ یہ فیصلہ اس کی زندگی پر کس حد تک اثر انداز ہو سکتا ہے۔ اس نے صرف اپنے تک رکھا مگر یہاں آ جانے کے بعد پہلے گاؤں اور اب یہ گھر دیکھ کر وہ جیسے ایک پل میں ہر چیز سے اچاٹ ہوئی تھی۔ صرف گاؤں اور گھر ہی نہیں ڈیڈی کے فیصلے سے بھی۔

"خوشی......!" ڈیڈی نے اس کا ہاتھ پکڑ کر اپنے پاس بٹھالیا۔ "آپ کو اپنے ڈیڈی پر بھروسا نہیں؟"

"ہے ڈیڈی بلکہ خود سے بڑھ کر ہے۔" اس نے بنا کسی تامل کے کہا اور وہ جو کہہ رہی تھی وہ اس کے لیے دنیا کا سب سے بڑا سچ تھا۔ وہ اور ڈیڈی ایک دوسرے کا اعتبار تھے۔

"میں ایسا کوئی کام یا فیصلہ نہیں کر سکتا جس میں آپ کی بہتری و بھلائی نہ ہو کیونکہ میرے لیے میری دنیا آپ ہیں اور اپنی دنیا کی بہتری ہر کوئی چاہتا ہے۔"

"آئی نو۔" آنسوؤں کی ہلکی سی آمیزش اس کی آواز میں شامل تھی جس پر اس نے فوراً قابو پایا کہ ڈیڈی کو اداس کرنا مقصود نہیں تھا۔ "مجھے سمجھ نہیں آئی کہ اس فیصلے سے میری بھلائی کا کیا تعلق ہے؟" مگر فوراً بعد اس نے ایسا سوال کیا کہ جس کے جواب کے لیے ڈیڈی کو باقاعدہ سر دُھننا پڑ گیا تھا اور جونہی انھوں نے خود کو جواب دینے کے لیے تیار کیا۔ اس کی پٹاری میں سے ایک اور سوال برآمد ہوا۔

"اور اب جب ہم نے رہنا یہیں ہے تو کیا ضروری ہے اس درجہ ریموٹ ایریا میں رہیں۔ کسی بہتر جگہ، کسی اور شہر میں بھی تو رہائش رکھی جا سکتی ہے۔" بالکل بچوں کی طرح ایک کے بعد ایک تابڑ توڑ سوال کرنے کی عادی تھی۔ یہ عادت کبھی کبھی ڈیڈی کو زچ بھی کر دیا کرتی تھی مگر اس وقت ان کی بچت ہو گئی تھی۔ وہ پہلے سوال کا جواب دینے سے بحفاظت بچ گئے تھے۔

"مگر مجھے اپنی اسٹڈی کی بھی بہت فکر ہے۔ مجھے نہیں لگتا کہ یہاں ایسی کوئی سہولتیں ہوں گی۔"

"ابھی آپ ایسا کریں......تمام پریشانیاں اور فکریں کچھ وقت کے لیے ریسٹ پر رکھ لیں سوائے ایک کے۔"

"وہ ایک کون سی؟" وہ ڈیڈی کے خوشگوار لہجے سے ذرا بھی متاثر نہ ہوئی۔

"کھانے کی۔"

"اوہ ہاں......" اسے جیسے یاد آ گیا۔ "مجھے تو بھوک بھی لگ رہی تھی۔"

"تھی......؟" ڈیڈی نے مصنوعی حیرت دکھائی۔

"بھئی اب بھی لگ رہی ہے، کم از کم مجھے تو بہت......" اور ابھی وہ بات مکمل کرتے کہ دھڑ دھڑاتے دروازے نے باقی سب آوازیں نگل لیں۔

"یہ......" اس زور سے بجتے دروازے نے اسے خوف سے زرد کر دیا تھا۔

"کوئی آیا ہوگا، میں دیکھتا ہوں۔" ڈیڈی اس کا گال تھپتھپاتے کمرے سے باہر نکل گئے۔ وہ وہیں بیٹھی ہولتی رہی۔

"بالکل ہارر موویز کے جیسا گھر لگ رہا ہے، ہانٹڈ ہاؤس۔ پتا نہیں میں کیسے رہ پاؤں گی۔" وہ... بہ آواز بلند بڑبڑاتی رہی یہاں تک کہ ڈیڈی ہاتھ میں خوشبو اڑاتی ٹرے اٹھائے واپس آ گئے۔

"ابھی تو آپ اللہ کو تھینکس بولیں، آپ کی بھوک کا انتظام ہو گیا۔" خوشبو نے اس کی بھی توجہ کھینچ لی تھی۔

"واؤ...... یہ کیسے ہوا ڈیڈی؟" یکایک سب فکروں پر بھوک غالب ہوئی تھی۔

"ضمیر زندہ باد۔"

"وہ کیوں؟" اس کے سوالوں کی پٹاری پھر سے کھلنے لگی تھی۔ ڈیڈی دہل گئے۔

"بعد میں سوئٹ ہارٹ...... بعد میں...ابھی کھانا کھائیں گرم گرم۔" وہ بخوشی مان گئی۔

☆☆☆

ایسا ہمیشہ بھی نہیں ہوتا تھا کہ للو لوگوں کے مذاق کا نشانہ ہی بنا رہے اور گھر والوں کو خبر بھی نہ ہو۔ جیسا کہ اس شام۔ شدید گرم سالن گر جانے کی وجہ سے جلی ہوئی پنڈلی کے ساتھ وہ گھر آیا۔

"دتو کے تندور پر سالن گرا۔" شدید تکلیف کی وجہ سے اس کی تتلاتی زبان شاید ہی کسی کی سمجھ میں آئی مگر وہ ماں تھیں کیونکر نہ سمجھ پاتیں۔

"تجھے کیا آفت پڑی ...تھی، دتو کے تندور پر جانے کی؟" جلے پھپولوں کی تکلیف ایک طرف، ماں کی ڈانٹ کے ساتھ پڑے جھانپڑ نے آنسو نکال دیے۔

"جبارے کی ماں کی روٹی لینے گیا تھا۔"

"اس جبارے کی ماں کی تو میں......" زہرہ خاتون کی آنکھوں میں قہر سمٹ آیا۔ ملازمہ کو لے کر آناً فاناً جبارے کے گھر پہنچی تھیں۔ جہاں بڑی خان زادی کی اچانک اور پُرجلال آواز پر سب بوکھلا گئے تھے۔

"کیوں ری؟" جبارے کی ماں کو دیکھتے ہی زہرہ خاتون کے سارے جسم کا خون سمٹ کر چہرے پر آ گیا۔ "تیرے مر گئے تھے جو میرے اجلال کو اپنے پیٹ کا ایندھن بھرنے کے لیے دوڑا دیا۔" انتہائی نفرت و تضحیک آمیز لہجہ تھا۔

جبارے کی ماں ہکا بکا...... ماجرہ کیا ہے؟ وہ تو خود بہو، بیٹوں کے سامنے للو کو بددعائیں دیتے نہیں تھک رہی تھی۔ جو سالن لینے گیا اور ابھی تک نہیں آیا

اور جو پتا ہوتا... زہرہ خاتون نے مؤکل چھوڑے ہوئے ہیں جو اس کی بددعائیں زہرہ خاتون کو بتا آئیں گی تو آواز کا گلا نہ گھونٹ لیتی وہ ....

"سارا سالن اجلال پر گر گیا۔ پوری ٹانگ جل گئی۔" مگر وہاں معاملہ اور تھا۔ جبارے کی ماں کو اپنی شامت سر پر سوار نظر آئی۔

"معاف کردو بڑی خان زادی۔ یہ تو للو پتر آیا کھڑا تھا تو میں نے بھول چوک میں اسے ہی بھیج دیا۔ جبار اور غفار ہوتے تو......"

"ہمارے کمی ہو کر ہم پر حکم چلاتے ہو۔" زہرہ خاتون آپے سے باہر ہو رہی تھیں۔

"میرے بیٹے کو اس سے زیادہ کچھ ہو جاتا تو میں تجھ سمیت تیرے پورے خاندان کی قبریں کھدوا ڈالتی۔" جبارے کی ماں کے رونگٹے کھڑے ہو گئے تھے۔ "اور اگر آج کے بعد اجلال کو کوئی کام بتایا تو میں ایسا کر بھی ڈالوں گی۔"

"میرے پرکھوں کی توبہ جی۔ جیسے میرے جبار، غفار ویسے ہی میرے لیے للو...... میں......"

"بکواس بند کر، خبردار جو آئندہ اجلال کو اس نام سے بلایا بھی تو...... زبان اکھیڑ ڈالوں گی... جاہل، بدتمیز۔" زہرہ خاتون چلی گئیں پیچھے جبارے کی ماں تادیر کلستی رہی۔

"اب للو کو للو نہیں کہیں گے تو کیا کہیں گے۔ موٹے دماغ والے کو گھر میں زنجیریں ڈال کر رکھے۔" وہاں حویلی میں زہرہ خاتون رات ہونے تک للو کو اچھے برے، اپنے پرائے، مالک مزارع کی پہچان پر لیکچر دیتی رہیں۔ جو اس کے لیے کسی لوری کی طرح ثابت ہوا۔ وہ شعور کے دروازے کھولے بغیر سو گیا۔

☆☆☆

قصبے کے قریبی شہر میں بابر، نوریا کو پک کرنے گیا تھا۔ وہیں اسے وہ نظر آئی۔ گیٹ پر گاڑیوں، رکشوں اور مختلف قسم کی وینز کا رش تھا۔ چھوٹے سے شہر کی حدود و قیود بھی اسی حساب سے تھیں سو کالج کی لڑکیوں کا حلیہ بھی ویسا ہی تھا۔ اکثریت بڑی، بڑی چادروں اور عبایا میں نقاب کیے کالج سے باہر آرہی تھیں۔ بہت قلیل تعداد میں لڑکیاں تھیں جو صرف دوپٹوں میں تھیں۔ انہی میں ایک وہ بھی تھی۔ بابر کو کیوپڈ کا تیر چلنا اور پہلی نظر کی محبت جیسی کہاوتوں کے معنی اب سمجھ میں آئے۔ یہاں آج کل نئی کلاسز کے لیٹ ایڈمیشن بھی چل رہے تھے۔ وہ لڑکی یقیناً اسی مقصد کے لیے آئی ہوئی تھی کیونکہ یونیفارم میں نہیں تھی۔ گلابی اور سیاہ رنگ کے شلوار سوٹ میں اس کی دراز قامت اور گوری رنگت بہت نمایاں ہو رہی تھی۔ وہ بنا تعارف کیے بھی بتا رہی تھی کہ وہ اس شہر یا اس علاقے کی نہیں۔ بابر کی وہاں موجودگی کے دوران اس لڑکی نے کوئی دس چکر تو باہر گیٹ کے لگائے۔ وہ گیٹ سے باہر آتی بری طرح گھبرائے انداز اور متلاشی نظروں سے چہار اطراف دیکھتی اور مایوسی کے مارے رونکھی شکل بنائے واپس ہو لیتی۔

کوئی اور دن ہوتا اور نوریا اتنی دیر لگا رہی ہوتی تو اس نے جگہ اور بھیڑ کا لحاظ کیے بنا نوریا کو کھری کھری سنا ڈالنی تھیں مگر آج تو جیسے دل کی تمنا ہی یہی تھی کہ نوریا جتنی مرضی دیر لگائے اور وہ اس ماہ جبین کی دید سے سیراب ہوتا رہے مگر تمنا تب کہاں پوری ہوتی ہے جب تمنا کی جائے۔ نوریا اگلے کچھ پلوں میں سامنے تھی۔

"دھت۔" بابر کی حالت غمزدہ ہو گئی۔ "اور دیر نہیں لگا سکتی تھیں؟" جب نوریا بجارو میں بیٹھ گئی تب اس نے جل کر کہا۔ نوریا اسے طنز ہی سمجھی۔

"سوری بھائی جان، پریکٹیکل کی وجہ سے دیر ہو گئی۔" نوریا نے چہرے پر سے نقاب ہٹا لیا تھا۔ وہ کالج عبایا میں آتی جاتی تھی۔ بابر بڑی بے دلی سے گاڑی ریورس کرنے لگا۔ اب یہ طے تھا اس نے اگلے کئی دنوں تک بخوشی نوریا کو پک اینڈ ڈراپ کرنا تھا۔





☆☆☆

پہلے دادی پھر پھپو...... وہ ابھی سکون کی سانس بھی نہیں لے پایا تھا کہ پھپو کے فوراً بعد نوریا آ گئی۔

"ہائے شاہجہاں، کب آئے؟" اسے دیکھ کر اس کی آنکھیں روشن ہو جاتی تھیں۔ شاہجہاں کو بری طرح سے خود پر ترس آیا۔ اس وقت وہ جس قدر تنہائی چاہ رہا تھا اسے اتنا ہی ڈسٹرب کیا جا رہا تھا۔

"تھینک گاڈ تم آ گئے۔" اپنے ریشمی بالوں کو حسبِ عادت جھٹکتی وہ بے ساختہ امڈتی خوشی کے ہاتھوں بے حال ہوئی۔ "اور میں جانتی ہوں کہ تم کیوں آئے؟" شاہجہاں نے ناگواری چھپانے کے سارے جتن منہ کے بل گرائے۔ فی الحال مروت نبھانے میں نقصان تھا۔

"میری سالگرہ ہے اور تم مجھے وش کرنے کے خیال سے آئے ہو۔ مجھے سرپرائز کرنے نے ناں؟" بعض لوگ حقیقت جانتے بوجھتے بھی خوش فہم بنے رہنا چاہتے ہیں۔ وہ ایسے ویسے کسی بھی خیال سے نہیں آیا تھا اور نوریا اس بات سے بخوبی واقف تھی مگر دل کے خوش کرنے کو ایسا کہہ بھی دیا تو کیا برا کیا۔

"آئی ایم آنرڈ اے ایس پی صاحب تم اپنا قیمتی وقت......"

"نوریا......" اس نے بالآخر ٹوک دینا مناسب سمجھا۔ "مجھے نیند آرہی ہے۔" نوریا بے اختیار چپ ہوئی تھی۔ اس بندے کو دل رکھنا واقعی نہیں آتا اور وہ ہر بار اپنی ہتک آپ کروانے اس کے سامنے آ کھڑی ہوتی۔ خوش امیدی کا سہارا لیے۔

"سمجھا کرو...... میں تھکا ہوا ہوں۔" اگلا جملہ بھی منہ پر مارنے والا تھا۔ نوریا کے چہرے پر تاریک سائے لہرا گئے۔ اس کی ساری بشاشت یک دم اڑنچھو ہوئی تھی۔ وہ ہونٹ بھینچے کچھ دیر وہاں کھڑی رہی پھر سر جھٹک کر "نائس ڈریم۔" کہتی باہر بھاگ گئی اور وہ اتنا جانتا تھا یہ ردعمل وقتی تھا۔ صبح وہ بالکل نارمل نظر آنی تھی۔ اس کے جاتے ہی دروازہ لاک کر کے وہ بستر پر گر سا گیا۔ اسے آئے کچھ ہی دیر ہوئی تھی۔ نہ کپڑے بدلے تھے اور نہ جوتے اتارے تھے۔ جب دادی چلی آئیں۔ خیر خیریت پوچھنے اور جتانے اور پیار دینے کے بعد انہیں گئے پانچ منٹ بھی نہ بیتے ہوں گے کہ پھپو دودھ کا گلاس لیے حاضر ہوئیں۔ پھپو کا وہی کوفت میں مبتلا کر دینے والا مصنوعی پیار جتلاتا انداز جو آج صد شکر مختصر دورانیے کا رہا اور یہ نوریا۔

وہ دونوں ایک ساتھ پروان چڑھے تھے۔ نوریا کی پوری زندگی اس کے سامنے گزری۔ وہ مزاجاً پھپو کا پرتو تھی۔ غیر مستقل مزاج، ضدی، اکھڑ اور قوتِ برداشت کی کمی کا شکار۔ وہ خاصی ماڈرن اور فیشن پرست لڑکی تھی۔ اپنی روایتی اقدار پر بھی کاربند لیکن بلا کی اسٹائلش تھی۔ اس کے مزاج کی تندی اور بے حد ماڈ ہونا بھی شاہجہاں کو گوارا ہو جاتا اگر اسے یہ یقین نہ ہوتا کہ نوریا بابا کی پسند ہے۔ اسے یقین تھا کہ اس کی زندگی کے دیگر اہم ترین فیصلوں کی ڈور اپنی مرضی سے ہلانے والے بابا یہاں بھی اپنی من مانی کریں گے۔ نوریا کو ہی اس کی زندگی کا ساتھی بنائیں گے مگر اب سب کچھ بدل چکا تھا۔ درحقیقت وہ خود بدل گیا تھا۔ وہ بچپن کا وہ شاہجہاں نہیں تھا جسے ماما اور بابا نے اس کی مرضی کے خلاف بورڈنگ بھیج دیا تھا۔ محض اس لیے کہ بابا کی خواہش تھی اور نہ وہ...... وہ شاہجہاں رہا تھا جسے اعلیٰ تعلیم کے نام پر مقابلے کا امتحان دینا پڑا تھا اور ناپسندیدہ ترین شعبے کو بطور پیشہ اپنانا پڑا تھا کیونکہ بابا چاہتے تھے مگر اب نہیں...... نوریا تو قطعی نہیں...... نیند کے حاوی ہونے تک وہ ڈیڈ کو اپنے تئیں نو مور کہہ چکا تھا۔

☆☆☆

لوگوں کا مذاق حقیقت کا روپ بھی دھار لے گا۔ کسی کے وہم و گمان میں نہیں تھا۔ سردار شمشیر علی

خان ہارٹ اٹیک کے بعد جونہی صحت یاب ہو کر گھر لوٹے۔ زہرہ خاتون نے گویا رٹ لگالی۔

''خان صاحب، اجلال کی شادی کر دیتے ہیں۔'' شمشیر خان نے حسبِ توقع بات مذاق میں لی مگر زہرہ خاتون نے تو جیسے تہیہ کر رکھا تھا اجلال کی شادی کر کے دم لیں گی۔

ایک دن، دو دن بالآخر روز روز کا کہنا کام کر گیا۔ شمشیر خان متوجہ ہو ہی گئے۔

''نیک بخت اپنے حواسوں میں رہا کرو۔''

''کیوں، ایسا کیا کہہ دیا میں نے؟'' وہ برا مان گئی تھیں۔

''اس اللہ لوک سے شادی کون کرے گا اور یہ کیا شادی کے قابل ہے؟ ایک ذمے داری جو سیدھی عقل والے بندے نہیں اٹھا سکتے تم اس پاگل پر لاد رہی ہو۔''

''کمی کیا ہے میرے بیٹے میں؟'' ان کے دل پر گھونسا پڑا تھا۔ ''لوگوں کے اندھے، کانے، گونگے، بہرے شادی شدہ ہو جاتے ہیں تو میرا اجلال کیوں نہیں؟''

''وہ سب دماغ والے ہوتے ہیں۔'' شمشیر علی خان حقیقت شناس تھے۔

''میرے بیٹے کا دماغ بھی پورا ہے، لوگ تنگ نہ کریں تو ٹھیک ٹھاک رہتا ہے۔ آپ سے مجھ سے زیادہ سُدھ بدھ والا۔''

''یہ تو تم کہہ رہی ہو ناں۔'' شمشیر خان ہنس دیے۔ منتوں، مرادوں کے بعد پیدا ہونے والا اجلال خان... وہ بھی کمزور دماغ! سوچ کر تکلیف تو ایسی ہوتی تھی کہ دل بند ہو جائے پر اللہ کی رمزیں اللہ جانے۔ آزمائش لینے کے اس کے اپنے طریقے۔

''اور یہ اچانک بیٹھے بٹھائے تمہارے دماغ میں آیا کیونکر؟'' اب وہ کیا بتاتیں ایک نہیں بہت سی وجوہات نے ان کا دل سکیڑ رکھا تھا۔ دنیا والوں کے لیے وہ بھلے پاگل ہے پر ان کی اولاد تھا خود سے بڑھ کر پیارا۔ یہ سوچ کر کہ اس کا خیال رکھنے والے، دنیا کے سرد گرم سے بچانے والے اللہ کے بعد صرف اس کے ماں باپ ہی ہیں اور آج اگر ان دونوں کو کچھ ہو جاتا تو وہ کہیں کا نہیں رہے گا۔ بے شک شمشیر خان کی طرح وہ اکلوتی نہیں تھیں۔ ان کا میکا بھرا پُرا اور سلامت تھا مگر زمین جائداد جہاں آ جائے وہاں رشتے داری بھی لالچ، طمع اور خوشامد کی مرہونِ منت ہو جاتی ہے اور بس۔

''میں یہ سوچتی ہوں، آج اگر ہمیں کچھ ہو جاتا ہے تو پھر کون ہے جو اس کی دیکھ ریکھ کرے گا؟'' ان کی آواز بھرّا گئی تھی۔

''اللہ حیاتی دے بلال کو، تم دیکھتی نہیں ہو جان چھڑکتا ہے اجلال پر۔'' شمشیر خان کے لہجے میں حلاوت گھل گئی۔ بلال، اجلال سے چھوٹا تھا۔

''بے شک لیکن اپنی اولاد کے سامنے ماں باپ بھی نظر نہیں آتے بہن بھائی کیا چیز ہیں۔ آج بلال بھائی کو پوچھتا ہے کیونکہ ہم اس کے سر پر ہیں کل کلاں کو ہم بھی نہ رہے اور بلال خود صاحبِ اولاد ہو گیا تو پھر یہی بھائی آنکھوں میں چبھنے لگے گا۔''

''وہم ہیں تمہارے۔'' شمشیر خان کا لہجہ پست تھا۔ زہرہ خاتون کی دور اندیشی بالآخر انہیں تائید کے لیے مجبور کر رہی تھی۔

''چلیں مان لیا بلال بڑے بھائی کو پیٹھ نہیں کر سکتا لیکن اس کی دلہن؟'' تلخی سے کہتے، کہتے جملہ ادھورا چھوڑ دیا۔ کیا بتاتیں ابھی دو، روز قبل جب وہ بلال کو اس کے کسی ملنے والے کی اطلاع دینے کے لیے گئیں اور کمرے کے دروازے پر ہی ٹھٹک گئیں اندر زرنگار کہہ رہی تھی۔

''مجھے اجلال سے بہت ڈر لگتا ہے۔'' ان کی بھویں سکڑ گئیں اور بالکل ان کی طرح اندر زرنگار نے بھی بلال کی طرف سے کسی استفہامیہ لفظ کی توقع کی ہوگی مگر مایوس ہو کر مزید کہنے لگی۔





''بہت عجیب نظروں سے گھورتا ہے۔'' بے ساختہ زہرہ خاتون نے ہونٹوں پر ہاتھ رکھا تھا۔

''کہنے کو دماغ کا تھوڑا ہے پر جہاں چار عورتیں دیکھتا ہے وہاں عقل واپس آ جاتی ہے۔ دو کی چھ آنکھیں بن جاتی ہیں اس کی۔'' بہت جان جلاتا تجزیہ تھا۔ زہرہ خاتون کی آنکھوں میں شرارے سے جلنے بجھنے لگے۔ یہ ان کی پیاری بھتیجی تھی جسے وہ بڑے چاؤ سے بیاہ کر لائی تھیں اور جس کے اندر کا زہر آج افشا ہوا تھا۔

''اماں ......آپ......'' معاً عقب سے آواز ابھری تھی۔ ''یہاں کیوں کھڑی ہیں، اندر آئیں ناں۔'' بلال کو باہر سے آتا دیکھ کر وہ دھواں، دھواں چہرے کے ساتھ اسے دیکھے گئیں۔ دل بہرحال شانت ہوا تھا۔ یہ سوچنا کہ زرنگار ایسی گل افشانی بلال کے سامنے کر رہی ہے اور بلال چپ چاپ سنے جا رہا ہے کسی اذیت سے بھی بڑھ کر تھا۔

''تمہیں بلانے آئی تھی کوئی ملنے آیا بیٹھا ہے۔'' بہ مشکل خود کو سنبھال کر وہ وجہ بیان کر پائی تھیں۔

''آپ سے پہلے وسائی آ گئی تھی بلانے۔'' اس نے ملازمہ کا نام لیا تھا۔ وہ سر ہلاتی وہاں سے ہٹ گئیں۔ زرنگار یقیناً فون پر مصروفِ گفتگو تھی۔ یہ چھوٹی سی مثال تھی اس کے علاوہ بھی بہت کچھ آنکھوں کے آگے آشکار ہونے لگا تھا۔

''اجلال کے سامنے اوّل تو آتی نہیں، آ بھی جائے تو ایسی ہو جاتی ہے جیسے کوئی بھوت نظر آ گیا ہو۔ میری گناہ گار آنکھوں نے نہیں دیکھا اس نے اجلال کے سامنے کبھی روٹی پانی رکھا ہو میں خود اس کا دھیان رکھتی ہوں۔ آج اگر میں مر جاؤں تو میرے بچے کا یہ دانہ پانی بھی بند کر دے اتنا تو کُھن کھاتی ہے۔'' اور اب ٹھیک انہی خدشات کا تذکرہ وہ شوہر کے آگے کر رہی تھیں۔

''کُھن کھانے کی بات نہیں نیک بخت، دیور بھابی کا رشتہ ہوتا ہی نامحرموں والا ہے۔''

''ارے شریعت اُسے اجلال کو دیکھ کر یاد آتی ہے۔'' ان کی آواز قدرے بلند ہو گئی۔

''بس آپ اجلال کے لیے کریں کچھ۔ مجھے آنے والا وقت ڈراتا ہے۔ اجلال کے اپنے بیوی بچے ہوں گے تو پھر پروا نہیں۔'' شمشیر خان اس نہج پر سوچنے کے لیے مجبور ہو ہی گئے۔

☆☆☆

''اجلال کی شادی......'' زرنگار نے سنا تو کتنی ہی دیر یقین کرنے میں متامل رہی۔

''ہاں۔'' زہرہ خاتون کا اطمینان قابلِ دید تھا۔ زرنگار کے چہرے پر مٹتے ابھرتے سائے انہیں بہت کچھ باور کروا رہے تھے۔

''لیکن پھپھو......'' زرنگار کو ردِّعمل چھپانے میں مشکل ہو رہی تھی۔

''کیوں، وہ مرد نہیں ہے کیا؟'' زہرہ خاتون نے گویا تمسخر اڑایا۔

''آپ جانتی ہیں وہ کیسا مرد ہے؟'' تب زرنگار نے بھی مصلحت، مروت بالائے طاق رکھ کر دو ٹوک

## کھجور کھائیے فیض اٹھائیے

ماہِ رمضان کی آمد آمد ہے۔ اس میں کھجور کی بہار ہوتی ہے کیونکہ اس کے بے شمار فوائد ہیں۔

☆ رات بھر بھیگے ہوئے کھجور کا پانی نہار منہ پینے سے جسم کی غلیظ رطوبتیں صاف ہوتی ہیں۔

☆ کھجور کے ذیلی اثرات کو دور کرنے کے لیے دو بادام اور چٹکی بھر خشخاش معتدل اثر رکھی ہے۔

☆ صنوبر کے بیجوں کے ساتھ کھجور جگر کے لیے مزید مقوّی ہو جاتی ہے۔

مرسلہ: فضہ بتول: بہارہ کہو

☆☆☆

بات کی۔ ”ایسے کو کون بیٹی دے گا سوچیں ذرا؟“
”میں نے سوچ لیا اور میں خود اپنے بچے کے لیے لڑکی دیکھوں گی۔“
”آپ کیوں اس لڑکی اور ہم سب کے لیے امتحان کھڑا کرنا چاہ رہی ہیں؟“
”کھل کر بات کرو، تم کیوں اعتراض کر رہی ہو؟“
”کھل کر ہی کہہ رہی ہوں۔ ایک اجلال نہیں سنبھالا جاتا اس کے بیوی بچے کیسے سنبھلیں گے۔ اجلال اپنی خود کی نہیں کرسکتا بیوی بچوں کی کیا کرے گا۔ ہمارے ہی اوپر ان کا گناہ ثواب......“ زرنگار نے اعتراض گنوائے تو رکنے میں نہ آئی۔ زہرہ خاتون کا اشتعال... اس کے ہر اعتراض پر بتدریج بڑھتا گیا۔ زرنگار ایسا بھی سوچ سکتی ہے وہ توقع بھی نہیں کرسکتی تھیں۔ سچ ہے اپنے بھی مصیبت کے وقت ہی اصلیت دکھاتے ہیں اور وہ نہیں جانتی تھیں کہ زرنگار کی مزید کس، کس سوچ پر پانی پھرنے والا ہے۔

بلاشبہ بلال سے زیادہ اجلال کے نام جائداد تھی۔ شمشیر خان جو نئی زمین یا دکان خریدتے اجلال کے نام کرتے جاتے۔ اب زرنگار منہ سے کہہ کر کیوں بری بنتی۔ اسے یقین تھا کہ دل کے مریض شمشیر خان اور زہرہ خاتون نے ویسے ہی نہیں رہنا پھر اس پاگل کو زمین جائداد کی کیسی سمجھ۔ بڑی آسانی سے بڈھوں کے مرنے کے بعد وہ سب زرنگار کی ہی اولاد کو منتقل ہو جانا تھا مگر......اجلال کی شادی کے بعد ایسا ہوتا تو کیا اس کا تصور بھی بیکار تھا۔

☆☆☆

”مگر زرنگار چچی ٹھیک تھیں۔ میرے باپ کے لیے لڑکی ڈھونڈنا مسئلہ ہو گیا تھا۔

بے شک وہ جاگیرداروں کی اولاد تھا۔ اس کا باپ علاقے کے چیدہ چیدہ سرداروں میں سے ایک تھا مگر یہ ساری خوبیاں پس منظر میں چلی گئیں۔ سب کو نظر آیا تو صرف اس کا پاگل ہونا۔ جائداد، زمین کے لالچ میں کوئی اپنی بیٹی دے بھی دیتا تو زرنگار کی شکل میں ایک خطرہ سامنے آ کھڑا ہوتا۔ ساس، سسر کی زندگی کتنی رہنی تھی بعد میں اجلال کی بیوی نے زرنگار اور اس کے بچوں کی ہی چاکری کرنی تھی۔ زرنگار جیسی تیز طرار اور خاندانی بہو کے سامنے بھلا اجلال کی بیوی کی کیا وقعت ہونی تھی۔

یوں خاندانی، حسب نسب والی لڑکی تو کیا ہی ملتی اپنے مزارعے بھی پیچھے ہٹ گئے۔ تب پھر ابا کے لیے علاقے سے باہر کسی چھوٹی سی بستی کی لڑکی ڈھونڈ ہی لی گئی اور یہاں بھی میری بدنصیبی......میری ماں ایک معصوم، ناسمجھ اور بھولی سی لڑکی نکلی۔ جس کا نصیب میرے باپ کے ساتھ اس وجہ سے جُڑا کہ اس کی ماں سوتیلی تھی اور سوتیلی ماں نے بیٹی کے لیے خیر کی بات کہاں سوچنی تھی۔ اسے تو بیٹی کے بدلے زیادہ ان پیسوں کی مہک نے لبھایا جو اسے بیٹی کے عوض میرے دادا، دادی نے دیے۔“

☆☆☆

”تمہارے کالج میں نئے ایڈمیشنز ہوئے ہیں؟“ پورا ایک ہفتہ بڑی جانفشانی سے نوریا کو پک اینڈ ڈراپ کرنے کے باوجود بھی دل کی مراد بر نہ آئی تو شرم، جھجک کو لات مار کر بابر بہن سے پوچھنے لگا۔ یہ چھٹی کا وقت تھا اور نوریا نے قریب ہی موجود ریڑھی والے کو گنے کے جوس کا کہا تھا۔ خلافِ معمول بابر اس کی اس حرکت پر تاؤ میں آنے کے بجائے خاموشی سے ڈرائیونگ سیٹ سنبھالے بیٹھا رہا۔

”ہاں ہوئے تو ہیں۔“ نوریا نے نقاب سرکا لیا تھا۔
”میرے ایک جاننے والی کی بہن نے بھی ایڈمیشن لیا ہے۔“ جھوٹ بولنے میں بابر کو ملکہ حاصل تھا۔ کہانیاں گھڑنے میں ماہر۔ ”تم جانتی ہو گی اسے؟“
”کسے؟“ نوریا کو جوس کا انتظار تھا۔ پیاس سے حلق میں کانٹے ابھرے پڑے تھے۔ بابر کی بات بھی بے توجہی سے سنی۔





”میرے دوست کی بہن کو جس کا ایڈمیشن ہوا ہے۔“ بابر نے خون کا گھونٹ نگلا تھا عین اسی پل جوس کا گلاس بھی آ گیا یعنی آج پھر دید نامراد رہی اب انہیں یقیناً واپسی کرنی تھی۔ بابر کے دل پر اوس گرنے لگی۔

”مجھے الہام تو نہیں ہوتے کہ فلاں لڑکی تمہارے دوست کی بہن ہے۔ عجیب بات کر رہے ہو۔“ نوریا بھی اس کی بہن تھی بدلحاظی و بے مروتی کا اعلیٰ نمونہ......کہہ کر جوس پینے لگی۔

”اونچی لمبی سی ہے، بہت گوری اور بہت حسین۔ ہمارے علاقے کی نہیں لگتی ارے......“ بات کرتے کرتے بھی چاروں طرف نظریں دوڑانا مفید رہا۔ وہ سینے سے فائل لگائے بیگ لٹکائے تھکی، تھکی سی شکل کے ساتھ گیٹ سے باہر آ رہی تھی۔ آج بھی اس کے میرون کپڑوں میں سیاہ رنگ کا امتزاج تھا۔ اس نے شیفون کا میرون دوپٹا سر پر لے رکھا تھا۔

”وہ رہی۔“ بابر کے جوش نے نوریا کا کام تمام کر دیا۔ جوس کپڑوں پر گر گیا تھا۔
”توبہ ہے۔“ ٹشو سے دوپٹا اور عبایا پونچھنے کے ساتھ اس نے بابر کی نظروں کا تعاقب کیا اور عجیب سی شکل بنالی۔
”یہ......خوش بخت......“ اسے کچھ خاص خوشی نہیں ہوئی تھی۔
”ہاں، ہاں یہ۔“ بابر کو گویا گوہرِ مقصود مل گیا۔
”تم ملی ہو اس سے؟“
”نہیں۔“ ناگواری و ناپسندیدگی نوریا کے ہر انداز سے عیاں تھی۔ ”بہت مغرور ہے، ہر وقت چپ رہتی ہے۔ میں نے اسے کسی کے ساتھ بھی بات کرتے نہیں دیکھا۔ پتا نہیں کس بات کا غرور ہے۔ دیکھو تو سہی بغیر برقع، چادر کے آتی ہے... پتلے سے دوپٹے میں، بے حیا نہ ہو تو۔“ صاف لگ رہا تھا لڑکی نے نوریا کو بھی گھاس نہیں ڈالی۔ اس کا لہجہ ٹھیک ٹھاک حاسدانہ تھا۔

”خوش بخت۔“ بابر نے دل میں دُہرایا۔ ”چلو کچھ تو ہاتھ آیا تھا، نام ہی سہی۔“

☆☆☆

اور زرنگار غلط نہیں تھی۔ اجلال کی شادی نے ان کے لیے امتحان کھڑے کر دیے۔ وہ جو سوچ رہی تھیں کہ بیوی کے آجانے سے اجلال کو لگام مل جائے گی۔ وہ گھر میں ٹکنے لگے گا تو غلط سوچتی تھیں۔ سمیعہ میں وہ گُن تھے ہی نہیں جو اجلال جیسے شوہر کو سنبھال، سُدھار یا قابو کرسکتی۔

”بیٹا، اجلال کہاں ہے؟“ وہ پوچھتیں۔
”پتا نہیں۔“ سمیعہ غیر حاضر دماغی سے جواب

دیتی۔ ان کی جان جل کر رہ جاتی۔ حد تو یہ تھی کہ اجلال دو راتیں پوری گھر سے غائب رہا اور سمیعہ نے پرواہی نہیں کی۔

''سمیعہ دھی...... بیویوں کے یہ طور طریقے نہیں ہوتے۔ پتر تو سجا بنا کر اجلال کی پسند کے کھانے بنایا کر۔ اس کا دل بہلے گا تو وہ تیرے پاس زیادہ وقت گزارے گا۔'' پہلے بیٹے کو سمجھاتی تھیں اب ڈبل ڈیوٹی لگ گئی تھی۔ بہو کو بھی سمجھانا پڑ رہا تھا۔

''جی اچھا۔'' اور سمیعہ کا رٹّو طوطے جیسا جی اچھا وہ سمجھ چکی تھیں۔ سمیعہ کو صرف جی حضوری کرنا آتی ہے کسی بے زبان جانور کی طرح وہ ان کی یا زرنگار کی ہر بات مانتی چلی جاتی۔ اس کی اپنی کہیں کوئی مرضی نہیں ہوتی۔

وہ بھولی نہیں تھی وہ کم دماغ بھی نہیں تھی۔ محض سوتیلی ماں کے کریہہ سلوک کا شکار تھی۔ اس کی شخصیت کو مسخ کرنے میں ان کے تشدد اور خوف کا بھی بہت ہاتھ تھا۔

☆☆☆

''ڈیڈی۔'' بالآخر ڈاکٹر سے کمرے میں جانے کا اجازت نامہ مل گیا تھا وہ بھاگتی ہوئی گئی اور ان کے سینے سے جا لگی۔

''میں ٹھیک ہوں بیٹے۔'' ڈیڈی اس کا سر تھپکتے رہے۔ اس سے آنسو روکنا محال ہو رہا تھا۔ ''خوشی، میں ٹھیک ہوں، سوئٹ ہارٹ۔'' اس کی سسکاریاں بدستور جاری رہیں۔

''میرے ڈیڈی ٹھیک ہیں ناں؟'' ڈیڈی کے سینے سے سر اٹھا کر وہ قریب کھڑے ڈاکٹر سے یوں پوچھنے لگی جیسے ڈیڈی کی بات کا یقین نہ ہو۔ ڈاکٹر ہمسایوں کے لڑکے زبیر کی مہربانی سے آئے کھڑے تھے اور اس کے شکی لہجے پر مسکرا رہے تھے۔

''آف کورس بیٹا، آپ کے ڈیڈی ٹھیک ہیں۔'' وہ مطمئن ہوئی یا نہیں ڈیڈی سے الگ ضرور ہوگئی۔

''آپ مجھے نسخہ دیجیے۔''

''وہ میں نے زبیر کو دے دیا ہے۔ وہی میڈیسنز لا دے گا۔ او کے بیٹا، پریشان مت ہوں اور ڈیڈی کو کریں۔ اپنے ڈیڈی کا خیال رکھیں بس۔'' ڈاکٹر الوداعی کلمات کہتے رخصت ہوگئے۔ وہ انہیں بیرونی دروازے تک چھوڑنے گئی۔ بجلی نہ ہونے کی وجہ سے صحن تاریکی میں ڈوبا ہوا تھا۔ کوئی اور موقع ہوتا تو وہ صحن میں قدم بھی نہ دھرتی مگر اس وقت سب ڈر، سب خوف ختم ہوگئے تھے۔ وہ بھاگ کر کمرے میں آئی۔ ڈیڈی تکیے سے لگے آنکھیں موندے ہوئے تھے۔ وہ وہیں جم سی گئی۔ زرد رنگت کے ساتھ وہ بالکل ایک دم سے کمزور نظر آنے لگے تھے۔

''خوشی...... میرے پاس آؤ بیٹا، رک کیوں گئیں؟'' وہ جاگ رہے تھے۔ خوشی چھوٹے، چھوٹے قدم اٹھاتی ان کے بالکل قریب جا بیٹھی۔

''ڈیڈی ٹھیک ہیں جان۔'' وہ اس کا ہاتھ سہلاتے ہوئے گویا یقین دلا رہے تھے۔ خوشی کے آنسو پھر سے بہنے لگے۔ ''خوشی نہیں بیٹے...... یہ کیا؟'' وہ تڑپ کر اس کے آنسو صاف کرنے لگے۔

''پھر آپ کو درد کیوں ہوا؟ آپ...... آپ بے ہوش کیوں ہوئے؟ ڈاکٹر کے آتے ہی مجھے روم سے باہر کیوں بھیج دیا؟'' وہ ان کے سینے سے لگی چھوٹے بچوں کی طرح روتی جا رہی تھی، بولتی جا رہی تھی۔

''مجھے درد تو بالکل کہیں نہیں ہوا۔ یہ آپ سے کس نے کہہ دیا اور بے ہوش میں اس لیے ہوا کہ کام کا اسٹریس شاید زیادہ بڑھ گیا۔ گھر ڈھونڈنا، خریدنے کے مراحل پھر آپ کا ایڈمیشن، آپ کو پک اینڈ ڈراپ کرنا...... یار انسان ہوں وہ بھی کمزور سا، طبیعت اتنا کہاں سہار سکتی ہے۔'' وہ چپ چاپ ڈیڈی کی توجیہات سنتی رہی۔ چہرے پر ثبت پریشانی کے اثرات ہنوز برقرار رہے۔



''اچھا...... چلیں کوئی اور بات کرتے ہیں۔ یہ بتائیں میرا بیٹا آج مجھے کیا کھلا رہا ہے؟'' ان کی حتی المقدور کوشش تھی خوشی کو اس فیز سے نکالنے کی مگر اس کی آنکھیں پھر سے بھیگنے لگیں۔ اس ہستی کا اتنا شدید بیمار ہونا کہ بے ہوش ہو جائے جو اس کے لیے لازم و ملزوم تھی اس کے لیے کسی قیامت سے کم نہیں تھا۔

''اوہو...... میرا بزدل بچہ۔'' ہنستے ہوئے انہوں نے اسے خود سے لگا لیا تھا تب تک تھپکتے رہے جب تک کہ اس نے جی بھر کر رو نہیں لیا۔

☆☆☆

''تم آج واپس جا رہے ہو؟'' اسے یقین تھا یہ سوال پھپو نے کرنا ہے اور ناشتے کی میز پر کرنا ہے۔ جب بابا بھی موجود ہوں۔ بابا نے استفہامیہ اسے دیکھا تھا اور یہی پھپو چاہتی تھیں۔ پتا پھینک کر وہ یوں ہو گئیں جیسے کچھ کہا ہی نہ ہو۔

''جی۔'' بے نیاز نظر آنے کی کوشش کرتا وہ ناشتے میں مگن رہا حالانکہ جانتا تھا کہ سبھی نفوس کا مرکزِ نگاہ وہ بن چکا ہے۔

''تم یہاں پوسٹنگ کیوں نہیں کروا لیتے؟'' بابا کی بھاری پاٹ دار آواز ابھری تھی۔ وہ بدستور ناشتے میں مشغول رہا۔

''ابھی ممکن نہیں ہے۔''

''چھٹیاں تو ممکن ہیں؟''

''وہ میں گزار کر جا رہا ہوں۔''

''دو چھٹیوں کی بات نہیں کر رہا میں۔'' اس کا بے پروا انداز ڈیڈی کو کھل ہی گیا۔

''تمہاری دادی اور پھپو کا خیال ہے اب تمہاری شادی ہو جانی چاہیے۔'' ناشتا بھی ہو چکا تھا یعنی مزید بے نیازی ظاہر کرنے کا بہانہ ختم۔ نیپکن سے ہاتھ صاف کرنے کے بعد اس نے دادی، پھپو اور آخر میں نوریا کو دیکھا جو شرمائی، شرمائی سی لگی۔

''شکر ہے کسی کو خیال آیا۔ تمہاری گاڑی آگے بڑھے گی تو میری اسٹارٹ ہوگی۔'' بابر کی سرگوشی پر وہ مسکرا بھی نہ سکا۔

''فی الحال آپ بابر کی کر دیں۔ میرا نہ تو موڈ ہے اور نہ فرصت۔'' وہ کھڑا ہو گیا تھا۔ بابا کی رنگت سرخ ہو رہی تھی۔

''شاہجہاں!'' اور یہ بھی معلوم تھا پیچھے سے پھپو نے پکارنے کا فریضہ ضرور انجام دینا ہے۔ جلتی آگ کو مزید بھڑکانے میں انہیں لطف ملتا تھا۔

''اللہ حافظ!'' وہ ناگواری سے کہتا ڈائننگ ہال سے نکل گیا۔

☆☆☆

دادی بتاتی تھیں۔ کچھ مہینوں کے فرق سے میں اور شجاع آگے پیچھے پیدا ہوئے۔ تب شجاع سے زیادہ میری یعنی شہباز کی پیدائش پر خوشیاں منائی گئیں کیونکہ تب بہت مشہور تھا کہ اجلال جو بچپن میں للو مشہور تھا کی اولاد بھی اجلال جیسی ہی ہوگی اور

## دکھ

دکھ اس بات کا نہیں ہے
کہ
رشتے کیوں ٹوٹ گئے ہیں
دکھ تو اس بات کا ہے
کہ
میرے اپنے
پاکیزہ رشتوں کو پامال کر رہے ہیں
اور
جب رشتوں کو پامال کیا جاتا ہے
تو
اس سے دل بھر جاتا ہے!

شاعرہ: ایمان زہرا شیرازی
ڈھڈیال، ضلع چکوال

دادی، دادا سخت خوف زدہ تھے۔ باقاعدہ میری اماں کو ابارشن کے مشورے دیے جاتے رہے۔

''ارے ایک پاگل کافی نہیں ہے جو دوسرا بھی پیدا کرنے چلیں۔'' زرنگار چچی قیمتی مشوروں کے ساتھ نمایاں ہوتی تھیں اور پھر مجھ اچھے بھلے کی پیدائش پر دادی کے بقول زرنگار چچی کو سانپ سونگھ گیا۔ میں نے .... سارے نقوش اپنے دادا سے چرائے تھے۔ شکل، صورت اور صحت میں بھی شجاع سے بہتر۔ ایسے میں چچی کی خاموشی جائز تھی۔ دو سال بعد شجاع کی بہن زرجبیں پیدا ہوئی جو بچپن ہی سے زرنگار چچی کی ڈپلی کیٹ ثابت ہوئی۔ انہی کے جیسی ضدی، اکھڑ اور بدتمیز۔

☆☆☆

سب انتظامات ہوگئے تھے اور اب یہاں سے روانگی باقی تھی۔ وہ اندر کہیں کسی کمرے میں گم تھی۔ بلانے کے لیے انہیں خود کمرا کمرا جھانکنا پڑا۔ وہ انہیں ڈیڈی کے کمرے میں ہی مل گئی۔ گھٹنوں کے گرد بازو لپیٹے، لٹی پٹی اور اجڑی، اجڑی۔ خود ترسی کی انتہا کو چھوتی زار وزار روتی۔ ان کے دل کا بوجھ مزید بڑھ گیا۔ وہ نہ جانے کتنی دیر سے یہاں تھے اور انہیں وہ مسلسل روتی ہی نظر آئی۔ ایک پل کے لیے بھی اس کی آنکھیں خشک نہیں ہوئی تھیں۔ وہ آنے کے ساتھ ہی الگ مصروفیت میں گھر گئے تھے۔ اس کی طرف وہ توجہ نہیں دی جو دوست کو دے رہے تھے اور اب جب دھیان اس کی طرف کیا تو جیسے دل سکڑ کر رہ گیا۔ اندازہ لگانے میں دقت نہیں ہوئی کہ وہ اپنی قیمتی متاع کھو چکی تھی۔

ڈیڈی کبھی نہ آنے کے لیے چلے گئے تھے۔

''خوشی بیٹا۔'' اس کے سر پر ہاتھ رکھے وہ جیسے الفاظ تولنے لگے۔ آج نہ دلاسے کام آنے تھے، نہ ہمدردی۔ آج وہ گریہ کرنے میں حق بجانب تھی اور نڈھال تو وہ خود بھی بہت ہورہے تھے۔ بے حسی .... بے نیازی کا جو خول وہ اپنے گرد تانے رکھتے تھے اس میں آج دراڑیں پڑ ہی گئیں۔ ایک عرصے سے انہوں نے ان چاہی زندگی جی تھی اس زندگی کا حساب کتاب کرنے کا وقت آیا تو جیسے مہلت گزر گئی۔

''وقت بہت ہوگیا۔'' وہ دھند آلود نظروں سے انہیں دیکھے گئی۔ وہ جو اجنبی سے شناسا ہو چکے تھے۔

''نہیں...... وقت تو ٹھہر گیا ہے۔'' اس کی آنکھیں پھر سے بھیگنے لگیں۔ دل چاہا دھاڑیں مار مار کر روئے۔

''آپ اپنی چھوٹی موٹی چیزیں سمیٹ لیں۔ باقی سامان بعد میں اٹھوالیں گے، دیر ہورہی ہے۔'' وہ اس سے نظریں چرا کر یہ سب کہتے ہوئے باہر چلے گئے۔

اس کی زندگی میں خزاں آگئی تھی۔ سبک خرام شب وروز قیامت کی نذر ہوگئے تھے۔ یقیناً زندگی اسے ہی کہتے ہیں۔ دکھ اور سکھ کا سنگم مگر اس کی تو جیسے دنیا ہی لٹ گئی تھی۔ وہ بے سائباں ہو چکی تھی۔

''خوش بخت خان...... آپ کو......'' اپنی ذاتی اور ضروری چیزیں سمیٹتے مخصوص جملے کی بازگشت خالی دماغ پر ہتھوڑا بن کر برسی۔ وہ منہ پر ہاتھ رکھتی گھٹی، گھٹی سسکیاں بھرتی فرش پر بیٹھتی چلی گئی۔ ایسا لگ رہا تھا جیسے وہ کوئی ڈراؤنا خواب دیکھ رہی ہو اور ابھی ڈیڈی کی پُرشفقت آواز اس کے سوئے ہوئے دماغ کو جھنجوڑنے کا باعث بنے گی۔

''خوش بخت بیٹے، نماز ٹائم...... گیٹ اپ ہنی شاباش۔'' یا پھر نماز کے بعد وہ جب دوبارہ سو جاتی تب۔

''لگتا ہے آج فاقہ کرنا پڑے گا۔ نو ناشتا...... نو چائے۔'' وہ سیکنڈوں میں بستر چھوڑ دیتی اور اب وہ آواز ہی نہیں...... وہ خود بھی خواب ہوگئے تھے۔

''چلیں بیٹا۔'' وہ شاید باہر جانا بھول بیٹھی تھی۔ انہیں پھر سے آنا پڑا۔ وہ آنکھیں رگڑتی اٹھ کھڑی ہوئی۔ ان کی ہمراہی میں صحن عبور کرتے ہوئے گویا قدم چلنے سے انکاری ہوگئے۔ ابھی عرصہ ہی کتنا ہوا تھا یہاں آئے۔ کل کی بات لگتی تھی جب وہ ڈیڈی



کے سامنے منہ بسور، بسور کر اس گھر میں نقص نکال رہی تھی اور اب اسی گھر کو چھوڑتے ہوئے دل بیٹھا جارہا تھا۔ ایسا تو اپنا پہلا گھر چھوڑتے ہوئے بھی نہیں ہوا تھا۔ شاید اس لیے کہ تب ڈیڈی ساتھ تھے اور اب وہ نہیں تھے۔

اس گھر کو ڈیڈی نے اپنے ہاتھوں سے محبت سے سجایا تھا۔ اس کے کونے، کونے پر اُن کی توجہ و محبت کے نقش ثبت تھے۔ وہ اسے چھوڑتے ہوئے جتنی بھی آزردہ ہوتی کم تھا۔

گیٹ پر زبیر بھی موجود تھا۔ وہ شام سے ہی یہیں تھا۔ زبیر نے گیٹ کو تالا لگا کر جب چابی اس کے حوالے کی تو وہ جگہ اور وقت کا لحاظ کیے بغیر زور، زور سے رونے لگی تھی۔ ایسے میں زبیر کے ہی نہیں اس کے ہاتھ کو مضبوطی سے اپنے ہاتھ میں جکڑے بابا کے بھی آنسو نکل آئے۔

''ہم آتے جاتے رہیں گے یہاں انشاء اللہ ........ اور یہ لڑکا ہے ناں گھر کا خیال رکھے گا۔'' وہ اس کا ہاتھ سہلاتے رہے۔

''جی...... جی خان جی۔'' زبیر بے حد عقیدت سے بولا تھا۔ خوشی کی عزت وہ پہلے بھی کرتا تھا۔ آج یہ جان لینے کے بعد کہ اس کا حوالہ سامنے کھڑی ہستی سے جاملتا ہے وہ باقاعدہ رعب میں آیا کھڑا تھا۔

ہر مشکل ہر ضرورت کے وقت دستیاب ہوجانے والا زبیر آج بھی کام آگیا۔ سرِشام جب ڈیڈی کی طبیعت خراب ہوئی۔ وہ گھن گرج مچاتے بادلوں اور برستی بارش کی پروا کیے بغیر زبیر کے گھر بھاگی تھی۔ زبیر فوراً ساتھ ہولیا مگر اس کی یہ نیکی کام نہ آئی۔ ڈاکٹر مسرور اتوار کے اتوار اس گاؤں آیا کرتے تھے اور آج اتوار نہیں تھا اور شہر جانے کے لیے گاڑی چاہیے تھی۔ جس کا انتظام کرنے سے

زیادہ ضروری تھا خوشی کا مستقبل محفوظ کرنا۔ ڈیڈی کی ضد پتھر پر لکیر ثابت ہوئی۔ ٹیلی فون ڈائریکٹری میں موجود جس نمبر کو مارک کر کے وہ روزانہ اس پر انگلی پھیر، پھیر کر نہ جانے کیا محسوس کرتے تھے، آج اسے ڈائل بھی کر لیا تھا۔

دفعتاً ہارن کی تیز آواز نے اس کے حواس جگائے۔ کیچڑ ہونے کی وجہ سے شاہجہاں کی پولیس موبائل عین ان کے سر پر آ کھڑی ہوئی تھی۔ اس درجہ نزدیک ہونے کے باوجود بھی یوں ہارن بجا کر انہیں متوجہ کرنا اس بات کی طرف اشارہ تھا کہ وہ تنگ آچکا ہے۔ خوشی نے عقبی سیٹ کی طرف قدم بڑھائے تھے۔ جہاں ڈرائیونگ سیٹ سنبھالے شاہجہاں کی نظریں ونڈ اسکرین تو فرنٹ سیٹ پر ہونٹ بھینچے بیٹھے بابر کی نظریں مرر میں نظر آتے خوش بخت کے عکس پر تھیں۔

☆☆☆

اس کے روئے، مرجھائے، ہوش ربا چہرے پر جب، جب نگاہ پڑتی بابر کی آنکھوں میں مرچیں بھر جاتیں۔ دل کرتا اسی کی طرح وہ بھی دہاڑیں مار مار کر روئے حالانکہ اس وقت اسے خود پر ہنسنا چاہیے تھا۔

”تو شاہجہاں صاحب...... انجانے میں ہی سہی آپ نے ایک بار پھر میدان مار لیا۔“ اور یہ نئی بات نہیں تھی۔ شاہجہاں ہمیشہ اسے مات دیتا آیا تھا۔ ایسا اس زمانے سے ہوتا آیا تھا۔ وہ جب سارا سال کتابوں میں منہ دیے رہتا اور جب رزلٹ نکلتا۔ شاہجہاں ٹاپ پر ہوتا۔

”کیوں...... کیسے؟“ کی رٹ میں پکڑتا وہ کئی کئی دن تک کُلستا رہتا پر جب عملی زندگی میں قدم رکھنے کے دن آئے تب بھی شاہجہاں سرخرو رہا۔ انٹرویو میں بابر ناکام رہا حالانکہ پھپھو جیسے لٹھ لے کر بابا کے پیچھے پڑ گئی تھیں۔

”دنیا میں لوگ کیا کچھ نہیں کر رہے۔ تم ایک سفارش نہیں کروا سکتے۔“ مگر بابا نے ایک چپ سو سکھ والی بات پر عمل کر رکھا تھا۔ نہ بیٹے کی اور نہ بھانجے کی۔ انہوں نے سفارش کا مزہ دونوں سے دور رکھا۔

”آج ایک جگہ سفارش کروں گا کل کو دس جگہ اور کرنی پڑے گی۔ غلط سوچ پروان مت چڑھاؤ ان میں۔ اپنے بل بوتے پر آگے بڑھنے دو۔“ ان کے دوٹوک انکار نے پھپھو کو کئی دن تک بے سکون رکھا تھا۔

”اور آج ایک بار پھر......“ شاہجہاں کی طرف دیکھا تو بابر کا تازہ، تازہ زخم رِسنے لگا۔

شام میں جب وہ دوستوں کے ساتھ ہلا گلا کرنے کے خیال سے جانے کی تیاری کر رہا تھا کہ بابا نے پیغام بھجوایا۔

”فوراً میرے پاس آؤ۔“ اس پر کوفت حملہ آور ہوئی تھی۔

”اولڈ مین کو بھی سکون نہیں۔“ وہ بے دلی سے باہر نکلا تو بابا ہال کمرے میں ہی مل گئے۔

”گاڑی نکالو ہمیں جانا ہے کہیں۔“ وہ پوچھنا چاہتا تھا۔

”اس بارش میں؟“ مگر بابا کے چہرے پر کچھ ایسے برفیلے تاثرات تھے کہ وہ جی ماموں کہتا حکم کی تعمیل کے لیے دوڑ پڑا۔ سارا راستہ پوچھنے کے لیے ہمت جمع کی۔ ”جا کہاں رہے ہیں؟“ مگر ماموں کی کرخت سنجیدگی آڑے آتی رہی۔

”تیز چلاؤ...... اور تیز۔“ اس شدید بارش میں ایسا حکم... بابر کا تجسس آسمان تک جا پہنچا۔ عام روٹین میں جن کے ساتھ ڈرائیونگ امتحان بن جایا کرتی کہ وہ کچھوے کی رفتار سے گاڑی چلواتے تھے۔ آج پتا نہیں کیا کھائے بیٹھے تھے۔ راستہ انجان اور منزل حیران کن۔

جس کچی اینٹوں کے مکان میں وہ دونوں... بے تکلف داخل ہوئے۔ وہاں بستر پر موجود کمزور و بیمار وجود کو اور ان کی پائنتی سے لگی اس ماہ جبیں کو دیکھ کر وہ ساکت ہو گیا۔ تمنا پوری ہوئی تھی پھر بڑا جذباتی ملن کا سین ہوا۔





”دونوں اولڈ بابے آپس میں کیا ہیں؟ کب کے بچھڑے ہیں اور کیا باتیں کر رہے ہیں؟“ اس سب سے بے نیاز بابر بلّیوں اچھلتے دل کو سنبھالتا اسے دیکھتا رہا بس۔

”بابر، اس لڑکے کو لے جاؤ اور قاری مبشر کو بلاؤ۔“

”جی ہ“ قطعی سمجھ میں نہ آیا کہ کیا قصہ ہے۔

”فوراً جاؤ اور فوراً آؤ...... میرا کہنا کہ بلا رہے ہیں۔“ بابا اپنا حکم سنا کر خوشی کے ڈیڈی کی طرف متوجہ ہو گئے تھے۔

”اوہ۔“ تھی تو یہ بڑی غلط حرکت مگر بابر کا دل بیس بھنگڑا ڈالنے کو کرنے لگا اور کچھ نہیں تو خوشی کے قریب الرگ ڈیڈی کا منہ چومنے کی منہ زور خواہش نے سر اٹھایا کہ جن کی مہربانی سے فلمی سین ہونے جا رہا تھا۔

دل کو بہ مشکل قابو کرتا بابر، زبیر کے ہمراہ طوفانی بنیادوں پر قاری مبشر کو لے آیا۔ بابا موبائل کان سے لگائے باہر برآمدے میں ٹہل رہے تھے۔ چہرے کا رنگ اُڑا ہوا تھا۔ قاری سے سلام دعا کے بعد اس سے بولے۔

”میرا نیٹ ورک خراب جا رہا ہے، اپنا فون دو۔“ وہ اب بھی نہیں سمجھا کہ کیا قصہ ہے اور جب انہوں نے شاہجہاں کو سخت ترین لہجے میں جیسے اور ابھی آجانے کا کہا تو وہ تب بھی لاعلم رہا۔ وہ تو جب شاہجہاں کے آتے ہی قاری مبشر ہوشیار ہو گئے۔ تب سین سمجھ میں آیا مگر تب بہت دیر ہو چکی تھی۔ اس کی نظروں کے سامنے دنیا جہان کی کرختگی، نفرت، بیزاری منہ پر سجائے شاہجہاں کا نکاح روتی دھوتی، نڈھال خوش بخت سے ہو گیا تھا۔

☆☆☆

”یہ کون ہے؟“ نہایت تیزی کے ساتھ اپنے کمرے میں جاتے بابر پر اچٹتی نظر ڈالنے کی بعد دادی نے حیرانی دکھائی...... جبکہ سوال پھپھو کی زبان سے برآمد ہوا۔ ان کی چھٹی حس لال سگنل دینے لگی تھی۔ پہلے شاہجہاں کی پولیس موبائل کے ہارن نے چونکایا تھا۔

”اللہ خیر...... ابھی تو یہ گیا تھا۔“ دونوں ماں، بیٹی ہولتی ہوئی لاؤنج تک آئیں۔ جہاں کا منظر الگ ہی نوعیت کا تھا۔

”یہ......“ بابا نے سمٹی سمٹائی خوش بخت کو نظر بھر کر دیکھا۔ ”خوش بخت ہے۔“ اس ایک جواب سے کہاں تسلی ہوتی تھی۔

”اچھا...... پر ہے کون؟“ پھپھو کی آنکھیں اُسی پر ٹکی تھیں۔ نہ جانے کیوں اس پر کسی بھولے بسرے چہرے کا گمان ہو رہا تھا۔

”میری بہو۔“ شاید یہی بہت جامع تعارف تھا۔ پھپھو اور دادی کو لگا انہیں سننے میں غلطی ہوئی ہے۔

”شاہجہاں کی بیوی!“ بابر کی بیوی بھی ان کی بہو کہلاتی تھی۔ سو کسی کو مغالطہ نہ رہے انہوں نے خوشی اور اپنے رشتے کو مزید تقویت دی۔ پھپھو کا دل ڈوبنے لگا۔

”یہ کیسے...... مم...... مطلب تم سچ کہہ رہے ہو؟ یہ اتنی بڑی بات...... شاہجہاں تو آج ملتان گیا تھا۔“

”میں نے اسے واپس بلوا لیا، نکاح کے لیے۔“ اب کے دادی صوفے پر گر سی گئیں۔ پھپھو کا الگ برا حال تھا۔

”کیوں...... کون ہے یہ؟ ایسی کون سی آفت ٹوٹ پڑی تھی۔ ہائے میری جان نکل رہی ہے۔“ اور وہ جو قدرے خوش گمان ہو رہے تھے کہ خوشی کو ہاتھوں ہاتھ لیا جائے گا۔ یہ ردِعمل دیکھ کر سپاٹ سے ہو گئے۔

”آپ دونوں نے جو سنا صحیح سنا، خوشی میری بہو ہے۔ اس کا ابھی کچھ دیر پہلے میں نے اپنی موجودگی میں شاہجہاں سے نکاح کروایا ہے۔ کسی کو معترض ہونے کی ضرورت نہیں۔ خوشی اس وقت توجہ

اور محبت کی......'' اور یہ پہلی بار ہوا تھا ان کی بات نہیں سنی گئی۔ پھپو اور دادی شدید ناراضی کا ثبوت دیتی ان کی بات مکمل ہنے بغیر وہاں سے ہٹ گئیں۔ بابا مارے استعجاب کے کتنی دیر ساکت کھڑے رہے۔

''آ جاؤ بیٹا، آپ کو کمرے تک چھوڑ آؤں۔'' پھر گہری سانس لیتے خوشی سے بولے۔ جو اپنے غم میں اس قدر نڈھال ہوئی کھڑی تھی کہ دادی اور پھپو کے اس شاندار استقبال کی طرف توجہ ہی نہ دی۔ اپنے بھاری ہوتے سر کے ساتھ وہ کھڑی بھی بہ مشکل تھی، سنتی کیا خاک۔

☆☆☆

"how dare you to come in my room?" کوئی اُس کے عین سر پر آ کر نہ صرف غرایا بلکہ بڑی بے دردی سے جھنجوڑ کر اٹھا بھی دیا۔ وہ جو کمرے میں آنے کے بعد متواتر روتے، روتے انہی چند لمحوں کے لیے غنودگی میں چلی گئی تھی ہڑبڑا کر اٹھ بیٹھی۔ وہ جو کوئی بھی تھا آنکھوں میں قہر بھرے اسے نگل جانے کو آیا کھڑا تھا۔ سُن ہوتے دماغ کے ساتھ اسے یہ سوچتے ہوئے بھی کچھ وقت لگا کہ وہ ہے کہاں؟

''اٹھو یہاں سے اور دفع ہو جاؤ۔'' بدتمیزی کی انتہا تھی..... خوشی ہونقوں کی طرح اسے دیکھے گئی۔ ''میں کیا بکواس کر رہا ہوں، سنائی نہیں دے رہا؟ ابھی اور اسی وقت میرے کمرے سے نکل جاؤ۔'' اس نے کہا ہی نہیں خوشی کو بازو سے پکڑ کر بیڈ سے گھسیٹ بھی لیا۔ خوشی کے لیے نئی مصیبت کھڑی ہو گئی تھی۔

''بہت بڑی حویلی ہے میرے باپ کی، تمہیں کہیں بھی جگہ مل جائے گی مگر میرے کمرے میں نہیں۔'' وہ شاید فطرتاً سنگ دل تھا۔ اپنے رحم و کرم پر کھڑی مظلوم لڑکی پر قہر برساتا ذرا بھی نہ ڈگمگایا۔

''مم...... میں...... کیسے؟'' خوشی کے آنسو بہہ نکلے۔ یوں منہ اٹھا کر وہ کیسے کسی دوسرے کمرے میں جا سکتی تھی جبکہ ابھی آئے کچھ ہی گھنٹے ہوئے تھے۔ ابھی تو حویلی کے راستے ہی نہیں مکین بھی اس کے لیے اجنبی تھے۔

''باپ کو مرے رات نہیں گزری اور لمبی تان کر سو گئیں۔'' وہ بڑبڑایا تھا۔

''ج...... جی۔'' خوشی سمجھ نہ سکی کیا کہا گیا ہے۔

''یتیموں کا والی میرے باپ کو بننے کا شوق ہے، مجھے نہیں۔ بے شک میں نے تم سے نکاح کر لیا لیکن مجھ سے کسی قسم کی بھی امید مت رکھنا کیونکہ میں ہر اُس انسان سے نفرت کرتا ہوں جو میرے بابا کی گڈ بک میں ہوتے ہیں۔'' بڑی بدلحاظی و بدتہذیبی کا مظاہرہ کرتا وہ اسے بازو سے پکڑ کر دروازے کی طرف دھکیلنے لگا۔

''بات سنیں...... پلیز ویٹ...... میں......'' وہ بوکھلاتی، گھبراتی کہتی رہ گئی مگر شاہجہاں نے اسے کمرے سے نکال کر دروازہ بند کر لیا۔

''سنیں...... پلیز میں کدھر جاؤں؟'' وہ روہنکھی ہوئی۔ دروازہ بجاتی رہی۔ ''پلیز اوپن دا ڈور...... میری بات تو سن لیں...... پلیز......'' مگر بے حسی...... میں وہ شاید بابا سے دس قدم آگے تھا۔ کان لپیٹے پڑا رہا اور کوئی جاگ نہ جائے وہ اس ڈر سے دروازہ بھی ہلکی آواز میں بجا رہی تھی۔

"ok just do me a favour to guide me to another room please." کوئی اور ہوتی تو شاہجہاں پر لعنت بھیجتی اب تک جا چکی ہوتی مگر ایک تو وہ فطرتاً بہت زیادہ معصوم اور ڈرپوک تھی۔ برے رویّوں سے اس کا بھی پالا نہیں پڑا تھا کہ ردّعمل دکھاتی اور دوسرے اس وقت اسے سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ وہ کیوں کم ابدر کی گئی ہے۔

کافی دیر بعد جب شاہجہاں کو محسوس ہوا آوازیں آنا بند ہو گئی ہیں۔ کسی بھی ہمدردی یا خدا ترسی کو



دل میں جگہ دیے بغیر وہ اٹھ بیٹھا۔ وہ ایک بار پھر ٹریپ ہوا تھا۔

''اگین...... اگین بابا نے اپنی مرضی کی...... میری خواہش، میری مرضی میرا کچھ بھی ان کے نزدیک کچھ نہیں۔ مجھے بے وقوف بنا لیا۔ میری زندگی مذاق بنا ڈالی۔'' پھٹتے ہوئے دماغ کے ساتھ وہ وہی کچھ سوچے گیا۔ جو ابھی سڑکیں ناپتے سوچتا آیا تھا۔ عجیب بات تھی۔ بابا کے مزاج سے اس درجہ واقفیت کے باوجود بھی وہ بڑی آسانی سے ان کے دام میں جب تب آ پھنستا جب، جب وہ جذباتی طور پر گھات لگاتے۔ آج بھی یہی ہوا۔

وہ جب ملتان پہنچا تھا وہاں بارش برس رہی تھی۔ اپنی سرکاری رہائش گاہ اسے دو دنوں کے بعد آنے پر کسی جنت سے کم نہیں لگ رہی تھی۔ وہ شاید دنیا کا واحد انسان تھا جسے چھٹیاں بری لگتی تھیں۔ چھٹیوں میں اپنے گھر جانا برا لگتا تھا۔ وہاں دادی کی توجہ، پھپو اور ثوبیرا کا دورُخا پیار اور بابا کا سرد رویّہ...... وہ ایک دن میں اوب جاتا۔ باقی کے دن انتہائی غیر دلچسپی سے گزار کر فوراً واپسی کی راہ لیتا۔ ان دنوں وہ ملتان میں ہوتا تھا جو اس کے گاؤں سے چار سے پانچ گھنٹے کے فاصلے پر واقع تھا۔

شدید بارش، سردی اور سفر کی تکان کچھ بھی سوچے بنا آج آتے ہی موبائل سائلنٹ پر لگائے سونے ہی لگا تھا کہ جب مجید کارڈلیس اٹھا لیا۔

''آپ کے گھر سے فون ہے؟'' شاہجہاں پر شدید ناگواری چھائی تھی، دوسری طرف بابا تھے۔

''تم فوراً واپس آؤ۔'' اس کے السلام علیکم پر انہوں نے واپس آ سکتے ہو کہہ کر پوچھنا بھی ضروری نہیں سمجھا صرف حکم صادر کیا۔ شاہجہاں کے خون میں ابال آیا تھا سن کر۔

''ابھی......؟'' غصہ دبا کر اس نے حیرت کا اظہار کیا۔



''ہاں ابھی۔''

''مگر میں ابھی تو یہاں پہنچا ہوں۔''

''جانتا ہوں۔'' ان کے لہجے میں محسوس کی جانے والی سنجیدگی تھی۔ ''جلدی پہنچنے کی کوشش کرو۔ باقی بات بعد میں بتاؤں گا۔'' وہ پھر سے پھنس گیا۔ نہایت بے دلی سے چار گھنٹوں کا سفر طوفانی رفتار سے طے کرتا جب بابا کے بتائے پتے پر پہنچا تو بارش یہاں بھی جوبن پر تھی اور اسی حساب سے اس کی تھکن بھی۔ وہیں اسے کسی کی زندگی کے لیے قربان ہونا پڑا تھا۔

''اب خوش؟'' نکاح کے بعد بابا نے بسترِ مرگ پر لیٹے اس انسان سے کہا تھا جس کی جھلملاتی آنکھوں میں اطمینان ہی نہیں شاہجہاں کے لیے بیش بہا پیار بھی امڈ رہا تھا۔ جو اس کا ہاتھ کئی بار اپنے ہونٹوں سے لگا چکے تھے مگر وہ کیا کرتا۔ یہ زندگی تھی فلم کا سین نہیں مگر اس کی زندگی کا اہم فیصلہ فلم کے سین جیسا ہی ہوا تھا۔

☆☆☆

''ارے۔'' اپنے کمرے سے باہر نکلتے بابر کو جھٹکا لگا تھا۔ خوشی، شاہجہاں کے کمرے کے باہر ادھ موئی ہوئی بیٹھی تھی۔ اس کا حال کمرے کے اندر کا حال بیان کر رہا تھا۔

''آ...... آپ یہاں باہر؟'' جس کام کے لیے وہ جا رہا تھا اسے فراموش کیے وہ ایک جست میں اس تک پہنچا۔ جس نے چہرے پر ہاتھ پھیر کر آنسوؤں کا نام و نشان مٹانا چاہا تھا۔ ''آپ یہاں کیوں کھڑی ہیں؟ آئیں اندر چلیں۔''

''نن...... نہیں...... نہیں۔'' وہ بری طرح سے بدکی تھی۔ بابر الجھ کر اسے دیکھنے لگا۔

''آپ کو شاہجہاں نے باہر نکالا ہے؟'' وہ بے یقینی سے پوچھنے لگا۔ خوشی کی آنکھوں میں آنسو تیرنے لگے۔

''مائی گاڈ۔'' بابر نے پیشانی مسلی۔ ''جانور ہے یہ تو۔'' بڑبڑاہٹ ایسی تھی کہ خوشی نے بہ آسانی

سن لی۔ ''انسانیت نام کو نہیں ہے اس میں...... ہے ناں وہی خرد ماغ پولیس والا۔ آئیں، آپ میرے ساتھ آئیں...... آئیں پلیز۔''

''کک...... کہاں؟'' وہ گھبرا گئی۔ کہیں اور چلے جانے سے بہتر اسے یہاں کھڑے رہنا بہتر لگ رہا تھا۔ بابا اسے اس کمرے میں چھوڑ گئے تھے۔ وہ اسے دیکھنے کے لیے آتے تو کم از کم وہ انہیں اس کمرے کی حدود میں ہی مل سکتی تھی۔

''گھبرائیں مت، اغوا نہیں ہو رہیں آپ۔ آپ تھکی ہوئی ہیں ریسٹ کرلیں۔ یہاں کھڑے رہنا مناسب نہیں۔ ویسے تو کیا ہی اچھا ہوا گر ماموں آپ کو یہاں دیکھ لیں پھر اس لاٹ صاحب کی شامت آپ دیکھیے گا۔''

''نہ...... نہیں۔'' وہ کہاں عادی تھی ایسے مناظر دیکھنے کی۔ نفی میں سر ہلاتے ہوئے بولی۔ ''آپ مجھے دوسرے بیڈ روم میں لے جائیں۔'' گھومتا ہوا سراب یہاں بغیر قصور کے سزا بھگتنے کے حق میں نہیں تھا۔

''آئیں۔'' بابر کی سرکردگی میں وہ نئی پناہ گاہ میں آ گئی۔

''کوئی ضرورت، کوئی کام...... کچھ بھی ہو تو آپ......''

''نہیں پلیز، مجھے بس سونا ہے ابھی۔'' صرف تنہائی کی خواہش ہو رہی تھی۔ اس نے بابر کی بات پر کان بھی نہیں دھرا۔ وہ سر ہلاتے ہوئے کمرے سے باہر نکل گیا۔

☆☆☆

اگلی صبح وہ واپسی کی تیاریوں میں لگا ہوا تھا۔ بابا کمرے میں آ گئے۔

''تم نے خوش بخت کو کمرے سے نکال دیا؟'' حیرت تھی انہوں نے گوشالی کے لیے صبح تک کا انتظار کیا۔ وہ توقع کر رہا تھا اِدھر خوش بخت کمرے سے باہر جائے گی اُدھر لعن طعن کرتے بابا اس کے کمرے میں آ موجود ہوں گے۔

''آپ جانتے ہیں مجھے کمرے میں کسی کی موجودگی گوارا نہیں۔'' بابا نے بہ مشکل غصہ دبایا۔

''تم اور تمہارے اعتراضات...... وہ تمہاری بیوی ہے۔''

''میں اس شادی کو نہیں مانتا۔''

''کیوں؟'' مگر اس نے جواب دینا ضروری نہیں سمجھا۔

''میں کچھ پوچھ رہا ہوں تم سے؟'' بابا بالآخر بھڑک اٹھے۔

''شادیاں ایسے نہیں ہوا کرتیں۔'' اس کے بابا سے اختلافات اپنی جگہ لیکن وہ یوں آمنے سامنے بابا کے فیصلوں کی تحقیر نہیں کر سکتا تھا۔

''تم جانتے ہو سچوئیشن کیا تھی؟ خوشی کے ڈیڈی کے پاس مہلت کے چند لمحے تھے۔ انہیں اپنی بیٹی کا مستقبل محفوظ کرنے کی خواہش تھی۔''

''اس کے لیے آپ نے مجھے پیش کر دیا؟'' اس کے لہجے میں ناراضی ہی نہیں شکایت بھی تھی۔

''میں نے اس کے ڈیڈی سے وعدہ کر لیا تھا۔''

''مگر میں نے ایسا کوئی وعدہ نہیں کیا تھا۔ نہ اپنے باپ سے اور نہ اس کے باپ سے۔'' اس کی ہٹ دھرمی عود آئی۔

''تو اب تم کیا چاہتے ہو؟''

''تنہائی۔'' اس بدتمیزی پر بابا کا بس نہیں چلا تھپڑ کھینچ ماریں۔

''ایک نیک، شریف لڑکی اتنی آسانی سے تمہیں مل گئی۔ تمہیں اس کی قدر کرنی چاہیے۔'' بڑی طنزیہ سی مسکراہٹ اس کے چہرے پر جمی تھی۔

''آپ اپنے ہر الٹے کام کو ہمیشہ سیدھا کہنے پر کیوں بضد رہتے ہیں؟''

''شاہجہاں...... تم حد سے بڑھ رہے ہو۔''

''وہ بھی صرف آپ کی وجہ سے۔'' وہ دوبدو بولا۔ بابا کی برداشت ختم ہو گئی۔





''میرا قصور یہ ہے کہ تم اس گھر میں پیدا ہوئے جہاں تمہیں دنیا کے تمام عیش و آرام ملے......''

''یہی تو مسئلہ ہے کہ آپ جانتے ہی نہیں آپ نے کیا، کیا ہے۔'' اس کا لہجہ طنزیہ تھا۔

''نہیں تم بتا دو میں نے کیا، کیا؟ وہ قصور، وہ گناہ جس کی وجہ سے تم باپ کو باپ نہیں سمجھتے۔ ہمیشہ لاتعلقی دکھائی۔''

''لاتعلقی...... اور میں نے؟'' اس کی آنکھوں میں بیتے ہر دن کا درد آن بسا۔ ''لاتعلقی کیا ہوتی ہے بابا...... آپ میری ماں سے پوچھیں۔ آپ کی...... بے توجہی، آپ کی اجنبیت وقت سے پہلے اسے مار گئی۔ لاتعلقی کیا ہوتی...... آپ مجھ سے پوچھیں۔ جسے چھوٹی سی عمر میں ماں اور گھر سے دور کر کے آپ نے بورڈنگ میں ڈال دیا اور آپ بات کر رہے ہیں لاتعلقی کی؟'' بابا کے چہرے پر شکستگی کے آثار تھے مگر وہ تلخی سے کہتا چلا گیا۔

''تم خوشی کو ساتھ لے جاؤ۔'' اس کا برسنا جیسے ضائع ہو گیا.... بابا نے یہ کہہ کر جیسے اسے حیران کر دیا۔

''آپ مذاق کر رہے ہیں؟'' وہ گویا بڑا لطف اندوز ہوا۔

''اسے تمہارے ساتھ رہنا چاہیے۔'' ان کا لہجہ ٹھوس تھا۔ شاہجہاں نے سر جھٹک کر گویا اس حکم نامے کا اثر زائل کیا اور ایک طرف سے ہو کر آگے بڑھنے لگا جب ان کی آواز آئی۔

''تم خوشی کے ساتھ وہی کرنے جا رہے ہو......'' وہ پل بھر کے لیے رکے۔ ''جو میں نے تمہاری ماں کے ساتھ کیا تھا۔'' اس نے بے ساختہ مٹھیاں بھینچی تھیں۔ خوش بخت کے ہی طفیل وہ اپنا قصور قبول کر چکے تھے مگر اب دیر ہو چکی تھی۔ وہ کمرے سے نکل گیا۔ بابا محض اس کی پشت تکتے رہ گئے۔

☆☆☆

تمام راستہ ذہن پر اذیت و اضطراب کا قبضہ رہا۔ بابا نے کہا تھا۔

''عیش و آرام......'' اس کے دماغ میں بھرا دھواں آنکھوں تک کا سفر کر گیا۔ اسے ونڈ اسکرین تک دھندلی نظر آنے لگی۔

''عیش و آرام، سکھ اور سکون کا نعم البدل کب ہوئے ہیں؟'' بابا اور خوشی پورے راستے دماغ پر حاوی رہے۔ بابا نے کہا وہ خوشی کے ساتھ وہی سلوک کرنے جا رہا ہے جو انہوں نے اس کی ماں کے ساتھ کیا اور وہ سوچ رہا تھا شاید وہ اس سے زیادہ کر جائے۔

☆☆☆

ابھی شاہجہاں کو گئے زیادہ دیر نہیں ہوئی تھی کہ دادی اور پھپو آ گئیں۔ بابا نے ایک گہری سانس لے کر خود کو ان کی طرف سے ہونے والی بمباری کے لیے تیار کیا۔

''مبارک ہو۔'' دادی نے ابتدا کی۔ ''ایک پرائی لڑکی کی خاطر بیٹے کو بھی ناراض کر لیا۔''

''اماں!''

''ہاں بولو...... ہم ہیں قصور وار، ہم ہیں گناہ گار کہہ دو انسانیت کے سبق صرف تمہیں یاد ہیں۔ اس دنیا میں اکلوتے تم ہی خدا ترس ہو مگر انسانیت صرف یہیں ختم نہیں ہوتی۔ خود سے جڑے رشتوں کی پروا بھی انسانیت کہلاتی ہے بلکہ وہ پہلے ہیں......''

''ہمارے نصیب...... بھی یتیم ہم سے ٹکراتے ہیں۔ جیسے ہم نے ٹھیکا لے رکھا ہو یتیموں کا۔''

''وہ بھی صرف بہویں بنانے کے لیے۔'' پھپو کے اس طنز نے بابا کے ملال میں اشتعال بھی جمع کر دیا۔ وہ ہونٹ بھینچے شدید ناراضی کے ساتھ پھپو کو دیکھنے لگے۔

''تم جانتے ہو...... نورا ٹھیک نہیں ہے۔'' ان پر نظریں جمائے پھپو اصل مدعے پر آئیں۔

''کیا ہوا ہے اسے؟'' ان کی تشویش بے ساختہ تھی۔

''اعتبار ٹوٹا ہے اس کا۔'' پھپو کا لہجہ زہر خند تھا۔ وہ نا سمجھی سے انہیں دیکھنے لگے۔

''ایک انجان لڑکی کو بہو بنالائے۔ ہم سے تو پوچھا ہوتا۔ ہماری مرضی، ہماری خوشی کچھ تو معلوم کیا ہوتا......ہم نے پالا ہے شاہجہاں کو۔ حق بنتا ہے ہمارا اس پر۔'' دادی رونے لگی تھیں۔ خالص جذباتی ہتھیار جسے استعمال کرتے ہوئے وہ یہ بھی بھول گئیں کہ اس کی پرورش کا حق تو اس کی ماں کو بھی نہیں ملا تھا۔

''میں آپ کے سارے حقوق سے آگاہ ہوں لیکن حالات ایسے ہوگئے کہ مجھے یہ کرنا پڑا ورنہ میرے نزدیک یہ خالصتاً شاہجہاں کی اپنی مرضی کا کام تھا وہ خود کرتا۔'' پھپو نے بڑا تمسخرانہ سا ہنکارا ابھرا تھا۔

''جب بات اپنوں کے فائدے کی آئی تم نے ہاتھ جھاڑ لیے۔ شاہجہاں کے کندھوں پر بات ڈال دی۔''

''اماں آپ کہنا کیا چاہ رہی ہیں؟'' خوشی کے ڈیڈی کی موت، اس کے بعد شاہجہاں کے رویے کی تکلیف...وہ پہلے ہی نڈھال ہورہے تھے اوپر سے ان دونوں خواتین کے جذباتی شکوے۔

''ہم نے تم سے امیدیں لگائیں اور تم شاہجہاں کی مرضی کا بہانہ کرکے خاموش رہے۔'' دادی کا رونا جاری تھا اور پھپو بھی کھل کر میدان میں اتر آئیں۔

''میں نے اپنی نویرا کے لیے اعلیٰ سے اعلیٰ رشتے ٹھکرائے، صرف اس آس پر کہ ماموں اس کے سر پر ہاتھ رکھے گا۔ اپنے بیٹے کے لیے اس کی سگی بھانجی کے علاوہ اور کسی کا کیوں سوچے گا۔'' یہ واقعی انکشاف تھا۔ جس فیصلے کا حق وہ اپنے طور پر بیٹے کو سونپ چکے تھے۔ وہاں وہ اس کی نظروں میں معتبر بھی رہتے تو بہن اور ماں کے آگے معتوب ٹھہرتے مگر شومئی قسمت وہ اب بھی سب کے قصوروار بن گئے۔

''اماں بھی یہی چاہتی تھیں۔'' اونچی اونچی سسکیوں کے بیچ پھپو نے گویا دادی کو بھی ہمنوا بنانے کا عندیہ دیا۔

''اگر چاہتی تھی تو کون سا گناہ کرتی تھی۔ گھر کے رشتے ہوں تو ہر کوئی ایسا ہی چاہتا ہے پھر نویرا میں کمی کیا تھی جو ہم نہ سوچتے۔'' اب دونوں خواتین منہ بھر کر یہ بھی نہیں کہہ سکتی تھیں کہ نویرا نے بھی جینا محال کر رکھا تھا۔ اٹھتے بیٹھتے وہ ماں ہی نہیں نانی سے بھی بڑی بے باکی سے یہی فرمائش داغتی۔

''آدھا تو بڈھا ہوچکا شاہجہاں، کب کریں گے شادی اور کچھ نہیں تو ماموں کے کان میں بات ہی ڈال دیں یا پھر منگنی تو ہوجانی چاہیے۔''

''ارے گھر کی بات ہے کیوں اتا ؤلی ہوتی ہو، نہ شاہجہاں کہیں جارہا ہے نہ تم......اطمینان رکھو۔'' اور کل اسی اطمینان کا جنازہ نکل گیا۔ نویرا نے ماں اور نانی دونوں پر چڑھائی کردی۔

''آپ دونوں کی وجہ سے ہوا ہے۔ کہتی تھیں سب ہوجائے گا، تسلی رکھو، گھر کی بات ہے، سب راضی ہیں۔ اب کیا ہوا؟'' وہ بہت ہذیانی ہورہی تھی پوری رات یہ غم منایا تھا۔

''یہ سب نصیب کی بات ہوتی ہے۔'' بابا کا شکست خوردہ جملہ سب کی جان جلا گیا۔

☆☆☆

خوشی کو وہ فجر کی نماز کے وقت جیسا چھوڑ گئے تھے وہ اب بھی ویسی ہی ملی۔ بیڈ کراؤن سے ٹیک لگائے۔ آلتی پالتی مارے بے آواز اور بے حد روئی ہوئی۔ نسیم سے ناشتے کی ٹرے لیے وہ اس کے پاس آکر بیٹھ گئے۔

''خوشی بیٹا، ایسے رونے سے جانے والے واپس آجاتے تو میں روز روتا۔'' خوشی اس مہربان چہرے کو ڈبڈبائی آنکھوں سے دیکھنے لگی جس میں ڈیڈی کا چہرہ مدغم ہونے لگتا۔

''اچھی بات یہ ہوتی ہے جانے والے کو کوئی





تحائف دے کر رخصت کیا جائے تاکہ وہ آئندہ کے لیے ان کے کام بھی آئیں یعنی آپ کی دعائیں۔''

''انکل......ڈیڈی مجھے اکیلا چھوڑ گئے۔'' کوئی غم سا غم تھا۔ قیامت تھی جو آکر گزرنے کا نام بھی نہیں لے رہی تھی۔

''یہ تو پھر زیادتی ہوگئی۔ تمہارے ڈیڈی تمہیں میرے پاس چھوڑ گئے۔ مجھے اپنا سمجھ کر اور تم میرے ہوتے ہوئے خود کو اکیلا سمجھ رہی ہو......وہاں ڈیڈی دیکھ کر خوش ہورہے ہوں گے کہ یہاں خوشی کے پاس میں ہوں اور......'' وہ اتنا کہہ کر ذرا دیر کو چپ ہوئے تھے۔ ''اور شاہجہاں ہے۔'' خوشی کے آنسو بہنا بند ہوگئے۔ توجہ بٹ گئی تھی۔

''اور سنو آج سے تم مجھے بابا کہو گی انکل نہیں، چلو اب ناشتا کرتے ہیں۔''

''میں......میرا دل نہیں۔'' اسے ذرا بھی بھوک محسوس نہیں ہورہی تھی۔

''ارے دل کو مارو گولی۔'' انہوں نے بات کاٹ کر قدرے مصنوعی ناراضی دکھائی۔ ''کھانا معدے میں جاتا ہوتا ہے دل میں نہیں اور معدہ کہہ رہا ہے ناشتا......'' وہ یوں بول رہے تھے جیسے برسوں کی شناسائی ہو۔ ''چلو مل کر ناشتا کرتے ہیں۔ میں بھی بھوکا ہوں یار۔'' ان کے سامنے بنا کوئی تکرار کیے وہ چپ چاپ ناشتا کرنے لگی۔

''آپ سے ایک بات پوچھوں؟'' ناشتے کے دوران اسے جیسے خیال آیا۔ بابا خوشگوار حیرت سے اسے دیکھنے لگے۔

''مگر کچھ بھی پوچھنے سے پہلے اجازت لینی ضروری نہیں۔ بے جھجک پوچھو۔''

''آپ......'' وہ قدرے جھجکی۔ ''میرے ڈیڈی کے کیا لگتے ہیں؟''

☆☆☆

شناخت سے عاری، رونگٹے کھڑے کرتی، زخم خوردہ لاش میرے ابا کی تھی۔ صحن کے عین وسط میں رکھی۔ عورتوں کا جمگھٹا گھیرا ڈالے موجود تھا۔ جبھی اس کی طرف نگاہ کرتیں اور فوراً جھرجھری لے کر پھیر لیتیں۔ اکثر سپارے پڑھ رہی تھیں۔ ایک ایسی موت جس پر نہ کوئی بین، نہ کوئی رونا بلکہ زرنگار رچی کے چہرے پر نظر آنے والا اطمینان میں نے اپنی اماں کے چہرے پر بھی دیکھا۔ وہ ابا کی پائنتی کی طرف چارپائی سے ذرا ہٹ کر بالکل چپ چاپ، گم صم بیٹھی تھیں۔ ان کی آنکھ سے دنیا دکھاوے کو بھی آنسو نہیں ٹپکا اور نہ ہی وہ ایسی کوشش کررہی تھیں دادی تھیں جن کی دھیمی، دھیمی سسکیاں کبھی کبھی گونجنے لگتیں جنہیں بیٹے کی دائمی جدائی سے زیادہ اس کی تکلیف دہ موت رُلا رہی تھی۔

☆☆☆

سرِشام ہی آسمان لال غبار آلود بادلوں سے ڈھک گیا تھا۔ دادی ہولنے لگیں۔

''لال سرخ آندھی......ضرور کچھ غلط ہوا ہے؟'' اور چند لمحوں میں گلی میں کہرام برپا ہوگیا۔

''اوئے للّو کی لاش......سراج دین کے کھیت میں درخت سے لٹکی ملی۔'' اور لاش گھر بھی پہنچادی گئی۔

''توبہ......اللہ معافی......کوئی بڑی ہی اذیت والی موت ملی ہے۔'' کسی نے کہا تھا۔ سب قیافے ملارہے تھے۔ ابا پر پہلے تشدد کیا گیا پھر اس کی لاش درخت سے لٹکادی گئی۔

''اللہ بچائے ایسی موت سے۔''

''اور ایسی اولاد سے بھی۔''

''واقعی، ایسی اولاد سے اللہ بچائے۔''

''سب کہتے تھے، کملا ہے، بھولا ہے، فرشتہ ہے اور اس بھولے نے باپ بھائی کی عزت خاک میں ملادی۔''

''ایسی معصوم، خدمت گزار بیوی......اور کملا ساس کے عشق میں جا پھنسا۔''







www.paksociety.com

''ارے اللہ معاف کرے ایسا کبھی دیکھا نہ سنا۔ یہ اگر پاگل تھا تو منحوس تو سیانی تھی۔''

''بدبخت سوتیلی تھی ناں سمیعہ کی۔ عیاشی کے لیے بیٹی کا گھر بھی نہ چھوڑا۔ جان بوجھ کر للّو پر ڈورے ڈالے۔ جائداد دیکھ کر رال ٹپکنے لگی تھی کم بخت کی۔ بیاہی بیٹی سے وہ سب کچھ کیسے مل سکتا تھا جو للّو سے اینٹھ سکتی تھی۔''

''قیامت کی نشانیاں ہیں۔''

''ٹھیک کہتی ہو، اللہ اولاد دے تو سیانی دے نہیں تو نہ دے۔ مرن جوگے نے باپ کا اونچا شملہ دیکھا نہ بھائی کی شان، سب مٹی میں رول دیا۔''

''سنا ہے مروایا بھی سمیعہ کی سوتیلی نے خود ہی۔''

''ہاں ظاہر ہے جب پتا چلا ہوگا کہ باپ بھائی نے للّو کو عاق کردیا پھر اس کملے کا اس نے اچار ڈالنا تھا؟''

''ارے کئی تو بھائی بند ہیں اس کے، کسی سے کہہ کر مروادیا ہوگا۔'' ایسے موقع پر ایسی موت پر ایسی ہی باتیں، ایسے ہی تجزیے ہوتے ہیں۔

دادا کی زندگی میں ہی میرے ابا میری سوتیلی نانی کے چکروں میں پڑگئے تھے۔ راتوں کو بھی کبھار غائب رہنا ابا کا وتیرہ تھا مگر اب وہ ہفتوں گھر سے غیر حاضر رہنے لگے۔ پیسہ جیب سے جلدی، جلدی ختم ہونے لگا۔ قیمتی قیمتی سامان اماں کی سوتیلی کے گھر جانے لگا اور پہلے کبھی کبھار جنونی دوروں کا شکار ہونے والے ابا آئے روز اماں اور میری جان عذاب میں رکھنے لگے۔ ذرا ذرا سی بات پر وہ اماں کو گالیوں اور ٹھڈوں پر رکھ لیتے۔ ایسی ایسی غلیظ باتیں اور طعنے کہ سننے والے کانوں میں انگلیاں ٹھونس لیں۔

ابا کو بھی ترچھی نظروں سے نہ دیکھنے والے میرے دادا نے بھی ان کو دُھنک کر رکھ دیا تھا مگر ابا کا جنون نہ اترا۔ وہ مستقل سوتیلی ساس کے گھر رہنے لگے تھے۔ میرے دادا کو یہ غم لے ڈوبا۔ ابا کو عاق کردینے کی دھمکی وہ پہلے دے چکے تھے اور بلال چچا نے ایسا کر دکھایا۔ میری سوتیلی نانی کے لیے بغیر روپیہ جائداد والا داماد اب ناکارہ تھا۔ اس نے بری طرح سے ابا کو دھتکارنا شروع کردیا مگر ابا کی الٹی کھوپڑی تھی۔ جب وہ اسے دھتکارنے لگی تو ابا نے اسے پیٹنا شروع کردیا مگر وہ میری ماں نہیں تھی چپ چاپ سہہ جانے والی۔ اس نے بالآخر ابا کا کام تمام کردیا۔ اس کی فوتگی کے دن اماں کے چہرے کا سکون تو ایک، ایک کو نظر آرہا تھا مگر میرے دل کا اطمینان صرف میرے دل تک رہا۔ ہاں میں شاید دنیا کی وہ واحد اولاد تھا جسے باپ کی موت نے مطمئن کردیا تھا۔



حویلی آنے کے ڈیڑھ دو مہینے بعد اس کی نویرا سے ملاقات ہو ہی گئی۔

کمرے میں ہمہ وقت بند رہنے سے اس روز سے طبیعت ایسی مکدر ہوئی کہ اس شام وہ حویلی کے پرانے حصے کی طرف آگئی۔ جو پچھلی طرف تھا جس حصے میں ان سب کی رہائش تھی۔ وہ کافی جدید طرز کا بنا ہوا تھا جبکہ پرانا حصہ وہی پرانی طرز تعمیر کا تھا مگر کافی کشادگی لیے ہوا تھا۔ لمبے دالان، کھلے کھلے کمرے، بڑا سا صحن اور پودوں، پھولوں سے مالا مال ایک حسین باغ۔ وہ سحرزدہ سی اس باغ میں ٹہلنے لگی تھی۔

اپنے بیڈروم سے نکل کر وہ یا تو بابا کی اسٹڈی جاتی یا پھر ان کے بیڈروم میں یا پھر کبھی ان کے ہمراہ لاؤنج میں جا بیٹھتی۔ وہ بھی تب جب بابا کا اصرار بڑھتا۔ وہ ان کی خوشی کے لیے ایک بار کچن میں بھی چلی گئی تھی۔ بابا کے لیے چائے بنانے مگر وہاں بوتل کے جن کے مانند آ ٹپکنے والی پھپو نے کچھ ایسی تند نظروں سے اسے گھورا تھا کہ وہ چائے بھول بھال، ہلدی رنگت لیے واپس اپنے حجرے کو پلٹ آئی۔ بابا اس کا اترا چہرہ دیکھ کر ہی ساری کہانی سمجھ گئے تھے مگر آج دل کافی اوب گیا تھا پھر کھڑکی سے خوشگوار موسم نے بھی جھپ دکھادی تھی۔ وہ کپڑوں کی شکنیں درست کرتی بلاارادہ آئینے کے سامنے آکھڑی ہوئی۔

صبیح چہرہ کملایا ہوا تھا، رخساروں کے گلاب مرجھا گئے تھے اور کرنجی آنکھیں شوخی و شادمانی سے محروم سوجی، سوجی تھیں۔ لمبی راہداریوں میں چکرانے کے بعد وہ اب باغ میں تھی۔ لمبی، لمبی سانس لیتی وہ ایک دم ٹھٹکی تھی۔ نویرا وہاں انار کے پودے کے پاس کرسی دھرے بیٹھی تھی۔ نویرا کو شاید کسی کے ٹکٹکی باندھ کر دیکھنے کا احساس ہوگیا تھا۔ بنا اپنی پوزیشن بدلے وہ گردن موڑ کر اس کی جانب متوجہ ہوئی تو خوشی گڑبڑا گئی۔ نویرا کی پُتلیاں سکڑ گئی تھیں۔

''ہیلو!'' جھجکتی، گھبراتی خوشی آگے بڑھی۔

''میں خوشی۔'' نویرا کو دیکھ کر اسے خوشگوار احساس ہوا تھا۔ ''تم نویرا ہو ناں؟'' اس نے بے تکلفی سے ہاتھ آگے بڑھایا مگر نویرا نے ہاتھ ملانا تو درکنار جواب دینا بھی غیر ضروری سمجھا۔ خوشی اس کی آنکھوں کے ارتکاز سے قدرے خفیف ہوئی، ہاتھ پیچھے کھینچ لیا۔

''بابا بتا رہے تھے تم اسی کیمپس جاتی ہو جہاں میں جاتی ہوں۔ حیرت ہے، ہم نے ایک دوسرے کو دیکھا کیوں نہیں۔'' نویرا یک ٹک اسے دیکھے گئی پھر اٹھ کر خوشی کے عین سامنے آکھڑی ہوئی۔

''جب ماموں تمہارے قابو میں آچکے تھے پھر شاہجہاں پر قبضہ جمانے کی کیا ضرورت تھی؟''

''جی......؟'' کاٹ دار جملے نے اسے بھونچکا کردیا۔

''میں نے کہا ایک گھر کے دو، دو مردوں کو پھنسانے کا ہنر تم نے کہاں سے سیکھا؟'' تھوڑی تگ و دو کے بعد وہ جب نویرا کی بات کا مفہوم سمجھنے کے قابل ہوئی تو جیسے زلزلے کی زد میں آگئی ہو۔

## نیلی

ایک بوڑھے آدمی نے اپنے پرس میں اداکارہ نیلی کی تصویر رکھی ہوئی تھی ایک دفعہ اتفاق سے اُن کے بیٹے نے وہ تصویر دیکھ لی تو بولا۔

''واہ ابا جی خوب! آپ نے اپنے پرس میں نیلی کی تصویر رکھی ہوئی ہے۔''

بوڑھے نے کہا۔ ''رکھی تو تمہاری ماں کی تصویر تھی مگر پڑے پڑے نیلی ہوگئی۔''

از! ارم کمال، فیصل آباد

## اگر......!

میرا چشمہ نخلستان سائیں میرا بادل سبز شجر
تو بخت میرا تو تخت میرا تو محل میرا تو گھر
میں پنچھی اِک دعا مانگوں تو کر منظور اگر
یا پنجرہ، پنجرہ شام نہ دے یا کاٹ دے میرے پر

مرسلہ: طیبہ عنصر مغل، راول پنڈی

## میں اور وہ......

کس لیے دیکھ کے نظروں کو جھکالیتا ہے
وہ جو بجھتے ہوئے شعلوں کو ہوا دیتا ہے
مضطرب ہوتی مگر تجھ کو سکوں ہی دیتی
گرم پانی بھی تو آتش کو بجھا دیتا ہے
زندگی چیز ہے کیا جب بھی کیا اس سے سوال
شاخ سے توڑ کر وہ پھول گرا دیتا ہے
میں پہنچتی ہوں تیرے خواب کی دہلیز پر جب
ایک سایہ سا مجھے بڑھ کے جگا دیتا ہے
یہ بھلا کیسی محبت ہے کہ عطیہ اکثر
میں جلوں جب بھی وہ دامن سے ہوا دیتا ہے

شاعرہ: عطیہ زاہرہ، لاہور

"تم کیا کہہ رہی ہو؟" اسے لگا نویرا پاگل ہو گئی ہے۔
"وہی جو تم سمجھ رہی ہو۔" نویرا کو اس کی پھیکی پڑتی شکل نے بڑا سکون دیا۔
"تم غلط کہہ رہی ہو۔" ہمیشہ کی طرح وہ بہت جلدی کمزور پڑ گئی۔ آنسوؤں کا گولا حلق میں اٹک گیا تھا۔ "تم ہوش میں نہیں ہو۔"
"تم ٹھیک کہہ رہی ہو جس کا منگیتر اس سے چھن جائے وہ حواسوں میں کیسے ہو سکتی ہے۔"
"منگیتر......" خوشی کو دھچکا لگا۔ "لیکن بابا نے ایسا کچھ نہیں بتایا۔"
"میں تو بتا رہی ہوں ناں!" جھوٹ بولنے میں وہ بھائی کی طرح ماہر تھی۔
"تم سن لو، میں اپنی چیز کسی کو نہیں دیا کرتی، شاہجہاں صرف میرا ہے۔ اسے میں تمہارا کبھی نہیں ہونے دوں گی، یاد رکھنا۔" اس پر بم گرا کر نویرا پُرسکون سی چلی گئی۔ خوشی کیا کرے کیا نہ کرے کی تفسیر بنی کھڑی تھی۔
خود کو نارمل زندگی کی طرف لانے کی اس کی کوشش نویرا نے ملیا میٹ کر دی تھی۔ وہ رات گئے تک نویرا کے زہریلے لہجے کی بازگشت کے زیر اثر رہی۔ بابا کے کمرے میں رات کو دودھ کا... گلاس پہنچانے کا کام اس نے اپنے سر لے رکھا تھا۔ اداس طبیعت کی وجہ سے اس رات دودھ دینے کا خیال بھی گیارہ بجے آیا۔
"اوہ...... بابا ویٹ کر رہے ہوں گے۔" جھٹ پٹ گرم دودھ گلاس میں ڈالتی وہ پہلے تو ان کے بیڈروم میں پھر اسٹڈی پہنچی مگر بابا وہاں نہیں تھے۔
"لگتا ہے زمینوں پر دیر ہو گئی ہے شاید آج نہ آئیں۔" گلاس ٹیبل پر رکھتی بے دم سی کرسی پر گری۔ زندگی عجیب سی ہو کر رہ گئی تھی۔ بابا بھلے اسے اولاد جیسی توجہ دے رہے تھے لیکن پھر بھی کچھ اپنا نہیں لگ رہا تھا۔ زندگی بوجھ بننے لگی تھی۔

"ہیلو...... دنیا کی سب سے غمگین خاتون۔" بابر کی آواز نے خیالات میں ارتعاش پیدا کیا تھا۔
"آپ!" جلدی سے چہرہ رگڑ ڈالا مبادا وہ آنسو دیکھ لے۔
"یہی میں کہنے لگا تھا...... آپ؟" وہ بڑی فرصت سے بیٹھ بھی گیا۔
"میں بابا کو دودھ دینے آئی تھی۔" تنہائی اور سکون بابر کی موجودگی میں رخصت ہو گئے۔
"اور میں نے لائٹ جلی دیکھی تو آ گیا۔" وہ چپ رہی۔ بابر ٹانگ پر رکھی ٹانگ جھلاتا کبھی پیپر ویٹ گھماتا گاہے بہ گاہے اس پر نظر ڈالتا، بیٹھا ہی رہا۔
"ویسے......" ویسے کو لمبا کھینچنے کے بعد بابر نے ڈرامائی وقفہ لیا پھر بولا۔ "یہ پروگرام کب تک جاری رہے گا؟"
"کون سا؟" اسے بابر کی سنجیدگی نے بوکھلاہٹ میں مبتلا کیا۔
"رونے دھونے کا۔" جہاں اٹکی سانس بحال ہوئی وہیں آنکھیں پھر جھلملانے لگیں۔
"ویسے......" خوشی کی اتری صورت کو بغور جانچنے کے بعد بابر کا "ویسے" ایک بار پھر گونجا۔ "تمہیں رونا بھی چاہیے۔" گلا کھنکھارتے ہوئے بیٹھنے کی پوزیشن بدلی گویا فارم میں آیا۔ "ایک تو تمہارے ڈیڈی کی ڈ-تھ، اس پر بنا تمہاری مرضی جانے تمہارا نکاح۔" گفتگو کا رخ کچھ اس طرف گھوما کہ خوشی آنسو بہانا بھول کر تحیّر زدہ ہو گئی۔ "نکاح بھی اس سڑیل سے، جو تمہاری شکل بھی نہیں دیکھنا چاہتا حالانکہ......"
"بابر بھائی...... میں وہ......" اس نے بابر کی بات کاٹی۔
"اور جب کا گیا واپس بھی نہیں آیا آج تک...... حد ہوتی ہے کٹھور پن کی بھی۔"





"بابر بھائی میں......" وہ پھر منمنائی۔
"اب لڑکی روئے نہ تو کیا کرے حالانکہ تمہیں ناراض ہو جانا چاہیے۔"
"بابر بھائی۔" خوشی پر بے چارگی طاری ہونے لگی۔
"مگر تم پریشان نہ ہو، اس شخص سے تمہیں۔"
"بھائی مجھے نویرا نے کچھ کہا ہے۔" بے حد سرعت سے اس نے کہا تھا۔ چند لمحوں کے لیے بابر پر سکتہ طاری ہو گیا۔
"کیا کہا؟"
"میں نے کہا، میں نویرا کی وجہ سے رو رہی تھی۔ اس نے بہت خراب بولا ہے مجھے۔" اب بابر اتنا ہمدرد بن رہا تھا کیا حرج تھا اسے یہ بتانے میں اور وہ جو شاہجہاں کے خلاف اسے ڈوز دینے آیا تھا چُپکا ہو بیٹھا۔
"میں سمجھا تم شاہجہاں کی وجہ سے۔"
"مجھے نیند آ رہی ہے بابر بھائی۔" جمائی روکتی وہ کھڑی ہو گئی۔ "میں چلتی ہوں۔"
"اوہ......" بابر مایوس ہوا۔ "میں سوچ رہا تھا کافی پیتے ہوئے مل کر ٹی وی دیکھتے ہیں۔"
"خیر پھر سہی۔" بابر نے دانت کچکچا ڈالے تھے۔

☆☆☆

"یہ آپ کا بیٹا ہے؟" پولیس یونیفارم میں ملبوس وہ شاہجہاں کی تصویر تھی۔ خوشی نے بغور دیکھنے کے بعد کچھ اس انداز سے پوچھا کہ بابا ہنس دیے دل چاہا کہہ دیں کہ تمہارا شوہر بھی لیکن وہ اتنی مگن اور معصوم لگ رہی تھی کہ انہیں خود کو باز رکھنا پڑا۔
"مجھے لگتا ہے غصے کے کافی تیز ہوں گے۔"
"تمہیں کمرے سے نکالا تھا اس لیے؟"
"نہیں، نہیں۔" اس نے پُرزور مخالفت کی اور حقیقت بھی یہی تھی۔ اس رات کے تمام نقش اس کے ذہن سے اتر چکے تھے۔
"جن کی بھویں ایسی ہوتی ہے...... ایسی۔" اس نے پہلے شاہجہاں کی بھوؤں پر انگلی رکھی پھر باقاعدہ اپنی سکوڑ کر دکھائیں۔ "وہ لوگ غصے کے بہت تیز ہوتے ہیں۔" بابا کھل کر ہنسے تھے۔ یہ نئی بات معلوم ہوئی تھی انہیں۔ اس فوٹو البم کو انہوں نے شاید ہی کبھی کھولا ہو جو اس کے ہاتھ لگ گیا تھا۔
"پھر تو تمہیں میں بھی غصے والا لگتا ہوں گا؟" اس نے بڑی توجہ کے ساتھ انہیں دیکھا۔
"سمجھ گئی، یہ آپ پر ہی گئے ہیں لیکن آپ سیریس نہ لیں، یہ میں ایسے ہی کہہ رہی ہوں۔ ضروری نہیں کہ سچ بھی ہو۔"
"ہاں مگر ماننے کی بات ہے۔ تم کمال کی فیس ریڈر ہو۔" وہ مسکرا کر شاہجہاں کی ایک اور تصویر دیکھنے لگی۔
"خوشی۔"
"جی!" بابا اسے متوجہ کرنا چاہتے تھے لیکن وہ تصویروں میں گم تھی۔ جہاں ایک خوب صورت سی لڑکی شادی کے جوڑے میں کھڑی تھی۔ دلہن بنی ہونے کے باوجود اس کے چہرے پر خوشی و تازگی کی کوئی رمق نہیں تھی۔ یہی کہنے کے لیے اس نے سر اٹھایا اور بابا کے ہاتھ میں نیا نویلا موبائل فون دیکھ کر فوراً پوچھا۔
"یہ کس کا ہے؟"
"تمہارا۔" بابا اس میں کچھ فیڈ کر رہے تھے۔
"میرا...... مگر کیوں؟" وہ حیران ہوئی۔
"کیوں، کیا مطلب ہے۔ ضرورت کی چیز ہے۔ ساری دنیا رکھتی ہے۔ آج سے پہلے تم بھی استعمال کرتی ہو گی۔ مجھے افسوس ہے میں نے لینے میں اتنی دیر کیوں کر دی۔" بے خیالی میں اس نے کئی تصویریں پلٹ ڈالی تھیں۔

''لیکن بابا مجھے ضرورت نہیں ہے۔'' اس نے دھیمی آواز میں کہا۔ ڈیڈی کے بعد ہر خواہش دم توڑ چکی تھی اور یہ رکھ کر اسے کس سے رابطے میں رہنا تھا بھلا۔

''کیوں بھئی، تمہیں کیوں ضرورت نہیں؟''

''میں نے کہاں کالز کرنی ہیں بابا؟'' اس کی آزردگی بابا سے چھپی نہ رہی۔

''مجھے......اور شاہجہاں کو۔'' وہ بے تاثر چہرے کے ساتھ انہیں دیکھنے لگی۔

''یا پھر ہمیں بھی ضرورت پڑ سکتی ہے تم سے بات کرنے کی۔ مجھے زمینوں پر اکثر دیر ہو جاتی ہے۔ تمہیں پتا بھی نہیں پاتا۔ اب سہولت ہو جائے گی۔''

اس نے بنا بحث کیے موبائل لے لیا۔

''میں نے اس میں شاہجہاں کا نمبر بھی ڈال دیا ہے۔'' تھوڑا بے نیاز نظر آتے ہوئے انہوں نے بتایا وہ ناسمجھی سے انہیں دیکھ رہی تھی۔

''تم اسے کال ضرور کرنا۔'' بڑی زور آور تاکید تھی۔

''مگر کیوں؟'' وہ حیران ہوئی۔

''پھر وہی کیوں۔'' بابا جھنجلا سے گئے۔ ''بیوی ہو تم اس کی، تمہیں بات کرنی چاہیے اس سے۔ شوہر ہے وہ تمہارا اور کچھ نہیں تو کان کھینچنے کے لیے ہی کر لینا کہ ملتان جا کر بیٹھ کیوں گئے ہو۔'' اُف بابا کے سبق......وہ بھی خالصتاً زنانہ پہلی بار خوشی کو شرم محسوس ہوئی۔ شوہر صاحب کو کال کرنے پر نہیں سسر صاحب کے سمجھانے پر۔

''بیٹا، جہاں بات اپنے حق کی ہو وہاں ڈٹ جانا چاہیے۔ تمہیں قطعی شرمانے، گھبرانے کی ضرورت نہیں۔ فون کرو اور حق سے کہو تمہیں لے جائے، اپنے پاس رکھے یہاں تمہارا کیا کام۔'' وہ سر جھکائے بیٹھی رہی۔ موضوع طول پکڑ رہا تھا۔ اسی حساب سے اس کے گالوں کی سرخی بھی۔

''ایک تو بھئی تمہاری ساس نہیں ہے ورنہ یہ پٹیاں مجھے نہ پڑھانی پڑتیں۔'' بابا کے ماتھا مسلنے پر وہ مسکرائی یعنی مزید پٹیاں باقی تھیں۔

''اب زیادہ کیا کہوں، سب تمہارے فائدے کی باتیں ہیں۔ یہاں تمہیں لمبا سفر کر کے شہر جانا پڑتا ہے کالج کے لیے، وہاں تم یونیورسٹی میں ایڈمیشن لے لو گی۔'' یہ بات سیدھی دل کو جا لگی واقعی پھر کال بنتی ہے۔

''جیسے میں کروں گی اور آپ کا بیٹا دوڑا چلا آئے گا نا۔'' یہ خدشہ بے ساختہ زبان پر آ گیا۔ بابا نے پھر سے ماتھا مسلا۔

''بھئی......ایک بار، دو بار، تین بار نہیں مانے گا پر کبھی تو مانے گا۔''

''تب میری اسٹڈیز بھی کمپلیٹ ہو چکی ہوں گی۔'' اس نے منہ بسور کر حقیقت بیان کی۔

''آئے گا بیٹے ضرور آئے گا۔ غصے کا تیز ہے پر دل کا بہت اچھا ہے۔ کبھی کسی کے ساتھ غلط نہیں کرتا۔ تم تو بیوی ہو اس کی۔'' وہ البم میں موجود ایک تصویر دیکھتی پھر سے بلش ہوئی۔

''یہ بہت ڈینجرس لگتے ہیں۔'' بابا کے شاہجہاں کے بارے میں تعریفی کلمات ضائع گئے۔ وہ جو سوچ رہی تھی وہی کہہ بھی دیا۔ بابا نے زوردار قہقہہ لگایا۔

''تم نے تو پرسنالٹی ہی زیرو کر دی میرے بچے کی۔'' وہ ہنسی کے بیچ میں بولے خوشی شرمندہ ہو گئی۔ ''خیر تم کال ضرور کرو گی اس خطرناک بندے کو۔''

''ارے......'' مگر اب دھیان تصویروں کی طرف لگ چکا تھا۔ وہ اچانک پُرجوش ہوئی۔ ''یہ دیکھیں......'' بابا گم صم ہو گئے۔ وہ ایک تصویر انہیں دِکھا رہی تھی۔

''میرے ڈیڈی......بابا آپ کے البم میں میرے ڈیڈی کی تصویر۔'' وہ آواز دبا کر چلا رہی تھی۔

**(دوسرا اور آخری حصہ اگلے ماہ)**



**ناولٹ**

# کیچڑ میں کنول

نگہت سیما

رات بہت اندھیری تھی، گہری سیاہ گھور اندھیری رات......اماوس کی راتوں کا زرد کمزور چاند بھی ڈوب گیا تھا۔ وہ کھڑکی کے پٹ پر ہاتھ دھرے ادھ کھلی کھڑکی سے باہر دیکھ رہی تھی......سامنے گلی میں کھمبے پر جلنے والا پیلا زرد، بیمار روشنی والا بلب بھی آج نہیں جل رہا تھا۔ شاید فیوز ڈ تھا۔ ہاں چوباروں



''ارے تمہاری شادی ہوگئی؟''

''میں نے تمہیں مسز کہا ہے اپنے آپ کو نہیں۔'' میں نے ٹوکا تو وہ جھنجلا کر بولی۔

''پتا ہے، میں تمہاری شادی کا پوچھ رہی ہوں؟''

''تمہیں کیا لگ رہا ہے؟'' میں نے پوچھا تو وہ یقین سے بولی۔

''نہیں ہوسکتی۔''

''ظاہر ہے، تمہارا بویا میں کاٹ رہی ہوں۔'' میں اس کے یقین سے چڑ کر بولی تو وہ پہلے زور سے ہنسی پھر کہنے لگی۔

''یہ کریڈٹ مجھے نہیں اُسے جاتا ہے۔''

''اسے کسے؟''

''تمہارے عاشق کو۔''

''ہائیں! میرا کون عاشق پیدا ہوگیا؟'' میری حیرت پر وہ عادت کے مطابق ڈانٹنے لگی۔

''معصوم بننے کی ضرورت نہیں ہے احسن کو نہیں جانتیں کیا؟''

''نام مت لو اس کا۔'' میں نے فوراً ٹوکا۔

''ارے، وہ تمہارے نام کی تسبیح پڑھ رہا ہے اور تم اس کا نام نہیں سننا چاہتیں۔''

''تم نے کہاں دیکھ لیا اسے؟''

''وہ تین دن سے میرے گھر آرہا ہے...... گھنٹوں بیٹھا گڑگڑاتا ہے کہ میں تمہارے ساتھ اس کی شادی کروادوں اگر تم اسے نہیں ملیں تو وہ مرجائے گا وغیرہ، وغیرہ۔'' بیلا نے بتایا تو میں چڑ کر بولی۔

''بکواس نہیں کرو۔''

''یہ بکواس نہیں ہے جیہ، میں سچ کہہ رہی ہوں۔ تم ایک بار اس سے مل کر سارے گلے شکوے دور کرلو۔'' بیلا ایک دم سنجیدہ ہوگئی تھی پھر بھی میں نے منع کردیا۔

''نہیں، مجھے کوئی ضرورت نہیں ہے۔''

''ایسا مت کرو جیہ، وہ سچ مچ تم سے بہت محبت کرتا ہے اور اگر اس نے تم سے کچھ الٹا سیدھا کہہ دیا ہے تو اس میں اس کا قصور نہیں ہے تائی جی نے جس انداز سے تمہاری کردار کشی کی ہے اس سے اچھے سے اچھا شخص بدگمان ہوسکتا ہے پھر احسن کی بدگمانی تو بہت تھوڑی دیر کی تھی اور اس پر بھی وہ شرمندہ ہے۔ معاف کردو اسے بھول جاؤ پچھلی ساری باتیں۔'' بیلا دھیرج سے سمجھا رہی تھی۔ میں چاہتے ہوئے بھی اسے ٹوک نہیں سکی اور چپ چاپ سننے لگی۔

''دیکھو، اگر تمہاری شادی نہیں ہوئی تو صرف اس لیے کہ آسمانوں پر تمہارا جوڑا عدنان یا کسی اور کے ساتھ نہیں لکھا گیا اور میں یہ نہیں کہتی کہ ضرور احسن ہی کے ساتھ لکھا ہوگا لیکن آزمانے میں کیا حرج ہے، اپنا نصیب آزما دیکھو ہوسکتا ہے ابا مان جائیں۔''

''رات، ابا تمہیں یاد کررہے تھے۔'' میں نے اس کی ساری باتوں کے جواب میں کہا تو وہ اچھل کر بولی۔

''کیا...... ابا مجھے یاد کررہے تھے؟''

''ہاں تم آجاؤ حماد بھائی کے ساتھ۔'' میں نے کہا تو وہ فوراً پوچھنے لگی۔

''احسن کو بھی لے آؤں؟''

''تمہاری مرضی۔'' میں بے اختیار بولی تو اس نے شوخی سے پوچھا۔

''اور تمہاری مرضی کیا ہے؟''

''میں اپنا نصیب آزمانا چاہتی ہوں۔''

''ضرور، ضرور۔'' بیلا یوں کھلکھلا رہی تھی جیسے اس نے میرے نصیب میں جھانک کر دیکھ لیا ہو۔ اس کی ہنسی تو یہی بتا رہی تھی کہ میرے نصیب کے اندھیرے چھٹ گئے ہیں۔






لڑکے کی شادی کا ارمان ہر ماں اور بہن کو ہوتا ہے اور مجھے بھی اپنے اکلوتے بیٹے منہاج کی شادی کا بہت ارمان ہے، سنا ہے...... بلکہ دیکھا بھی ہے کہ لڑکی پسند کرنے کا مرحلہ بھی بہت مشکل ہوتا ہے خصوصاً جب بیٹا اکلوتا ہو تو ماؤں اور بہنوں کی ڈیمانڈ بڑھ جاتی ہیں۔ مگر الحمدللہ ہمارے ساتھ ایسا کچھ بھی نہیں ہوا ویسے تو ہم سب کو بہت ارمان تھا منہاج کی شادی کا مگر خاص طور پر میرے شوہر ضیا کو بہت جلدی تھی...... ایک رات باتوں، باتوں میں ضیا نے مجھ سے کہا کہ ''اب بہو کی تلاش شروع کردو تم لوگ کافی ٹائم لگاؤ گے۔'' ان کا لہجہ پُرمزاح تھا۔

''ارے واہ......'' میری سب سے چھوٹی بیٹی جویریہ ایک دم خوش ہوگئی۔

''امی آپ نے میری دوست اریبہ کو تو دیکھا ہے ناں بس وہ بیا (بھیا) کے لیے بالکل مناسب رہے گی۔''

''ہاں مگر میں نے اس نظریے سے کب دیکھا ہے؟'' میں جلدی سے بولی اتفاق سے میری دونوں میریڈ بیٹیاں آئی ہوئی تھیں۔ یوں جھٹ پٹ اگلے ہی دن اریبہ کے ہاں جانے کا فوری پروگرام بن گیا۔ سیدھی سادی اور کم گو اریبہ ہماری پہلی اور آخری چوائس ثابت ہوئی کیونکہ ہم نے ایک ہی لڑکی دیکھی اور فائنل کردی...... جھٹ پٹ رشتہ طے ہوگیا اور منگنی کی تاریخ بھی طے کردی گئی۔ 19 اکتوبر 2013ء ہمارے چھوٹے سے گھر میں جیسے خوشگوار سی ہلچل شروع ہوگئی تھی۔ منگنی کے جوڑے کی تیاری میں تمام بڑی، بڑی مارکیٹس کے چکر اسٹارٹ ہوگئے۔ بڑی مشکلوں اور سب کی باہمی رضامندی کے بعد آخر کار اریبہ کے لیے بائل گرین اور ...... میرون کامبی نیشن کی بنارسی جارجٹ کی نگوں کے کام والی لانگ فراک پسند آئی جس کا دوپٹا بھی کافی کام والا تھا۔ اس کی میچنگ کی میرون نگوں والی پازیب اسٹائل سینڈل اور بے حد خوب صورت میرون پورے نگوں سے بھرا ہوا کلچ بھی لے لیا۔ خوب صورت سی جیولری کا مرحلہ بھی باہمی مشورے سے حل ہوگیا۔

چوڑیوں کے بھاری سیٹ کی جگہ کافی چوڑے، چوڑے گولڈن اور پرل کے بریسلیٹ لے لیے تھے۔ یوں اریبہ کی تیاری مکمل ہوئی۔ منہاج کو شاہینہ باجی (اریبہ کی والدہ) نوشین (بہن) احتشام (بھائی) طارق روڈ لے گئے اور اس کی پسند سے کپڑے دلوائے تھے...... اب مرحلہ تھا ہماری اپنی تیاریوں کا...... کافی محنت اور بھاگ دوڑ کے بعد ہماری شاپنگ بھی مکمل ہوئی۔

منگنی کا اہتمام القمر گارڈن (ماڈل کالونی) میں کیا گیا تھا یہ کمبائنڈ پروگرام تھا (مگر دولھا، دلہن کی رسمیں الگ، الگ ہوئی تھیں) ویسے تو منہاج میرا اکلوتا بیٹا ہے مگر اس کے دوستوں نے کبھی اس کو اکیلا نہیں ہونے دیا کوئی پریشانی ہو یا خوشی وہ تمام سائے کی طرح منہاج کے ساتھ رہتے ہیں (خدا تعالیٰ ان سب کو سلامت رکھے، آمین) منگنی کی تقریب سے دو دن پہلے میری دونوں میرڈ بیٹیاں بھی آگئیں...... میں جوائنٹ فیملی میں رہتی ہوں...... دونوں جیٹھانیاں ان کی بچیاں اور خصوصاً میری دونوں ننھی منی پریاں اشنہ اور ہانیہ (نواسیاں) سب نے مل کر خوب گانے گائے، بیوٹی پارلر جا کر سب نے باری باری مہندی لگوائی اور جیب ہلکی ہوئی ضیا کی...... کیونکہ میک اپ کروانے کے لیے

منہاج سے پیسے پہلے ہی لے لیے گئے تھے...... گویا موقع کا صحیح فائدہ اٹھایا جارہا تھا۔

ہال میں ٹھیک ساڑھے آٹھ بجے پہنچنا تھا کیونکہ منہاج اور اریبہ کا الگ، الگ فوٹو سیشن بھی ہونا تھا۔

ضیا نے آج اسکائی بلو کاٹن کا کلف والا شلوار، قمیص جبکہ میں نے میرون نیٹ کی ساڑی جس پر بلیک سیکوئنس کا کام تھا پہنی تھی، میچنگ نازک سا سیٹ تھا۔ آج پہلی بار میں نے تیاری میں بیوٹیشن کی ہیلپ لی تھی اور سنا ہے اچھی بھی لگ رہی تھی۔ (ہاہاہا) طیبہ اور صوفیہ نے ایک جیسی فراکیں اور چوڑی دار پاجامے پہنے تھے بس رنگ الگ تھے۔ طیبہ کا ملٹی کے ساتھ موو کلر تھا اور صوفیہ کا ملٹی کے ساتھ میجنٹا مع خوب صورت جیولری...... دونوں ماشاء اللہ پارلر سے تیار ہوئی تھیں۔ دونوں داماد بھی ماشاء اللہ ہینڈسم اور گڈ لکنگ ہیں، چھوٹی بیٹی جویریہ نے پنک اور بلو کامبی نیشن کی لانگ فراک اور پاجامہ پہنا تھا فراک پر ستاروں اور نگوں سے بھاری کام تھا اس نے بھی میک اپ کروایا تھا، کانوں میں بڑے، بڑے نگوں والے میچنگ ائررنگز پہنے تھے اور ماتھے پر ٹیکا بھی لگایا تھا۔ وہ بہت خوش تھی کیونکہ اس کی سب سے اچھی دوست اب اس کی بھابی بننے جارہی تھی۔

میری دونوں ننھی پریوں (نواسیوں) نے نیٹ کی گرین اور ریڈ کامبی نیشن کی لانگ فراک پہنی تھی۔ جس پر موتیوں، ستاروں نگوں کا کام تھا اور ساتھ ہی ریڈ گرین بناری پاجامے اور چھوٹے، چھوٹے دوپٹے جسے وہ اسٹائل سے اوڑھنا چاہ رہی تھیں۔ دونوں کے ہاتھوں میں میچنگ نگوں والے کلچ بھی تھے اور ضیا نے بطورِ خاص اپنی نواسیوں کے انڈین جگنی کے ریڈ اور گرین جیولری سیٹس منگوائے تھے اشنہ نے ٹیکا بھی لگایا تھا۔ وہ دونوں خوب صورت تتلیاں لگ رہی تھیں۔ میں نے سب پر نظر بد کی دعا پڑھ کردم کی اور جب دولھا میاں تیار ہو کر آئے تو ماشاء اللہ .... آج تو میرا بیٹا واقعی شہزادہ لگ رہا تھا جیسے بچپن میں اس کی پھوپھی امی (ضیا کی سب سے بڑی بہن) ہمیشہ بانکا کہہ کر مخاطب کرتی تھیں ماشاء اللہ آج وہ واقعی بانکا لگ رہا تھا باریک نگوں اور بلیک ریشمی دھاگے کے کام سے مزین میرون شیروانی اور آف وائٹ چوڑی دار پاجامے میں ملبوس شہزادہ لگ رہا تھا ساتھ میں ہم رنگ پگڑی، چُنری اور میچنگ کھسا تھا، ضیا گھر سے نکلنے سے پہلے صدقہ دینا نہیں بھولے تھے۔ ایک مزے کی قابلِ فخر بات بتاؤں میری بیٹی صوفیہ کی شادی سے پہلے جب عذرا رسول باجی میرے گھر تشریف لائی تھیں تو انہوں نے منہاج کو دیکھ کر کہا تھا ”زہت تمہارا بیٹا تو بہت خوب صورت ہے اس کو ماڈلنگ میں بھیجو ناں......“

ہم مقررہ وقت پر ہال پہنچے تو دلہن والوں نے ہمارا بہت اچھا استقبال کیا ہم سب مہمانوں کو گجرے دیے، ہار پہنائے اور مٹھائی کھلائی، ہم نے بھی ان لوگوں کو اسی طرح خوش آمدید کہا ہم نے آنے والے تمام دلہن والوں میں بوکے تقسیم کیے۔

اریبہ کو رسم کے لیے لایا گیا ماشاء اللہ آج اریبہ بھی بہت پیاری لگ رہی تھی۔ بائل گرین کلر اس پر بہت سوٹ کررہا تھا۔ پارلر کے میک اپ نے مزید خوب صورت بنادیا تھا ہر کوئی دولھا، دلہن کی تعریف کررہا تھا۔

پہلے ہم نے اریبہ کی رسم کی پھول اور گجرے پہنائے اور میں نے اریبہ کو اپنی منگنی کی خاصی بھاری انگوٹھی پہنائی (جو میں نے منہاج کے پیدا ہوتے ہی یہ کہہ کر رکھ دی تھی کہ منہاج کی دلہن کو منگنی میں پہناؤں گی۔ الحمد للہ آج میری برسوں پرانی خواہش پوری ہورہی تھی) کچھ لوگ رسم دیکھنے قریب آگئے اور کچھ اپنی سیٹوں پر بیٹھے بڑے سے پلازما ٹی وی پر رسم انجوائے کرتے رہے۔ میں نے اریبہ کے گھر والوں میں جوڑے تقسیم کیے اور مٹھائی کھلائی، تصاویر اور مووی بنتی رہی پھر منہاج کو رسم کے لیے لایا گیا، منہاج کو بھی ہار پہنا کر انگوٹھی پہنائی۔ دلہن کی والدہ نے ہم سب کو خوب صورت جوڑے دیے مٹھائیاں کھلائیں پھر کھانا اسٹارٹ ہوا کھانے میں بیف پلاؤ، چکن کڑاہی، چکن بروسٹ، رائتہ، چٹنیاں اور رنگین سلاد تھی جبکہ سویٹ ڈش میں گلاب جامن اور پھر قلفی بھی تھی کھانا الحمد للہ بہت شاندار تھا (جو منہاج اور ضیا نے بھی ارینج کیا تھا)

کافی سارے مہمانوں کے رخصت ہونے کے بعد اریبہ کی فیملی اور ہم سب گھر والوں نے اکٹھے کھانا کھایا، ہنسی مذاق اور چھیڑ چھاڑ ہوتی رہی۔ بچے ان خوشگوار اور خوب صورت لمحات کو پل، پل اپنے، اپنے موبائل اور ڈیجیٹل کیمروں میں قید کرتے رہے جن میں منہاج کے خاص دوست، اطہر، افسر، فہد، سعادت، فرحان شامل ہیں۔ کھانا کھانے کے بعد دونوں فیملیوں نے ایک دوسرے سے اجازت چاہی اور یوں یہ خوب صورت تقریب اختتام کو پہنچی۔

آپ سب دعا کریں کہ اگر زندگی رہی تو جلد ہی بیٹے کی شادی کے احوال کے ساتھ ایک بار پھر حاضر ہوں۔ (انشاءاللہ!)

☆☆☆



# ہر ایک بزم میں اب ہیں بجٹ کے افسانے

## شائستہ زریں

بُھلا چکے ہیں قصیدے کبھی محبت کے
خرد پسند ہوئے جا رہے ہیں دیوانے
ہر ایک انجمن میں داستاں اسی کی ہے
ہر ایک بزم میں اب ہیں بجٹ کے افسانے

جون کا مہینہ گرمیِ بازار کا ہوتا ہے جو اچھے بھلے متحمل مزاجوں کو بھی گرما گرمی پر مجبور کردیتا ہے بالخصوص خواتین دن میں کئی مرتبہ بجٹ کا خصوصی بلیٹن نشر کرتی ہیں کہ عموماً گھر کی وزارت میں ”وزارتِ خزانہ“ کا شعبہ خاتونِ خانہ کے ہنر مند ہاتھوں میں ہوتا ہے۔ سلیقہ شعار خواتین ایسا گھریلو بجٹ بناتی ہیں کہ کچھ نہ کچھ پس انداز کرہی لیتی ہیں اور اپنی دانشمندی سے ”منی بجٹ“ اور ”امداد“ کی نوبت آنے ہی نہیں دیتیں گویا دانا ماہرین معاشیات کے ”افکارِ عالیہ“ کی روشنی میں جو ملکی وصوبائی بجٹ سامنے آتا ہے وہ گھریلو بجٹ کو تلپٹ کردیتا ہے۔ ماہانہ گھریلو بجٹ خاتونِ خانہ کی دانائی اور ہنر مندی کا منہ بولتا ثبوت ہوتا ہے۔ متوازن اور اچھا بجٹ بنانے میں خواتین کلیدی کردار ادا کرتی ہیں اور یہ ان کی سب سے بڑی آزمائش بھی ہوتی ہے جبھی سب سے زیادہ قربانی خاتونِ خانہ کے حصے ہی میں آتی ہے کہ انہیں اپنی خواہشات کو نظر انداز بھی کرنا پڑجاتا ہے۔ وہ خواہشات خالصتاً ان کی اپنی نہیں بلکہ ان کے پیارے گھر کی بہتری کی ہوتی ہیں۔

جون کی مناسبت سے اس مرتبہ ہمارا موضوع گھریلو بجٹ ہے۔ ہم نے چند معزز خواتین سے معلوم کیا کہ

ا: گھریلو بجٹ میں سب سے زیادہ اور سب سے کم رقم کس مد میں خرچ کرتی ہیں؟

۲: گھریلو بجٹ میں کس مد میں آپ کیا خرچ کرنا چاہتی ہیں جو چاہنے کے باوجود خرچ نہیں کر پاتیں؟

### عائشہ خان
### (سینئر فنکارہ، کہانی نویس)

ا: سب سے زیادہ رقم مہمانداری میں خرچ ہوتی ہے اور سب سے کم خرچہ بجلی کا ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ بجلی کے غیر ضروری استعمال سے گریز کرتی ہوں۔

۲: حسرت ہی رہی کہ میں اپنے گھر میں ہفتے میں دو بار سہی خوشبو والے اصلی پھول خرید کر لاؤنج میں رکھے گلدان میں سجاؤں تاکہ جب میں یا باہر سے آنے والے گھر میں داخل ہوں تو خوشنما فرحت



عائشہ خان

بخش پھولوں کی مہک سے لطف اندوز ہوسکیں۔

## روبی شکیل

### (فیشن ڈیزائنر)

ا: زیادہ رقم تو گھریلو استعمال کی اشیا پر خرچ کرتی ہوں۔ کسی زمانے میں کپڑے بنانے کا بہت شوق تھا اور بناتی بھی تھی لیکن اب سب سے کم رقم اپنے کپڑوں کی خریداری پر خرچ کرتی ہوں محض اس لیے کہ بجٹ کی اس رقم کو اپنے کاروبار پر لگا سکوں۔

۲: گھر کی سجاوٹ کا بہت شوق ہے کبھی یہ حال تھا کہ اکثر ڈیکوریشن پیسز لے آتی تو کبھی کرسیاں

روبی شکیل

خرید لیں لیکن اب چاہنے کے باوجود اس پر خرچ نہیں کر پاتی یہی سوچ کر کہ اگر یہ رقم کاروبار میں لگا دوں تو زیادہ بہتر ہے کہ قطرہ، قطرہ ہی دریا بنتا ہے۔ کاروباری ضرورتیں میرے شوق پر حاوی ہوگئیں۔

## تابندہ لاری

### (نعت خواں)

ا: سب سے زیادہ رقم بچوں کی تعلیم اور یوٹیلٹی بلز پر خرچ ہوتی ہے اور اس میں بھی بجلی اور گاڑی کا خرچہ

تابندہ لاری

زیادہ ہے۔ پیٹرول اور ڈرائیور بھی اسی زمرے میں آتے ہیں۔ سب سے کم خرچ میں اپنے اوپر کرتی ہوں اور اس کی بڑی وجہ لوگوں کی محبت ہے کہ تحائف بہت مل جاتے ہیں۔ بالخصوص کپڑے اور بیگز وغیرہ۔

۲: گھر کی آرائش کا سامان ہر مہینے ہی رہ جاتا ہے۔ شاید اس لیے کہ یہ خرچہ اضافی ہے اور میری نظر میں بچوں کی تعلیم زیادہ اہم ہے۔

## دلشاد نسیم

### (مصنفہ، شاعرہ)

ا: جب گھریلو ضروریات سے واقف نہیں تھی تو امی سے ایک بات سنتی تھی کہ مہینہ ختم ہوتے ہی کچن کے ڈبے بولنے لگتے ہیں اور ایسا ہی ہے کچن بہت ڈیمانڈنگ ہے، مجھے ایسا لگتا ہے کہ ہمارے بجٹ کا خاصا بڑا حصہ اس کے لیے مختص ہوتا ہے اور دوسری طرف دیکھا جائے تو ہمارا ذاتی خرچ ہی کوئی نہیں، ہر وقت ڈائٹنگ کا بھوت سوار رہتا ہے میں سب سے کم خرچ اپنے کھانے پر کرتی ہوں۔

۲: ایک خواہش ہے جو ہر ماہ دل میں رہ جاتی ہے گھر





دلشاد نسیم

کو پینٹ کرانے کی ہاہا...... ہاہا...... پودے لینے ہیں۔ ایک صوفہ بدلنا ہے۔ موتیو اینڈ تھریڈ کے چند سوٹ لینے ہیں۔ ہزاروں خواہشیں ایسی کہ ہر خواہش پہ دم نکلے

## ثوبیہ خانم

### (پروڈیوسر پاکستان ٹیلیوژن کراچی مرکز)

ا: تعلیم جس قدر مہنگی ہوگئی ہے اسی لحاظ سے سب سے زیادہ خرچ بچوں کی تعلیم پر ہی ہوتا ہے اور سب سے کم خرچ میں کپڑوں پر کرتی ہوں۔

۲: گھر کی آرائش کی اشیا بالخصوص پردے کشن وغیرہ کی خواہش ہے جو ہر ماہ چاہنے کے باوجود پوری نہیں کر پاتی محض اس لیے کہ دیگر ضروری اخراجات کے بعد بجٹ اجازت نہیں دیتا۔

ثوبیہ خانم

## تسنیم ماہ پارہ (ماہر پکوان)

ا: سب سے زیادہ گھر کی تمام بڑی چھوٹی اشیا اس میں گروسری سے لے کر باتھ روم تک کا سامان

تسنیم ماہ پارہ

شامل ہے اور یہ اشیا جتنی مہنگی ہیں اتنی ہی زیادہ رقم خرچ ہوتی ہے۔ سب سے کم خرچ گھر کے پردوں میں ہوتا ہے۔

۲: ڈیکوریشن پیسز خریدنے کے لیے بجٹ اجازت ہی نہیں دیتا تو دل مسوس کر رہ جاتی ہوں۔ ہر بار یہ ارادہ آئندہ کے لیے ٹل جاتا ہے لیکن اگلا مہینہ بھی صرف سوچتے ہی گزر جاتا ہے۔

## شازیہ افتخار

### (ناشر)

ا: سب سے زیادہ خرچ بچوں کی تعلیم پر کرتی ہوں اور سب سے کم رقم باہر

کھانے پر خرچ کرتی ہوں۔ گھر پر ہی بچوں کی پسند کی چیزیں بنا کر دے دیتی ہوں۔

۲: ڈیزائنرز لان کے مقابلے میں اچھی کتابیں لینا پسند کرتی ہوں، اس لیے کتابوں پر خرچ کرنا چاہتی ہوں لیکن بجٹ سے بڑی رقم نکالنی مشکل ہوتی ہے تب میں اپنے دل اور شوق سے مجبور ہو کر پرانی کتابوں کے



شازیہ افتخار

اسٹال سے سیکنڈ ہینڈ کتابیں خرید لیتی ہوں۔ لیکن نئی کتابوں پر چاہنے کے باوجود نہیں خرچ کر پاتی۔

## شگفتہ شفیق
## (شاعرہ)

۱: سب سے زیادہ رقم بچوں کی تعلیم پر خرچ ہوتی ہے۔ اس مد میں جتنے بھی خرچے ہوتے ہیں خوشی، خوشی برداشت کیے جاتے ہیں، چاہے میرے لیے کتنا ہی مشکل کیوں نہ ہو، ہم اپنا کوئی بھی کام روک لیتے ہیں لیکن بچوں کو پڑھائی کے سلسلے میں مایوس نہیں کرتے۔ میرے اور شفیق کے کوئی زیادہ خرچے نہیں ہوتے۔ شاپنگ کی مد میں میرے خیال میں ہم کم خرچ کرتے ہیں۔



شگفتہ شفیق

۲: مجھے گھر سجانے اور گھومنے پھرنے کا بہت شوق ہے لیکن میں اس پر چاہنے کے باوجود زیادہ خرچ نہیں کرتی محض یہ سوچ کر کہ اگر اس رقم سے میں کسی ضرورت مند کی مدد کر سکوں تو زیادہ بہتر ہے لیکن سچ تو یہ ہے کہ ایسا حسبِ خواہش کر بھی نہیں پاتی جس کا مجھے بہت رنج ہے۔

## انیلا ارشد
## (گھریلو خاتون)

۱: سب سے زیادہ بھاری رقم بچوں کی تعلیم پر جاتی ہے حالانکہ ابھی ایک ہی بچی پڑھ رہی ہے وہ بھی کلاس 2 میں لیکن مہنگی کتابیں، فیس، وین کا کرایہ، بچوں کا لنچ وغیرہ اور سب سے کم خرچ دیگر شاپنگ پر ہوتا ہے۔ ایک آدھ ضرورت کی چیز وہ بھی کم قیمت کی خرید لی جاتی ہے ہاں وقت بہت خرچ ہوتا ہے۔

۲: اِنڈور پلانٹس، ڈیکوریشن پیسز خریدنا چاہتی ہوں لیکن ہر ماہ اس اضافی خرچے سے ہاتھ کھینچنا پڑتا ہے اور دل کے ارمان دل میں رہ جاتے ہیں۔







انیلا ارشد

## رفعنا سیف
## (معلمہ)

۱: سب سے زیادہ تعلیم اور پھر یوٹیلٹی پر بجٹ کو بیلنس رکھنے کے لیے کپڑوں پر سب سے کم خرچ کرتی ہوں۔

۲: ڈیکوریشن پیسز نہیں خرید پاتی چونکہ میں گھریلو بجٹ میں سے ہر ماہ کچھ رقم پس انداز بھی کرتی ہوں۔

☆☆☆

بجٹ کے شکار عزیز قارئین! گھریلو بجٹ میں بچت کا مسئلہ خواتین کے لیے ہمیشہ ہی سے کارِ محال ہے۔ روز بروز بڑھتی ہوئی مہنگائی سے گھریلو بجٹ بناتے ہوئے خواتین ترجیحات کو پیشِ نظر رکھتی ہیں تو بلا شبہ بچوں کی تعلیم ہی کو اولیت دی جاتی ہے جو کہ زمانہ بہت مہنگی ہے۔ سب سے کم رقم خرچ کرنے کے لیے خواتین کو اپنا ہی دل مارنا پڑتا ہے اور سمجھدار خواتین یہ قربانی بڑے مزے سے دے دیتی ہیں۔ گھر کم و بیش ہر عورت کا یکساں خواب ہوتا ہے جو محض گھر تک ہی محدود نہیں رہتا بلکہ اس گھر کو گھر بنانے اور اس کی آرائش کی خواہش بھی ہو شربا مہنگائی کی طرح بڑھتی ہی



رفعنا سیف

جاتی ہے لیکن یہی مہنگائی اس خواہش کی تکمیل کی راہ کا بھاری پتھر ثابت ہوتی ہے۔ کیونکہ ترجیحی بنیادوں پر لازمی ضروریات کا پلڑا بھاری رہتا ہے، یوں گھر کی آرائشی اشیا کی خریداری چاہنے کے باوجود آئندہ کے لیے اٹھا کر رکھ دی جاتی ہے اور سلیقہ مند خواتین پرانے کو ہی نیا کرنے کی کوشش کرتی ہیں۔ کیونکہ سالانہ قومی اور صوبائی بجٹ کی ماہانہ تبدیلی گھریلو بجٹ میں بچت کا موقع آنے ہی نہیں دیتی ایسے میں گھریلو بجٹ بنانے والی خواتین انور شعور کے الفاظ میں وزیرِ خزانہ سے شکوہ کرتی نظر آتی ہیں کہ

واحد بجٹ وہ بناتے ہیں جب
بگڑتے ہیں لاکھوں گھروں کے بجٹ

کیا ہی اچھا ہو کہ اشیائے خورونوش، گھریلو استعمال کی اشیائے ضرورت اور تعلیم پر ٹیکس لگاتے وقت وزیرِ خزانہ ہاتھ ہلکا رکھیں تاکہ گھر کی وزیرِ خزانہ کا ہاتھ تنگ ہونے کی وجہ سے ان پر عرصۂ حیات تنگ نہ ہو۔ یہ کتنی خوش آئند بات ہے کہ اپنی زیبائش سے زیادہ ہر خاتون کو گھر کی آرائش کا خیال ہے۔ بے شک سمجھدار اور کفایت شعار خواتین ہی گھر کو جنت بنا سکتی ہیں۔



# بہنوں کی محفل

مدیرہ

عزیز از جان بہنو! السلام علیکم ورحمتہ اللہ وبرکاتہ!

حمد وستائش اس ذات کے لیے جس نے کارخانۂ عالم کو وجود بخشا اور درود وسلام حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم پر جنھوں نے دنیا میں حق کا بول بالا کیا۔

گرمی کی لہر نے پورے ملک کو ہی اپنی لپیٹ میں لے رکھا ہے۔ کہیں اسکول کالجز کی تعطیلات شروع ہوگئی ہیں اور کہیں ہونے والی ہیں...... بڑے دن ہیں جو زیادہ تر سو کر گزارے جارہے ہیں اس ضمن میں صرف اتنا کہنا چاہوں گی کہ کھانا، سونا اور پھر اٹھ کر کھانا...... ہماری زندگی کا مقصد نہیں ہے...... آپ کو یہ سوچنا ہے کہ جس دن آپ نے اپنے لیے کوئی کام نہیں کیا یا آپ نے کسی دوسرے کے لیے کوئی کام نہیں کیا تو وہ دن آپ کا ضائع گزرا ہے۔ یہ بات میں ہر سال تمام ماؤں سے کہا کرتی ہوں کہ موسم گرما کی تعطیلات میں اپنی بچیوں کو باورچی خانے کے کام ضرور سکھائیں۔ اللہ کرے کہ عملی زندگی میں انہیں تمام تر آسائشیں حاصل ہوں مگر ملازموں سے کام بھی صرف وہی خواتین لے سکتی ہیں جنھیں خود بھی کام کرنا آتا ہو اس لیے آپ بچیوں کو گوشت کے دو سالن دو سبزیاں اور دو میٹھے بنانا ضرور سکھائیں اور جب بچیاں کام کریں تو ان کی خوب تعریف کیجیے ان کے کام میں کیڑے ہرگز نہیں نکالیں...... سلاد کی ڈش تو ایک کلاس پنجم کی بچی کو بھی سیٹ کرنی آنی چاہیے۔ کراچی اور پنجاب کے موسم میں زمین آسمان کا فرق ہے۔ کراچی میں گرمیاں دس مہینے چلتی ہیں اور دو مہینے قدرے خوشگوار موسم رہتا ہے جبکہ پنجاب میں سارے موسم بھرپور انداز میں آتے ہیں۔

میں فیس بک بہت زیادہ استعمال نہیں کرتی مگر جو بہنیں صبح شام بلکہ دن کا بیشتر حصہ فیس بک کے ساتھ گزارتی ہیں انہوں نے مجھے بتایا ہے کہ بہت سی گندی خواتین اب...... اُس بازار کو چھوڑ کر فیس بک پر براجمان ہوگئی ہیں اس لیے آپ سب محتاط ہو کر فیس بک کا استعمال کیا کریں اچھی بات تو آپ ضرور ہر ایک سے کیجیے مگر کسی کی بری یا اوچھی بات کو نہ آپ پسند کیجیے اور نہ ہی اس پر کوئی رائے زنی کیجیے کہ جس کی وجہ سے وہ لٹھ لے کر آپ کے پیچھے پڑجائیں اور خاص بات یہ کہ آپ نے اپنے بچوں پر بھی نظر رکھنی ہے۔ یوں تو ہر کام کی حفاظت صرف اللہ ہی کرسکتا ہے مگر بے خبر رہنا بہتر نہیں ہے۔

تیرہ اپریل کو جب میں کراچی سے اسلام آباد پہنچی تو میری ماں نے تو مجھے اپنی بانہوں کے حصار میں لے لیا اس کے ساتھ خوشگوار رِم جھم کرتے موسم نے بھی اپنے سحر میں مجھے جکڑ لیا۔ اسلام آباد جانے کی وجہ میری بے حد پیاری اور لاڈلی بھتیجی اریبا ندیم کی شادی تھی۔ جس میں شرکت کرنے کے لیے میرا ایک بھائی احمد نعیم نیویارک سے آیا تھا اور دوسرا بھائی سلیم انصار اس کی بیوی سعدیہ اور پیاری سی بھتیجی رابعہ آسٹریلیا سے آئے تھے جن سے میری ملاقات کئی سالوں کے بعد ہوئی اور یادوں کا البم جیسے کھل سا گیا...... ''چمنا تمہیں یاد ہے ناں میں نے جو غالب کے بارے میں تمہیں نوٹس بنا کر دیے تھے...... وہ تم امتحان میں میر کے بارے میں لکھ آئے تھے...... سہیل کو ڈراما کرنے کا شوق تھا اور میں مزیدار مکالمے لکھ کر اس کے ساتھ ڈراما بولا کرتی تھی...... جسے ٹیپ پر سن کر کسی کی بھی ہنسی نہیں رکتی تھی...... میں نے پہلا مکالمہ بولا...... ''سنیے...... آپ کی قمیص کا بٹن ٹوٹا ہوا ہے......'' اور کسی کے بولنے سے پہلے ہی ندیم بول پڑا۔ ''ہاں...... کوئی لگانے والی ہی نہیں تھی......'' میرا بھتیجا عدنان مذاقیہ لہجے میں بولا...... ''پھپو...... چاچا ہیرو جیسے تھے۔ جان کر اپنی قمیصوں کے بٹن توڑا کرتے ہوں گے......'' ایسی ہی لاتعداد یادیں...... جن میں محو ہو کر وقت کیسے گزرا مجھے پتا ہی نہیں چلا اور جب ہم مری گئے اور وہاں سخت سردی اور درجہ حرارت چھ ڈگری پر دیکھ کر مجھے کراچی کی ایک ہفتے کی شدید سردی یاد آگئی...... مال روڈ کا صرف ایک ہی راؤنڈ لگایا مگر آج بھی اونچی ایڑی کی سینڈل پہنے نئی نویلی دلہنیں اپنے توندو سے شوہر کا ہاتھ تھامے اونچی نیچی سڑکوں پر لڑھکتی ہوئی نظر آئیں...... بھوربن کے خوب صورت مناظر سے بھی لطف اندوز ہوئی اور پھر پی کے آرایل کے گیسٹ ہاؤس راحت کدہ میں ٹھہرے اور اس ٹرپ کی میزبانی میرا بھائی ڈاکٹر سہیل انصار کررہا تھا میری پیاری سی بھتیجی صفیہ سہیل جو انجینئرنگ یونیورسٹی



میں پڑھ رہی ہے۔ وہ پل، پل کی تصویریں بنا رہی تھی اور کیسے کیسے کمنٹس پاس کیے جارہے تھے جنھیں میں اس وجہ سے بھی نہیں لکھ رہی کہ آپ کہیں گی یہ انجم باجی اتنی ہنسوڑ خاتون بھی ہوسکتی ہیں اور اتنا زیادہ بولتی ہیں ایک ہفتہ کیسے گزرا مجھے پتا ہی نہیں چلا...... اور جب ہیں اپریل کو میں واپس کراچی پہنچی تو درجہ حرارت چھتیس ڈگری تھا...... موسم کی گرم جوشی کے ساتھ میرے بچے مجھے لینے ائرپورٹ پر موجود تھے اور عظمیٰ کی زبان پر ایک ہی بات تھی ''امی...... آپ کتنے سالوں کے بعد آگئی ہیں۔''

اب مجھے آئے پندرہ دن سے زیادہ ہوگئے ہیں...... بفضل اللہ تعالیٰ عظیم، آرزو...... رامین، کرن اور عبداللہ بھی...... عمرے کی سعادت حاصل کرکے سعودی عرب سے واپس آگئے ہیں اور میں اپنی جنم بھومی پنڈی اور پھر اسلام آباد...... کے سحر میں تاحال گرفتار ہوں...... اللہ میرے پیاروں اور مجھ سے بے لوث محبت کرنے والوں کو سدا سلامت رکھے...... آمین، ثم آمین۔ اسلام آباد قیام کے دوران میرا موبائل آف ہی رہا مگر جب کھلا تو رفاقت جاوید سے بات ہوئی...... وہ بے حد پیار سے بلا رہی تھیں...... مگر میں کہیں بھی نہیں جاسکی کہ یہ دن میں صرف اپنی بیمار ماں کے ساتھ گزارنا چاہتی تھی...... بشریٰ مسرور بھی بے حد محبت کرنے والی شخصیت کا نام ہے...... انھوں نے ڈنر پر انوائیٹ کرتے ہوئے یہاں تک کہا...... انجم میں پرہیزی کھانے بنوالوں گی ہم دونوں وہ کھائیں گے اور اپنی ایوارڈ کی تقریب کی دعوت بھی دی۔ بشریٰ جی...... آئندہ جب بھی آؤں گی تب ضرور آپ کے پاس آؤں گی اور ہم ایک ساتھ کھانا بھی کھائیں گے۔ (انشاء اللہ) میں پاکیزہ کی اور اپنی فین شہناز فاطمہ کا ذکر کرنا چاہوں گی یہ اسلام آباد میں رہتی ہیں نہ صرف یہ۔ بلکہ ان کی فیملی کا بڑا سرکل...... ان کی سمدھن سب پاکیزہ کی اور ہماری فین ہیں۔ وہ میرے پاس گھر بھی آنا چاہ رہی تھیں مگر ہم مری جارہے تھے اور اس کے بعد آتے ہی مجھے کراچی جانا تھا...... زندگی رہی تو پھر ملیں گے شہناز اور آپ سے مل کر واقعی بڑا مزہ آیا تھا۔ پاکیزہ کی ایک اور قاری شاہدہ آصف میری کالج فیلو نکل آئیں جو مجھ سے سینئر تھیں میں اپنے کالج میں لکھنے کی وجہ سے مصروف تھی اور وہ ریڈیو پر انگریزی میں خبریں پڑھا کرتی تھیں اور اس زمانے میں میرے والد انصار حسین صدیقی ریڈیو کے نیوز ڈائریکٹر ہوا کرتے تھے اور وہ اس حوالے سے بھی مجھے اور میرے والد کو جانتی تھیں۔ شاہدہ سے مل کر ایک انجانی سی خوشی ہوئی وہ بے حد خوب صورت اور خوب اچھی ہائیٹ کی ہیں اور ان کے شوہر بھی زبردست پرسنالٹی کے ساتھ خوب طویل قامت ہیں...... اس لیے سے کپل کو دیکھ کر چند لمحے کے لیے یہ خیال آیا...... شاید ان دونوں نے عالم چنا کورس کیا ہوگا...... مگر اپنے دل کی بات ان سے نہیں کہی مگر کالج کی یادیں تازہ ہوگئیں...... پروفیسر رضیہ سلطانہ کہاں ہیں اور کیسی ہیں......؟ مسز شمس النہار کا کوئی اتا پتا ہے اور وہ پیاری سی مس فرحت جو ہمیں انگریزی پڑھاتی تھیں...... اب وہ کہاں ہوں گی اور نگہت آرا...... کتنی کیوٹ ہوا کرتی تھیں اور ہماری کالج فیلو بلدم کتنا اچھا گاتی تھی' وغیرہ وغیرہ اے پیارے لوگو...... اگر پاکیزہ پڑھتے ہو تو مجھ سے فوراً رابطہ کرو کہ اتنا تو یقین ہے کہ اگر آپ نہیں تو آپ سے وابستہ کوئی نہ کوئی شخصیت یہ سطور پڑھ کر یاد دوں کے یہ جگنو آپ تک ضرور پہنچادے گی اور کوئی نہ کوئی مجھ سے رابطہ ضرور کرے گا۔ آپ بہنوں کو مجھ سے یہ شکوہ تھا کہ میں اپنی پرسنل باتیں آپ سے شیئر نہیں کرتی تو آج دیکھیں میں نے آپ سے اپنے دل کی ہر بات کرلی...... بلکہ اپنی یادوں کا البم تک آپ کے سامنے کھول دیا۔ اور اب آئیں اپنی سرگرمیوں پر ایک نظر ڈالنے سے پہلے صرف ایک بار درود ابراہیمی پڑھتے ہیں جو ہر نماز میں پڑھا جاتا ہے اور اس کے بعد صرف تین بار آیتِ کریمہ پڑھ کر اپنے لیے، اپنے ملک کے لیے اور عالم اسلام کی پریشانیوں کو رفع کرنے کے لیے ضرور دعا مانگیں۔

آیتِ کریمہ یہ ہے۔

**لا الہ الا انت سبحانك انی کنت من الظالمین**

ترجمہ: تیرے سوا کوئی معبود نہیں اور تو ہر عیب اور کمزوری سے پاک ہے، میں قصورواروں میں سے ہوں (نوٹ) یہ حضرت یونسؑ کی مشہور دعا ہے کہ جو انہوں نے مچھلی کے پیٹ میں اللہ سے کی تھی۔ یہ آیتِ کریمہ کہلاتی ہے۔ اس کے پڑھنے کے فوائد کثرت سے ہیں اور اب آپ اپنی مصنفات، شاعرات اور قارئینِ پاکیزہ بہنوں کی سرگرمیوں پر ایک نظر ڈالیں کہ کیا کچھ ہورہا ہے۔

## مصنفات، شاعرات اور قارئینِ پاکیزہ بہنوں کی تازہ بہ تازہ سرگرمیاں

☆ معروف شاعرہ فریدہ جاوید فری نے اسلام آباد میں اپنا چھٹا ایوارڈ بشریٰ مسرور کی تقریب میں جاکر حاصل کیا۔ (مبارک باد)

☆ معروف شاعرہ نسیم نیازی کے حوالے سے دو خبریں ہیں...... پہلی یہ کہ ان کے بھتیجے وقاص نیازی کی شادی لاہور میں نایاب

خان کے ساتھ ہوئی...... اور دوسری یہ کہ ان دنوں وہ لاہور سے حیدرآباد آئی ہوئی ہیں اور ان کا کراچی آنے کا بھی پروگرام ہے۔ (ماشاءاللہ)

☆ لاہور میں طوبیٰ نیازی کی منگنی طلحہ نیازی کے ساتھ خوب دھوم دھام سے ہوئی۔ (مبارک باد)

☆ پاکیزہ کی مستقل قاری شائستہ اعجاز کی بھانجی ماریہ جاوید خان کی شادی سید منصور علی کے ساتھ گزشتہ دنوں ہوئی۔ (مبارک باد)

☆ ہماری تبصرہ نگار ڈاکٹر ممتاز ضیا کی طبیعت اب قدرے بہتر ہے۔ (الحمدللہ)

☆ پاکیزہ کی مستقل تبصرہ نگار ثمیرا حمید فاروق، کراچی کی بیٹی سعدیہ حمید نے اپنا میڈیکل کا امتحان پاس کرلیا ہے اور ان دنوں وہ شاکو گئی ہوئی ہیں۔ (مبارک باد)

☆ پاکیزہ کی پیاری تبصرہ نگار بہن اور شاعرہ شگفتہ شفیق اپنی شاعری کے حوالے سے خوب معروف ہوگئی ہیں اور آئے دن کسی نہ کسی ٹی وی چینل پر اپنا انٹرویو دیتی نظر آرہی ہیں۔ (ماشاءاللہ اور بے حد مبارک باد)

☆ پاکیزہ کی مستقل تبصرہ نگار صبا نور، لیہ کی بہن رخسانہ کی شادی اسی ماہ ہورہی ہے۔ (مبارکاں)

☆ ہماری بے حد پیاری مصنفہ ساجدہ حبیب کے حوالے سے دو خوشی کی خبریں...... ان کی لاڈلی بھتیجی زارا سعید ڈاکٹر بن گئی ہے۔ گزشتہ دنوں اس کی منگنی کی تقریب میرپور میں ہوئی۔ احسن سرفراز جو انجینئر ہیں ان سے زارا کی منگنی ہوئی ہے اور اس خوب صورت تقریب کا سارا انتظام آمنہ سعید نے کیا۔ (بے حد مبارکاں)

☆ پاکیزہ کی تبصرہ نگار رابیل شاہ نے ملائشیا میں اپنی سالگرہ منائی۔ (مبارک باد)

☆ پاکیزہ کی مستقل قاری عذرا بی بی، راولپنڈی کے لیے دعائے خیر کریں۔

☆ ہماری پیاری مصنفہ دلشاد نسیم کا نیا سیریل ...... ایک نجی ٹی وی چینل سے شروع ہورہا ہے جسے سلیم شیخ نے بنایا ہے۔ (مبارک باد)

☆ پاکیزہ کی مستقل قاری...... ستارہ کراچی کی طبیعت اب قدرے بہتر ہے۔ (الحمدللہ)

☆ پاکیزہ کی مستقل تبصرہ نگار شگفتہ ناصر، فیصل آباد ان دنوں بسترِ علالت پر ہیں۔ ان کی کلی صحت کے لیے دعا کریں۔

## انتقالِ پُرملال

☆ پاکیزہ کی مستقل تبصرہ نگار فیروزہ بیگم کے فرسٹ کزن آصف علی ریٹائرڈ ڈی ایس ریلوے...... انتقال کرگئے۔

☆ اس ماہ ہماری رقیہ بجیا کی برسی ہے۔

☆ پاکیزہ کی مستقل تبصرہ نگار مصباح رضا سعید، فیصل آباد کے والد وفات پاگئے۔

نوٹ: تمام مرحومین کی مغفرت کی دعا کے ساتھ صرف تین بار سورۂ اخلاص پڑھ کر ان کے درجات کی بلندی کے لیے دعا کریں۔

✍ رفعت سراج، کراچی سے۔ ''اس خط کے لکھنے کا محرک دو باتیں ہیں۔ نمبر ایک اقبال بانو کا انٹرویو، نمبر دو نزہت اصغر کا خط یا تبصرہ...... پہلے محرک سے بات کا آغاز کرتی ہوں۔ اقبال بانو سے 80ء کی دہائی میں ایک یا دو بار ملاقاتیں ہوئیں پھر خط کتابت بھی رہی۔ اُن دنوں اقبال بانو بہت خوب صورت کاغذ پر خط لکھتی تھیں۔ دائیں جانب بڑا سا اقبال بانو بھی لکھا ہوتا تھا۔ اقبال بانو سے ملاقات کا خوب صورت تاثر آج بھی تازہ ہے۔ سادہ لوح، بے ساختہ، ہر طرح کے کامپلیکسز سے پاک، بے حد محبت کرنے والی نہایت پُراعتماد وذہین۔ مجھے اقبال بانو کے خطوط بہت اچھے لگتے تھے۔ ان میں بڑی بے ساختگی اور خلوص نظر آتا محسوس ہوتا تھا۔ میں نے آج تک اتنی سادہ لوح و معصوم لکھاری نہیں دیکھی۔ ان کی خوشیوں بھری زندگی کے بارے میں پڑھ کر بے حد مسرت ہوئی۔ بیٹے کو دیکھ کر دل سے ڈھیروں دعائیں نکلیں۔ اللہ ان کی خوشیوں و بہار کو سلامت رکھے، آمین پھر ایسا ہوا کہ میری سماجی زندگی بالکل صفر ہوگئی۔ میں صرف گھر کی چہار دیواری میں چکراتی پھری...... نو سال وہ کچھ دیکھا جس کی پیشگی خبر سچے خوابوں نے دی تھی۔ سب دوستانے چھوٹ گئے...... میں کئی سال بعد 1996ء میں خاندان کی ایک شادی کی تقریب میں شریک ہوئی تو میری پھوپو نے مجھے دور سے دیکھتے ہی کہا کہ مٹھائی بانٹو...... آج تو رفعت بھی آئی ہے پھر اقبال بانو بھی کہیں مجھ سے گم ہوگئیں۔ بہت سے دوستوں نے سمجھا ہوگا کہ شاید شہرت و کامیابی نے رفعت کا دماغ خراب کردیا ہے اور وہ ہواؤں میں اُڑ رہی ہے...... مگر اس وقت تو مجھے ہِل سکنے پر



سوچنے کا بھی ہوش نہیں تھا۔ بہرحال اقبال بانو کی مسکراہٹ کی چمک سے آج بھی میرے دل کا ایوان روشن ہے اور میری نیک تمنائیں ان کے ساتھ ہیں۔ اقبال بانو نے بہت پُرمغز اور متوازن جوابات دیے۔ ٹیپو کے نوڈلز سے مجھے اپنی بیٹی فاطمہ کے نوڈلز یاد آگئے۔ (ماشاءاللہ اب تو فاطمہ اپنے نوڈلز خود بنالیتی ہے ورنہ کچھ دن پہلے یہی سین میرے ساتھ بھی تھا) یہ عجیب حُسنِ اتفاق ہے کہ ہم میں سے بہت سی رائٹرز کو بڑے، بڑے سسرال ملے ہیں...... یہ بھی زندگی کا حُسن ہے کہ ہم رشتوں کو انجوائے کریں۔ شہرت و کامیابی میری حقیقی ذات پر کبھی اثر انداز نہیں ہوئی۔ میرے لیے تو یہ مخلص محبت حاصل کرنے کا پلیٹ فارم ہے۔ قارئین ہم سے بے غرض محبت کرتے ہیں۔ اقبال بانو سے زور دے کر لکھوایا کریں بڑی الہڑ تحریریں ہوتی ہیں ان کی...... مجھے یقین ہے کہ بڑے سے دوپٹے کے پیچھے خوب صورت سا پراندہ بھی ہوگا۔ اب آتے ہیں نزہت اصغر کے خط کی طرف۔ نزہت کا تبصرہ اتنا متوازن ہے کہ میں داد دیے بنا نہ رہ سکی۔ ایک، ایک لفظ جیسے ناپ تول کر استعمال کیا ہے۔ قارئین ان کا خط بہت توجہ سے پڑھیں۔ اس میں غور وخوض کرنے کے لیے بہت مواد ہے۔ کمال یہ ہے کہ تبصرہ مختصر ہے۔ تیسری اور آخری بات (اس خط کی) امانت قارئین کو میری سابقہ تحریروں سے مختلف محسوس ہورہا ہے۔ کیا میں اپنے ہی لکھے کو دُہراتی رہوں......؟ ان پچیس سالوں کی کمائی کہاں خرچ کروں......؟ ان پچیس سالوں نے جو کمایا...... جن راہوں سے گزرا جن لوگوں سے ملا یا وہ بھی تو میرے ہی محسوسات کا اثاثہ ہے۔ کچھ قارئین نے ڈاکٹر مہرجان...... کے کردار کو غیر حقیقی قرار دیا ہے۔ میں آپ کو بتاؤں اس کردار کے ساتھ میں نے مہینے نہیں کئی سال گزارے ہیں۔ اس طرح کا ذہنی مرض کن لوگوں میں پیدا ہوتا ہے، کیوں ہوتا ہے، ان کی کیریکٹر پروفائل کیا ہوتی ہے کہ انجام کار ان کی ذہنی حالت اس طرح کی ہوجاتی ہے۔ یہ دو بہنیں آج بھی حیدرآباد شہر میں بستی ہیں۔ کہانی کو مگر زیبِ داستان کے لیے بھی کچھ چاہیے ہوتا ہے، میں نے ان دونوں بہنوں سے base لی ہے اس دنیا میں وہ سب کچھ ہوتا ہے جو آپ کی نظر سے نہیں گزرتا...... مگر کسی اور کی نظر سے گزر جاتا ہے۔ ہم لوگ اکثر لفظ چونکا دینے والا استعمال کرتے ہیں۔ عام سی بات کہانی نہیں لکھواتی...... کچھ خاص ہوتا ہے تو تحریک کا آغاز ہوتا ہے، شاہ عالم جیسے فرشتے بھی اسی دنیا میں بستے ہیں۔ کچھ لوگ رات دو، تین بجے اپنی لگژری کار میں گرم کمبل رکھ کر باہر نکلتے ہیں اور فٹ پاتھ پر سوئے ہوئے لوگوں پر ڈال کر چپ چاپ چلے جاتے ہیں نہ ان کی فوٹو بنتی ہے نہ خیرات کا چرچا ہوتا ہے۔ ایک بندۂ خدا نے عبدالستار ایدھی کو دو عالیشان بنگلے ڈونیٹ کردیے جو ایسے پوش ایریا میں واقع ہیں جہاں لوگ رہائش کے خواب دیکھتے ہیں جو خیال میں آتا ہے وہ کہیں نہ کہیں ضرور ہوتا ہے میں نے اس ناول میں تکنیک بھی تبدیل کی ہے۔ جس کا اندازہ آپ کو آخری قسط پڑھنے کے بعد ہوگا۔ ابھی نہیں...... اور آخری قسط بھی دور نہیں۔ کچھ باتیں تو ایسی ہوتی ہیں جو نہ ہم لکھ سکتے ہیں نہ اسکرین پر دکھا سکتے ہیں۔ روح بھی کانپتی ہے اور قلم بھی۔'' (پیاری رفعت تفصیلی خط لکھنے کا شکریہ)

✍ نگہت سیما، چکوال سے۔ ''انجم بہت دنوں بعد آپ سے بات کرنا بہت اچھا لگا۔ پاکیزہ میں سب بہت اچھا لکھ رہے ہیں جو تحریریں بھی نظر سے گزرتی ہیں پسند آتی ہیں...... عنیزہ سید کیا کمال کا لکھتی ہیں ہر جملہ، ہر لفظ جیسے انگوٹھی میں نگینے کی طرح فِٹ ہوتا ہے۔ رفعت سراج ہمیشہ سے میری فیورٹ رائٹر رہی ہیں۔ ان کے ناول ہمیشہ ہی مجھے پسند رہے ہیں۔ نئے لکھنے والے بھی خوب لکھ رہے ہیں، نایاب جیلانی امیزنگ، حیران کررہی ہیں مجھے۔ جیسا کہ میں نے آپ کو بتایا ہے کہ میں قسط وار کہانی تو پڑھ لیتی ہوں جو پسند ہو باقی میگزین ترتیب سے نہیں پڑھتی تو آج میرے ہاتھ میں عطیہ عمر والا پرچہ آیا...... عطیہ آپ ہماری کراس میں ہو تو کبھی آؤ تاں مارے دیش...... آپ کبھی آئیں تو ضرور ملیے گا...... آپ نے لکھنا کم کیوں کردیا۔'' (آپ کا پیغام عطیہ عمر تک پہنچایا جارہا ہے اور اب وہ آپ کے پاس چکوال ضرور آئیں گی)

✍ اُم ثمامہ، جھڈو، سندھ سے۔ ''میرے پاکیزہ سے وابستہ ہونے کے پیچھے دو ہی اسباب تھے ایک آپ یعنی انجم انصار اور دوسرا پاکیزہ کا خوفِ خدا اور لوگوں کے ساتھ دل سے جڑنا۔ پروفیشنلزم کے نام پر باقی اداروں میں جو بے حسی ہے وہ یہاں نظر نہیں آتی اور یہی باتیں پاکیزہ کو سب سے جدا بھی کرتی ہیں۔ آپا میرے خیال میں آج کا قاری بہت عقلمند، باشعور اور اک احساس دل رکھنے والا قاری ہے۔ پلیز سچی کہانیاں آپ چھاپ دیا کریں پھر اگلے مہینے خطوط میں ان کے بارے میں رسپانس دیکھیں...... پچھلے ماہ بڑی مشکل سے وقت نکال کر خط بھی لکھا تھا۔ حالانکہ میں تبصرہ کسی بھی رسالے میں ارسال نہیں کرتی۔ آپا ذکیہ بلگرامی جی کا ایڈریس یا نمبر مل سکتا ہے مجھے ان سے قرآن کی طباعت کے بارے میں کچھ معلومات لینی ہے۔ سالگرہ نمبر اچھا تھا تفصیلی تبصرہ پھر کبھی کروں گی بہنوں کی محفل بہت زبردست تھی خاص لوگوں میں کہیں ایک لائن اگر ہمارے نام بھی ہوتی تو مان بڑھ جاتا۔'' (گڑیا...... ابھی تو آپ

آئی ہیں...... انشاء اللہ آپ کا نام بھی آئے گا)

✍ اُم طیفور، گوجرانوالہ سے۔ ”پچھلے ماہ مجھے دو خوشیاں اکٹھی نصیب ہوئیں۔ ایک بیٹی کی پیدائش اور دوسرے آپ کے شمارے میں اپنی تحریر کی نمائش...... ہی ہی ہی یقین کیجیے چھلانگ مار نہیں سکتی تھی ورنہ خوشی اس قدر تھی کہ کچھ مت پوچھیں آنٹی! میرا آپ سے بات کرنے کو بے حد دل چاہتا ہے مگر جب ارادہ کرتی ہوں ہمت ٹوٹ جاتی ہے، پزل سی ہو جاتی ہوں لیکن جلد ہی میں آپ سے فون پر ضرور بات کروں گی۔ (ارے میں ایسی خوفناک تو نہیں ہوں جو تم مجھ سے اتنا ڈر رہی ہو) مجھے محض یہ پوچھنا ہے کہ اگر میں کچھ اور بھجوانا چاہوں تو کیا پہلے سابقہ تحریر کے چھپنے کا انتظار کروں؟ یا بھجوا دوں ضرور بتایئے گا اور آپ سے بات کرنے کے لیے کیا آفس کے نمبر پر ہی کال کی جائے؟“ (گڑیا آپ بوری میں بھر کر اپنی تحریریں مجھے ارسال کر سکتی ہیں، افسانہ منتخب ہے بھی جلد شائع ہوگی...... مجھ سے بات کرنے کے لیے آپ کو اس نمبر پر فون کرنا ہوگا۔ 021-36981952)

✍ ماہ پارہ تسنیم، کراچی سے۔ ”سرائیکی بہن اقبال بانو کا انٹرویو بہت پسند آیا۔ انہوں نے کھل کر جواب دیے ہیں اور ہمیں ایسا ہی اچھا لگتا ہے۔ کارنر پر گولارچی کی ایشل شادیان کا انٹرویو بھی بہت پسند آیا۔ سیمارضا ردا، نایاب جیلانی، عنیزہ سید، رضوانہ پرنس اور رفعت سراج کی تحریریں خصوصی طور پر پسند آئیں مگر اس کا مطلب یہ نہیں کہ باقی تحریریں ہمیں اچھی نہ لگی ہوں وہ بھی سب انگوٹھی میں نگینے کی طرح فٹ تھیں۔ بہنوں کی محفل اور جلترنگ اس دفعہ بھی اے ون رہے۔“ (شکریہ)

✍ منیزہ نعیم، راول پنڈی سے۔ ”بہت عرصے بعد اس محفل میں شامل ہو رہی ہوں۔ اقبال بانو کا انٹرویو بہت پسند آیا ہے، میں ان سے ان کی دوست شہناز کے ہاں مل بھی چکی ہوں ان کا بیٹا ٹیپو بھی بہت پیارا ہے، سالگرہ نمبر کے دونوں شمارے بہت شاندار رہے اور بہنوں کی محفل کا تو کہنا ہی کیا تھا۔“ (شکریہ، ہاں اقبال بانو شکریہ کہہ رہی ہیں)

✍ تبسم احفاظ الرحمن، بمبئی سے۔ ”میں انڈیا سے واحد تبصرہ نگار ہوں جو گاہے بہ گاہے اس محفل میں شریک رہتی ہوں۔ میں نے انجم باجی کو جب فون کر کے کہا اس دفعہ کے سالگرہ نمبر میں آپ مجھے بھول گئیں تو انہوں نے مجھے فون پر پاکیزہ کا صفحہ نمبر تک بتایا جہاں میرا نام تھا اور مجھے بے حد خوشی ہوئی۔ میرا بیٹا بیمار ہے، ذہنی طور پر اس کے لیے دعا کے لیے التماس ہے کہ اللہ تعالیٰ اسے ذہنی طاقت عطا فرمائے اور وہ بھی نارمل بچوں کی طرح ہو جائے۔ سالگرہ کے شمارے بہت زیادہ پسند آتے ہیں۔ اب ہم آپ کا اور عظمیٰ کا انٹرویو بھی پڑھنا چاہتے ہیں۔ اقبال بانو، اختر شجاعت، عطیہ عمر اور عذرا رسول کے انٹرویو ہمیں بہت پسند آئے تھے۔“ (پیاری تبسم اللہ آپ کے بیٹے کو جسمانی اور ذہنی صحت عطا فرمائے۔ ہماری بہنیں اس کے لیے ضرور دعا کریں گی، رہی بات ہمارے انٹرویو کی...... تو پہلے میری مصنفات اور شاعرات کی تو باری آجائے، میرا کیا ہے بعد میں ہو جائے گا)

✍ ذکیہ ایوب، کراچی سے۔ ”مئی کا شمارہ مکمل پرچہ تھا...... اس دفعہ بھی افسانوں نے محفل لوٹ لی۔ صائمہ اکرم کی بے چاری ایک ہلکی پھلکی تحریر مگر معنی کے لحاظ سے بھرپور تحریر تھی۔ کبھی کبھی ایک لفظ بھی دل آزاری کا سبب بن جاتا ہے۔ عقیلہ حق کی یہ تحریر بھی پسند آئی۔ رفاقت جاوید نے حق مہر اور تعلیم کی اہمیت کو اجاگر کیا اور ایک بہت اچھے موضوع کو لے کر آئیں۔ ارجمند عقیل کا احتجاج پڑھ کر ہنسی آئی۔ شمیم ناز صدیقی کی ماں کی محبت میں گندمی کہانی پسند آئی، سیمارضا کی تحریر بھی اچھی لگی۔ رضوانہ پرنس ایک نئے موڑ پر لے آئی ہیں اور زنیرہ کی طلاق کا پردہ اچھی طرح سے رکھا۔ امانت اچھا جا رہا ہے بلکہ اگلی قسط کا انتظار رہے گا...... شام شہر یاراں میں گزارش ہے کہ کہانی میں تیزی لے کر آئیں، سکینہ فرخ کا ناولٹ بھی پسند آیا۔ عائلہ کا فیصلہ بہت پسند آیا۔ نایاب کی تحریر بھی تجسس لیے ہوئے ہے۔ بہنوں کی محفل اور جلترنگ دونوں ہی اچھے لگے۔ ایسے لوگوں کو میں بھی جانتی ہوں جو کروڑپتی ہونے کے باوجود سادگی کا شاہکار ہیں۔ روحانی مشورے میں ایک بار پھر تم لکھ دو جو ہمارے لیے زادِ راہ ہے۔ یہ بات میں اس وجہ سے کہہ رہی ہوں کہ میری ایک دوست نے مجھ سے کہا ہے کہ تم جو اتنا پڑھتی ہو اس لیے بیمار رہتی ہو۔“ (اپنی دوست سے آپ کہیے گا کہ اللہ تعالیٰ جن کو قرآن پاک اور تسبیحات پڑھنے کی توفیق دیتا ہے وہی پڑھا کرتے ہیں اور اس کے پڑھنے سے کوئی بیمار نہیں ہوا کرتا...... ویسے بھی یہ باتیں وہ لوگ ...... کرتے ہیں جو دین سے دور ہوا کرتے ہیں۔ ہاں تبصرے کا شکریہ)

✍ سمیرا حمید فاروق، کراچی سے۔ ”رضوانہ پرنس کا ناول بہت پسند آیا مگر آخری قسط پڑھ کر یوں لگا جیسے انہوں نے جلدی سے سمیٹ دیا۔ امانت بھی اچھا ہے۔ صائمہ اکرم نے غیر حقیقی موضوع پر قلم اٹھایا مگر پھر بھی اچھا تھا، رفاقت جاوید کی کہانی اچھی تھی مگر ان



کے ہاں مشکل نویسی نظر آتی ہے۔ رفاقت عام فہم اردو میں لکھا کریں۔ اقبال بانو کا انٹرویو بہت پسند آیا۔ بہنوں کی محفل اچھی تھی۔ ہمیں مختصر افسانے پڑھنے اچھے لگتے ہیں۔ شاید مختصر افسانہ لکھنا مشکل ہوتا ہے مگر پلیز آپ مختصر افسانے ہر ماہ لگایا کریں۔“ (جی ضرور)

✉ مسز نسیم تاج، لاہور۔ اتنے برسوں کے بعد رابطہ کیا ہے، پہلے کی طرح آؤ، تبصرے کے ساتھ اس محفل میں آکر یقیناً تمہیں اچھا لگے گا کہ یہاں سب کے دکھ سکھ سانجھے ہیں۔ ماشاء اللہ۔

✍ پروین افضل شاہین، بہاول نگر سے۔ ”سرورق والے کیک کو دیکھ کر منہ میں پانی بھر آیا۔ پچھلی سالگرہ پر تو آپ نے مجھ ناچیز کو شہزادی بھی بنایا تھا اور ناچیز کی شخصیت پر چند لائنیں بھی کہی تھیں مگر اس سالگرہ پر آپ نے ناچیز کو باثر شخصیت بتاتے ہوئے چند لائنیں بھی نہیں لکھیں اور اپنی رعایا میں رکھا جن کی تعداد سیکڑوں میں ہے۔ چلیں جی آپ ملکہ عالیہ ہیں ہم رعایا کے ساتھ کچھ بھی کریں ہم اعتراض کرنے والے کون ہوتے ہیں۔ شاید آئندہ شمارے میں سالگرہ نمبر دو میں ہمیں بھی آپ باثر شخصیت کی حیثیت دے دیں۔ ناولٹ اور افسانوں میں جنہیں جرم عشق پر ناز تھا، اک نئے موڑ پر، آدھا چہرہ، کہانیوں جیسی محبت، ترک وفا بہت، بہت پسند آئے۔ شائستہ زریں کا سروے بھی دلچسپ تھا۔“ (آپ کی شکایت جائز ہے، زندگی رہی تو آئندہ سال ازالہ کرنے کی کوشش کروں گی)

✍ ناہید فاطمہ حسنین، کراچی سے۔ ”آنٹی آپ نے سالگرہ نمبر میں جس محبت سے میرا اور تمام لکھاری و تبصرہ نگار خواتین کا تذکرہ کیا اس نے کم از کم مجھے تو آبدیدہ کر دیا واقعی مجھے اپنی کسی خوبی کا علم نہیں تھا اس لیے کہ مجھ میں کوئی خوبی ہے ہی نہیں یہ سب آپ کی محبت ہے جو اس نظر سے دیکھتی ہیں۔ آپ کے کہنے کے بعد بہت خوش ہو کر خود میں خوبی تلاش کی، بخدا صرف ایک بات کے سوا کوئی خوبی نظر نہیں آئی وہ بات بھی کیا؟ اپنے رب سے دعا مانگی تھی کہ میرے دل کو آئینہ کر دے کسی کے لیے، کبھی بغض نہیں آئے پس وہ دعا قبول ہوئی اور میرے دل میں آج تک کسی کے لیے بغض و عناد آیا ہی نہیں...... اگر یہ خوبی ہے تو شاید یہی ہے بس اس کے سوا کچھ نہیں آپ نے جو کچھ لکھا اس نے شرم سے مجھے سر نہ اٹھانے دیا کہ اتنی محبت کرنے والی ہستی کا شکریے کا حق تو بنتا ہے سو خط کے ذریعے حاضر ہوں۔ نزہت اصغر کی محبت کا قرض جو بہت دھیمے سے ہر فون کال پر بات کے اختتام پر کہتی ہے ناہید ڈائجسٹ پر تبصرہ اور واقعی میں شرمندہ ہو جاتی ہوں کہ آج کل ایک لمحے کی فرصت میسر نہیں۔ میری گندی لکھائی اس کا بین ثبوت ہے۔ ایک تیسرا قرض بہت پیاری ہستی عذرا رسول کا جو بہت محبتوں سے ہر ہائی ٹی پر بلاتی ہیں...... ابتدا بہت محبت سے اس جملے سے کرتی ہیں۔“ ناہید میں ہائی ٹی رکھ رہی ہوں۔“ لمحے بھر میں لہجہ غصے میں بدل جاتا ہے۔ ”دیکھو آنا ضرور ہے۔“ جب میں ہنستی ہوں تو خود بھی چھوٹا سا قہقہہ لگا دیتی ہیں۔ تو اتنے محبت کرنے والوں کا قرض تو شانے، آنکھیں، سر اور دل جھکا ہی دیتا ہے ناں اچھا جی جلدی سے تبصرہ کر دوں۔ آنٹی آپ نے جو اداریہ لکھا وہ واقعتاً کسی ادبی جریدے کے مماثل تھا۔ جہاں ادب اور زندگی کو لازم و ملزوم جانا جاتا ہے۔ اداریے میں بھی آپ نے کبھی کریڈٹ خود نہیں لیا یہاں بھی ہم لکھاریوں کو تمغہ یوں عطا کر دیا جیسے اس میں آپ کا کوئی حصہ ہی نہیں...... سدا خوش رہیں آنٹی آپ۔ امانت بہت اچھے موڑ لیتا آگے بڑھ رہا ہے۔ رفعت جی بہت مبارک...... شمشاد اختر کی کہانی نے اپنے حصار میں رکھا، بہت اچھی لائنز انہوں نے لکھیں اور بڑے اچھے برتاؤ سے کہانی آگے بڑھائی جو بات حیران کر گئی وہ یہ کہ آخر وہ لڑکی چاہتی کیا تھی؟ نہ اس نے عدیل کو قبول کیا نہ محسن کو...... گھر سے بھاگی لڑکیاں کب توقع کرتی ہیں کہ وہ حقیقت بتا دیں گی اور معاشرہ، ساس، سسر انہیں قبول بھی کر لیں۔ بس یہیں کہانی اور حقیقت الگ، الگ ہو گئے...... آگہی کا لمحہ ایسا متاثر کن نہ تھا...... کہانی کیا تھی؟ کہاں تھی کچھ سمجھ میں نہیں آیا...... ایسی غلطیاں لوگوں سے ہوتی ہیں میں نہیں کہتی کہ صحیح ہوتی ہیں مگر میں یہ کہتی ہوں ایسی باتیں عام کہانی تو کہلائی جا سکتی ہیں متاثر کن ہرگز نہیں۔ روشانے پلیز دل خراب مت کرنا...... یہ میری رائے ہے جو غلط بھی ہو سکتی ہے۔ بہت آرزو تھی ایک اچھی کہانی تو عمر لڑکیاں کسی بھی لڑکے کو دیکھ کر خواب بُن لیتی ہیں۔ الفت کا خط صولت کی بیوی نے غائب کر دیا یہ بھی عین فطری تھا جو بالکل درست لگا۔ صولت کی ہمدردی وہ بھی سمجھ میں آئی اور اس کا کسی دوسری لڑکی سے شادی کرنا بھی کہانی میں حقیقی رنگ بھر گیا۔ کہانیوں جیسی محبت کہیں، کہیں عمیرہ احمد کے افسانے میری ذات ذرۂ بے نشان کا عکس جھلکا...... لڑکی کا اتنا قانع ہونا، وہاں مجھے عمیرہ سے بھی اختلاف تھا ہر ظلم سہہ کر معاف کر دینا کم از کم آج کے دور کی لڑکی...... اتنا ممکن نہیں...... برہان کا اپنے بھائی کو کمرے میں لاک کرنا تاکہ منگیتر پر الزام آجائے عمیرہ کے ڈرامے کی یاد دلا گیا...... اب بتائیں تو شین کون مرد اتنا بے غیرت ہوگا کہ ایک دن کا صبر نہیں ہے اور ناجائز راستے سے بیوی بنا رہا ہے ورنہ طلاق کی دھمکی ورنہ مدتوں ساتھ رہا تو رپ کا خیال نہیں آیا۔ کہانی میں

کئی جگہ جھول تھے مجھے امید ہے نوشین ڈیئر آپ برا نہیں مانو گی تحمل سے اپنے لکھے کو دوبارہ پڑھو گی پھر حقائق تلاشو گی۔ رضوانہ پرنس ایک منجھی ہوئی رائٹر ہیں جو قلم کی حرمت کو نبھانا خوب جانتی ہیں۔ شوبز کے حوالے سے لکھی ان کی بہترین تحریر ہے۔ سکینہ فرخ کی تحریر اے دن شاندار رہی...... سکینہ بھی ایک منجھی ہوئی لکھاری ہیں جنہوں نے دو دن یا دو مہینے میں یہ مقام نہیں پایا بلکہ برسوں ریاضت کی ہے ان کے قلم نے تب یہ نکھار آیا ہے۔ بہت عمدہ بلکہ بہت ہی عمدہ ناول ہمیں ان سے ایسے ہی ناول کی امید تھی۔ شائستہ زریں کے سروے ہمیشہ بامقصد ہوتے ہیں، وہ بھی خانہ پُری نہیں کرتیں بلکہ مجھے ہمیشہ ان کے سروے میں ایک میسج نظر آتا ہے...... اگر عظمیٰ کا تذکرہ نہ کیا جائے تب مجھے لگتا ہے بات مکمل نہیں ہوئی خط ادھورا ہے ابھی...... عظمیٰ بہت محنت سے پاکیزہ ڈائری سجاتی ہیں، جس میں حمد و نعت سے لے کر دنیا بھر کی تمام معلومات دعائیں چٹکلے، غزلیں، نظمیں سما جاتے ہیں...... ڈائجسٹ کی جان جلترنگ میں معمولی بات نے ہنسا کر دُہرا کر دیا...... میں اکثر گنگناتی ہوں اس سلسلے کو میں کبھی مس نہیں کرتی...... اس میں تمام اشعار باوزن اور معیاری ہوتے ہیں۔" (پیاری ناہید، محبت بھرے انداز میں خط لکھنے اور بھرپور تبصرہ کرنے کا شکریہ)

☜ **امینہ عندلیب**، سلانوالی سے۔ "سب سے پہلے مسز ناز فرقان، ثنا خان، پروین افضل شاہین کے والد محترم ارم کمال کی بھابی فوزیہ بشارت سینئر ا ناؤنسر عبیدہ انصاری، شمیم ناز صدیقی کے بہنوئی شیر افگن، مصباح رضا کے والد اللہ تعالیٰ تمام مرحومین کی مغفرت فرمائے جنت الفردوس میں اعلیٰ مقام عطا فرمائے، آمین لواحقین کو صبرِ جمیل عطا فرمائے۔ جو بیمار ہیں اللہ تعالیٰ سب کو شفائے کاملہ عطا فرمائے، آمین۔ جن بہنوں کو اللہ تعالیٰ نے خوشیوں سے نوازا ہے سب کو دلی مبارک باد۔ باجی ڈاکٹر ممتاز ضیا بیمار ہیں ان کی کلی صحت کے لیے دعا گو ہوں۔ امانت ناول اچھا جا رہا ہے، مصنفہ نے پردہ اٹھا دیا، رابی، روما، اصیل خان کی بیٹیاں ہیں کچھ کچھ ناول پڑھ کر اندازہ ہو رہا تھا۔ جابر علی اپنے نام کا بھی جابر اور کام بھی جابر۔ ایمان دار ہونا اچھی بات ہے اس کا یہ مطلب تو نہیں ہے ہر شخص ایماندار اور نیک سیرت ہو، پہلے شبینہ کی بات وارث علی سے طے کی پھر ستارہ کی...... ستارہ کا احتجاج، دھمکیاں بھی کچھ کام نہیں آیا، خاموشی سے وارث علی کی دلہن بن کر رخصت ہو گئی۔ جابر علی نے اپنے ناروا سلوک سے پورے گھر کو آگ لگا دی۔ بیٹے کو گھر سے نکلنے پر مجبور کیا...... در بدر ٹھوکریں کھا رہا ہے۔ ستارہ بے چاری کا کیا قصور تھا اسے بے گناہ قتل کر دیا...... میری آنکھوں میں آنسو آ گئے۔ باقی پاکیزہ کے تمام مستقل سلسلے بہت اچھے رہے...... جلترنگ، بڑے لوگ پڑھا۔ آپ نے جو بھی لکھا سچ لکھا...... ہمارے معاشرے میں کچھ لوگوں کے ذہن میں یہ بات کیوں ہے کہ بڑے افسر فیشن ایبل رہے ہوں گے؟ ثنا بہت سادہ روپ میں اچھی لگی۔ مجھے اکثر یہ سننے کو ملتا ہے۔ بڑے لوگوں سے ہم دور ہی بھلے۔ میں نہ جانے کتنی انہیں مثالیں دیتی ہوں ان کے ذہن سے یہ بات نہیں نکلتی۔ سب ایک جیسے نہیں ہوتے۔ بہنوں نے آپ کا مان تو نہیں رکھا بہت دل دُکھا آپ نے سالگرہ نمبر میں ہاتھ جوڑ کر معافی مانگی تھی بہت سے نام رہ گئے ہیں، جب کوئی اعتراف ہی کر رہا ہے آپ سے پیشگی معافی بھی مانگ رہے ہیں پھر بھی یہ گلے شکوے...... یہ اعتراف کرتی ہوں، گلے شکوے اپنوں سے کیے جاتے ہیں۔ باجی انجم انصار نے سالگرہ نمبر ان حالات میں سجایا جب بہت بیمار تھیں۔ لیٹ کر لکھا بھی ہمیں معاف بھی کر دینا چاہیے...... کتنی محنت کی ہر سال نئے انداز میں سب کو وِش کرتی ہیں۔" (کوئی بات نہیں، اس طرح تو ہوتا ہے، اس طرح کے کاموں میں)

☜ **فریدہ افتخار**، اسلام آباد سے۔ "بے حد محبتوں کے ساتھ آپ سے مخاطب ہوں کہ ہمیں آپ نے اِن رکھا۔ کرکٹ والوں کی طرح آؤٹ نہیں کر دیا عزت افزائی اور خلوص کا بے حد شکریہ سالگرہ نمبر شاندار ہے اور لکھاریوں سے لے کر ترتیب دینے والوں نے اپنا، اپنا حصہ ڈالنے میں خوبُ خوب انصاف کیا، اللہ تعالیٰ ان کاوشوں کو سدا بہار رکھے اور پاکیزہ اسی طرح آنگن، آنگن، قریہ، قریہ، شہر، شہر اپنی پاکیزہ خوشبوئیں پھیلاتا رہے، آمین۔ آپ نے ہمیں اس قابل جانا بھئی ہم تو خیر معتبر ٹھہرے کہ ہماری ناچیز نگارشات اس اعلیٰ درجے کے میگزین کے صفحات میں اپنی جگہ پاتی ہیں۔ بے حد شکریہ۔ کیسے تعریف کروں کہ کس قدر حوصلہ افزائی محبت، خلوص سے آپ نئے لکھنے والوں کو خوش آمدید کہتی ہیں۔ شمیم فضل خالق، عطیہ ہدایت اللہ دو روز قبل پشاور لیڈیز کلب کی خواتین کے ہمراہ غریب خانے آئیں...... سیر و تفریح، پیار کے موسم کے مزے لیتی یہ زندہ دلانِ پشاور درجن بھر (ماشاء اللہ) کوسٹر بھر کر سیر و تفریح کرتے ہوئے، میری دعوت پر شام کی چائے کے لیے آئیں۔ خوب ہلا گلا رونق میلا رچا میرے ہاں اور الحمد للہ اس سے پہلے بیس مارچ کو بھتیجے کی ڈھولک میرے گھر تھی۔ بارات لاہور سے پشاور کے لیے آئی تھی...... سو ڈوے بریک میں مہندی ڈھولک، ولیمہ راول



پنڈی، اسلام آباد میں وقوع پزیر ہوا اور خوب خوش خوش انجام کو پہنچا۔ دولھا، دلہن ماشاء اللہ خوش ہیں اور لاہور میں گھوم پھر رہے ہیں۔ پروردگار سب کو خوشیاں دیکھنی نصیب کرے، آمین۔" (آپ بھی ماشاء اللہ تقریبات میں معروف ہیں۔ اللہ آپ کو ہمیشہ خوش رکھے)

☜ **فائزہ فاوق سحر**، لاہور سے۔ "سرورق بہت خوب گیا...... کیک کھانے کو بہت دل کیا اور پھر بھی بھاگے بھاگے جا کر لے بھی آئے۔ کیک کھاتے ہوئے چائے کے ساتھ رم جھم میں پاکیزہ پڑھنے کا لطف دوبالا ہو گیا۔ محبت کے بدلتے رنگ مجھے بہت اچھے لگے کہ میں نے محبت کے بدلتے رنگ ان پینتیس سالوں میں بہت دیکھے۔ شادی کی سالگرہ میں ڈاکٹر اقبال نے سچ بول کر اقبال کے نام کی لاج رکھی۔ تلافی کی کوشش ہمیشہ رنگ لاتی ہے۔ بہنوں کی محفل میں اپنا نام شامل دیکھ کر دل گلاب کی طرح کھل گیا اور باغ باغ ہو گیا۔" (آپ کو خوش دیکھ کر مجھے بھی خوشی ہو رہی ہے)

☜ **صائمہ سید**، کراچی سے۔ "نیلوفر آنٹی کے بارے میں آپ نے لکھا تھا کہ جنوری میں پاکستان آئیں گی تو وہ آئیں کیوں نہیں...... امینہ عندلیب کے لیے ڈھیروں دعائیں امینہ سے کہیے گا کہ 103 کی جگہ 104، بہنوں کے نام زبانی یاد کر لیں اور وہ ایک نام ہو میرا یعنی صائمہ سید کا، ہمیں بھی اپنی دعاؤں میں رکھیے گا کہ مسئلے، مسائل تو ہر ایک کی زندگی میں ہوتے ہی ہیں۔ آنٹی آپ کا نمبر مجھ سے مس ہو گیا ہے برائے مہربانی بہنوں کی محفل میں شائع کر دیں۔ آپ کے بیٹے اور بہو، بچوں کے ساتھ عمرہ کرنے جا رہے ہیں تو آپ اکیلی کیسے رہیں گی کیونکہ ہماری امی بھی گھر پر اکیلی نہیں رہ سکتیں، ایسا کریں عظمیٰ کو بلا کر پاس رکھ لیں دوسرا ہٹ رہے گی آنٹی ڈاکٹر ذکیہ بلگرامی سے ملنے کا بڑا شوق ہے۔" (نیلوفر عباسی پاکستان آ گئی ہیں۔ میرا نمبر پچھلے خط میں ہے جب بیٹا اور بہو سعودی عرب میں تھے تو میں اسلام آباد گھوم آئی، ذکیہ بلگرامی کی شخصیت ہی ایسی ہے کہ ان سے ملنے کو ہر ایک کا دل چاہتا ہے)

☜ **شبنم کنول**، گاؤں پاپا نگری سے۔ "ایک ضروری بات بتانی ہے شاید آپ کو غلط فہمی ہوئی ہے، میں ہی شبنم کنول حافظ آباد سے ہوں اور میں ہی شبنم کنول، پاپا نگری سے ہوں۔ آپی میں حافظ آباد کے چھوٹے سے گاؤں پاپا نگری میں رہتی ہوں۔ اس لیے بتا رہی ہوں کہ آپ نے میرے دو نام مختلف شبنم کنول، حافظ آباد اور شبنم کنول، پاپا نگری سے شائع کیے ہیں او خدایا میں ایک ہی لڑکی ہوں۔ آپی آپ میری شاعری احتیاط سے ایک ہی نام سے شائع کیا کریں۔ شکریہ۔" (گڑیا...... تم اپنے خطوط میں ہر مرتبہ جائے رہائش مختلف لکھو گی تو میں دو لڑکیاں ہی سمجھوں گی۔ یہ احتیاط مجھے نہیں تمہیں کرنی ہے)

☜ **کوثر خالد**، جڑانوالہ سے۔ "آپ کی ہمت کی داد دینا پڑے گی جس طرح کی دقیق خطوں کی محفل آپ سجاتی ہیں۔ میری دعا ہے کہ آپ آخری سانسوں تک باہمت رہیں اور ہم سب مل کر اپنے ملک کی بقا کے لیے کچھ کر سکیں...... مسز نگہت غفار آپ مایوس نہیں ہوں میں آپ کو دعا دوں گی، دعاؤں کے لیے میرا ذہن ہر وقت تیار رہتا ہے بدلے میں آپ میرے لیے عمل کی دعا کرنا، سالگرہ پاکیزہ پر لکھی سب کاوشیں دل میں اتر گئیں۔ خاص طور پر امینہ عندلیب کی۔ نایاب جیلانی کو پہلے پڑھا...... حرف حرف کیا انداز ہے ایک ماحول بنا دیتی ہیں کہ جیسے بندہ خود وہاں موجود ہو۔ رضوانہ پرنس نے بھی اچھا لکھا...... نگہت سیما نے اصفیہ کی ٹریجڈی دکھائی، ہمارے دل کی دعا ہے کہ خدا نہ کرے کبھی کسی کے ساتھ ایسا حادثہ ہو۔ اس صدی کی محبت بہت دلچسپ پیرائے میں لکھا گیا۔ میرا خیال ہے کہانی یوں ہی ہونی چاہیے کہ جس میں ہمارے ملک کا احوال آئے۔ امانت اور شام شہر یاراں سے واقفیت حاصل نہیں کر سکے حالانکہ عنیزہ سید کے ہم مداح ہیں۔" (کوثر تبصرہ لکھتے وقت اہلِ محلہ کے واقعات نہ لکھا کریں ہاں تبصرہ بے شک طویل لکھیں)

☜ **سحر فیروز**، سیالکوٹ سے۔ "اس ماہ کی خاص بات تو یہ تھی کہ اس میں نگہت سیما کی تحریر تھی، اس کی کیا تعریف کروں کہ ان کا اندازِ تحریر مجھے بہت پسند ہے اور ہر لفظ مجھے دل میں اترتا ہوا محسوس ہوتا ہے۔ چلیں جی اللہ، اللہ کر کے ستارہ کی تدفین ہو ہی گئی۔ رفعت سراج جی آپ سے گزارش ہے کہ اب گل جان، بی بی جان اور اصیل خان کی بلیاں تھیلے سے باہر نکال ہی دیں اب اور کتنی سنسنی پیدا کریں گی۔ نوشین ناز اختر کی کہانیوں جیسی محبت کہانیوں جیسی نہیں فلموں جیسی محبت تھی ویسے مزے کی تھی۔ تمام مستقل سلسلے بھی شاندار تھے۔ میرے نام کے بغیر بھی اچھے تھے۔" (اس ماہ زیادہ اچھے لگے ہوں گے۔ بھئی جب تبصرہ بھیجو گی ہی نہیں تو وہ کیسے لگ سکتا ہے)

☜ **بشریٰ سہیل**، یو اے ای سے۔ "اپریل کا شمارہ میرے لیے بے حساب خوشیاں لے کر آیا مجھ جیسی تبصرہ نگار کو آپ نے بااثر شخصیات میں نام دے کر جو عزت مان اور خوشی عطا کی ہے وہ شاید آپ کو میں کبھی بتا نہیں سکوں ایسی عزت اور محبت کا تو میں نے کبھی تصور بھی نہیں کیا تھا بے حد شکریہ۔ مجھے کچھ کہنا ہے اور دین کی باتیں حسبِ معمول شاندار تھیں پھر امانت حسبِ معمول تھا۔ رابی

اور روما، اصیل خان اور گل جان کی بیٹیاں ہیں یہ تو اندازہ ہو ہی رہا تھا مگر پلیز رفعت جی اب اس ناول کو سمیٹ دیں بہت ہی پریشانیوں بھرا ناول ہے بالکل بھی پڑھ کر مزہ نہیں آتا۔ نایاب جیلانی کا ترکِ وفا بہت اچھا جارہا ہے۔ الفاظ اور کہانی پر ان کی گرفت مضبوط ہے جرمنی کا کلچر اور زبان بھی اچھی لگ رہی ہے مون یقیناً غیر معمولی صلاحیتیں رکھتی ہے تبھی وہ مالا کو بند کمرے میں بھی ہراساں کرنے میں کامیاب ہے۔ عنیزہ سید کے شام شہر یاراں کو کچھ کہنا تو سورج کو چراغ دکھانا ہے گو کہ کردار بہت ہیں مگر کہیں الجھاؤ اور جھول نہیں ہے، سیاست دانوں پر ان کا مشاہدہ زبردست ہے یا وہ بھی کسی سیاسی فیملی سے تعلق رکھتی ہیں کیونکہ اتنی باریکی سے ہر چیز بیان کرنا زبردست ہے...... رضوانہ پرنس کے ناول میں اب شہزادی کی ایک نئی کہانی شروع ہوگئی ہے یعنی مزید چار، پانچ اقساط ہوں گی۔ فی الحال تو اس میں زنیرا کے بجائے فوکس شہزادی ہوگئی ہے۔ نگہت سیما بہترین ناولٹ کے ساتھ شامل ہوئیں ان کے لیے تو یہی بہت ہے کہ نام ہی کافی ہے کہانی شاندار تھی۔ بہنوں سے ایک بات میں بہت متفق ہوں اپنے اردگرد کہ ڈپریشن ہورہا ہے تو اگر صرف وہ یہی ایک کام کرلیں تو یقین کریں کہ وہ ڈپریشن کا نام بھی بھول جائیں گی کہ کتاب اللہ یعنی قرآن اور اچھی دینی کتب کا مطالعہ شروع کردیں تو انہیں انشاء اللہ کچھ اور سوچنے تک کا ٹائم نہیں ملے گا دل میں خود بخود ایک سکون اترتا چلا جائے گا۔ قرآن پاک کی تلاوت روز کا معمول بنالیں کہ جیسے کھانا ضروری ہے یہ بھی ضروری ہے یہ تو ہماری قبر کا ساتھی ہے جہاں ہمارا کوئی بھی دنیاوی پیار ارشتہ ساتھ نہ ہوگا۔'' (بے شک، اتنی پیاری بات بتانے کے لیے جزاک اللہ)

✍ صائمہ یاسر شاہ، کراچی سے۔ ''اپریل کا پاکیزہ ہمیشہ کی طرح اپنے خوب صورت سرورق اور دلکش تحریروں کے ساتھ ہمارے ہاتھوں میں آیا۔ مجھے کچھ کہنا ہے میں انجم آپا نے بہت دلگداز انداز میں ادب کی اہمیت کو اجاگر کیا ہے۔ بے شک پاکیزہ نے ڈائجسٹ کی دنیا میں اپنا ایک خاص مقام بنایا ہے اور معاشرے میں اصلاح کار کی حیثیت سے ابھرا ہے اور انجم آپا کا بہت بہت شکریہ کہ انہوں نے تبصرہ نگار بہنوں کا بھی تذکرہ کرکے ہماری اہمیت کو دو چند کیا...... سالگرہ نمبر کی فہرست میں ہمارے من پسند نام جگمگا رہے تھے۔ امانت کی کہانی سست روی سے آگے بڑھ رہی ہے۔ شام شہر یاراں میں عنیزہ سید معاشرے میں موجود مکروہ چہروں سے خوب صورتی سے پردہ چاک کررہی ہیں۔ جنہیں جرم عشق پہ ناز تھا میں اصفیہ کی ماں بہت سنگدل واقع ہوئی ہیں۔ اک نئے موڑ پر کے آخری موڑ کا انتظار ہے۔ پل صراط پڑھ کر نوے کی دہائی کا خوب صورت اینڈ یاد آگیا۔ پاکیزہ نے اس زمانے میں بہت سے ٹیلنٹڈ لوگوں کو نام دیا، پہچان دی۔ جنہوں نے اپنی خوب صورت تحریروں سے اسے چار چاند لگائے...... اور اسی طرح موتی ناک نے ستم گر معاشرے کے پوشیدہ بدصورت پہلو پر روشنی ڈالی۔ ناہید جی آپ تو چھا گئے ادھا کر کے۔ کہانیوں جیسی محبت باہمت لڑکی کی دلچسپ روداد تھی۔ خوش ذائقہ میں مونگرے کی ترکیب آزمائی بہت مزیدار بنے۔ پاکیزہ ڈائری کمال تھی۔ امینہ عندلیب، انیلا کرن، فریدہ افتخار پروین عذرا تشنہ اور صائمہ سجاد بنگش کے مراسلات پسند آئے۔ جلترنگ کے کبھی کبھی میں خواتین کی انور مقصود، انجم آپا مردوں کی سائڈ لیتی ہوئی محسوس ہوئیں۔ بہنوں کی محفل میں تمام رائٹرز کا تعارف آپا نے بہت خوب صورت انداز میں کرایا۔ یقیناً یہ سطور ان کے لیے متاعِ عزیز ہوں گی۔ باأثر شخصیات میں ماہ دولت کا نام بھی شامل تھا۔ ہائے اللہ خوشی سے میرا دل خشک پتّے کے مانند پھڑ پھڑانے لگا۔ سمجھ نہیں آرہی اس رسالے کو کہاں سنبھال کر رکھوں......'' (پسندیدگی کا شکریہ)

✍ بختاور بلوچ، لوہی بلوچستان سے۔ ''امانت میں جابر علی کی فیملی پر جو کچھ گزرا اسے پڑھ کر رونگٹے کھڑے ہوتے ہیں۔ حد یہ کہ اب بھی اس انسان کو احساس نہیں کہ اس سے ایک ناقابلِ معافی جرم سرزد ہوا ہے...... برہان، صابرہ اور شبینہ کی اذیتوں کا سوچ کے دل کٹ جاتا ہے۔ خدا ایسا وقت کسی پر نہ لائے...... اک نئے موڑ پر رضوانہ پرنس نے جو قدم زنیرا سے اٹھوایا، میرے خیال میں یہ قدم زنیرا کی ازدواجی زندگی کے لیے خطرناک ثابت ہوسکتا ہے...... اگلی قسط کا انتظار رہے گا...... نوشین ناز کے قلم نے دل کو چھولیا...... مزاح کا دلیرانہ اقدام اچھا لگا جو اس نے گناہ سے بچنے کے لیے اختیار کیا...... جزاک اللہ...... نئی مصنفات بھی بہت اچھا لکھ رہی ہیں۔ نہ جانے ان مصنفات میں ہمارا نام کب شامل ہوگا......؟ تھک گئی ہیں آنکھیں خواب بنتے بنتے...... شہلا نواز بہت پیاری لڑکی ہیں...... ہمیں ایسے ہی لوگ پسند ہیں، زندہ دل اور ہنس مکھ...... نایاب جیلانی شاہکار الفاظ کی تخلیق کار ہیں......'' (پسندیدگی کا شکریہ)

✍ نگینہ ضیا بنگش، کراچی سے۔ ''بہبود ایجوکیشن کی میڈم شاہینہ اور میڈم تنویرا اور سب ٹیچرز نے پاکیزہ کی پسندیدگی کا اظہار کیا۔ اب کچھ تبصرہ مئی کے شمارے پر...... سالگرہ نمبر دو اپنی تمام تر رعنائیوں سمیت دل کو بھایا۔ ٹائٹل زبردست رہا۔ مجھے کچھ کہنا ہے۔



آپ کی سبق آموز باتوں کو ذہن نشین کیا۔ دین کی باتوں سے ایمان کو تازہ کیا۔ سبحان اللہ، محترمہ رفعت سراج کا ناول امانت، زبردست رہا۔ صائمہ اکرم کا بے چاری بھی لاجواب رہا۔ نایاب جیلانی کا چوتھا حصہ اچھا رہا۔ رشتہ بھروسے کا، رفاقت جاوید، منی ناول، رضوانہ پرنس کے ناول کا آخری حصہ، حجاب، عقیلہ حق، احتجاج، ارجمند عقیل، ستارہ ہو کہ دل، سیمارضا ردا، شبنم ناز صدیقی، تہی دست مکمل ناول اس صدی کی محبت، سکینہ فرخ کا آخری حصہ بھی اچھا رہا۔ عنیزہ سید کا ناول، شام شہر یاراں کی کیا بات ہے، وہ آئے بزم میں موسٹ فیورٹ اقبال بانو کا انٹرویو بہت زیادہ پسند آیا۔ نزہت اصغر صاحبہ زورِ قلم اور زیادہ شائستہ زریں کی کوششیں بھی اچھی رہیں۔ بہنوں کی محفل کی کیا بات، ویری ویل ڈن انجم باجی محفل ہماری اور پاکیزہ کی جان ہے اللہ پاک پاکیزہ اور ان سے وابستہ تمام کے تمام افراد کو اپنے حفظ وامان میں رکھے اور ڈھیر ساری خوشیاں عطا فرمائے۔ آمین، باجی آخر میں ایک درخواست ہے بلکہ میری خواہش کہ میں پہلے کی طرح پاکیزہ کے ہر سلسلے میں شرکت کروں اور مجھے امید ہے کہ آپ میری خواہش ضرور پوری کریں گی۔'' (جی ضرور)

✍ نازیہ محمود، پنجاب سے۔ ''بارہ سال سے پاکیزہ پڑھ رہی ہوں۔ آج پہلی بار خط لکھ رہی ہوں۔ پاکیزہ بہت اچھا ڈائجسٹ ہے اور میں اس سے بہت متاثر ہوں۔ مجھے کچھ کہنا ہے میں آپ کا سمجھانے کا طریقہ تمام خواتین کو آسانی سے شعور و آگہی دینا، نیکی کی طرف راغب کرنا اور بہت کچھ سکھ کر خواتین کا اپنے اندر اتنا اعتماد، یقین، بھروسا کمایا ہے۔ آپ نے، آپ کی تمام رائٹرز کی بہترین سبق آموز کہانیوں سے تبدیلی آرہی ہے۔ جیسے صبا نور نے آپ کی بات مان کر تعلیمی سلسلہ دوبارہ شروع کیا مجھے بڑی خوشی ہوئی...... نایاب جیلانی...... جی ہاں ترکِ وفا مجھے بہت پسند آیا ہے اور دل چاہتا ہے کہ اگلے ماہ ڈائجسٹ میں ترکِ وفا کی دو تین اقساط ایک ساتھ شائع ہوں۔ بہت انتظار رہتا ہے اس کہانی کا...... نایاب...... میرے پاس الفاظ ختم ہیں آپ کی تعریف کے لیے...... بہت شاندار لکھتی ہیں۔ آپ بہت جلد باجی نایاب کا انٹرویو لگائیں۔ باقی کہانیاں اچھی تھیں۔ ناہید فاطمہ حسنین، روشانے عبدالقیوم، شہناز وسیم، فرحت احمد، نگہت اعظمی نے بہت بہت اچھا لکھا۔ رضوانہ پرنس کا ناول بھی اچھا لگا۔ اور قسط وار سلسلے میں پڑھتی نہیں...... دو قسطیں پڑھنے کے بعد دلچسپی نہیں بنی میری معذرت کے ساتھ...... باقی بہنوں کو تو پسند آرہے ہیں یہ سلسلے تو یقیناً اچھے ہوں گے اور ہاں یاد آیا نمرہ احمد کا پارس آؤٹ اسٹینڈنگ رہا تھا۔ ویل ڈن...... پچھلے ماہ کے پاکیزہ میں جرمِ عشق پہ ناز تھا۔ شروع میں اچھی تھی۔ اینڈ بالکل غلط تھا۔'' (تبصرے کا شکریہ، آپ کی رائے پہنچائی جارہی ہے)

✍ مسز نگہت غفار، کراچی سے۔ ''دین کی باتیں ہمیشہ کی طرح مفید اور معلوماتی تھیں۔ آگہی کا لمحہ کہانیوں جیسی محبت کہانیاں اچھی تھیں۔ سلسلے وار کہانیوں کی اگلی قسط کا انتظار ہے۔ پاکیزہ ڈائری میں حمدِ باری تعالیٰ، نعتِ رسول مقبول حسنِ سلوک ثواب و عذاب کی باتیں، سالگرہ مبارک، سنہرے حروف، اچھے لگے ادھوری شام سے پہلے۔ انیلا جی، میرے شوہر کے انتقال کو یہ تیسرا سال ہے۔ مجھے تو آپ کی اس نظم نے بہت دکھی کیا، میری آنکھوں سے آنسو نکل آئے۔ ارشد محمود کی غزل بھی اچھی تھی۔ اس نفسا نفسی کے دور میں اس مہنگائی میں خاص کر کراچی کے ان حالات میں کسی پریشان حال اور دکھی دل کو تفریح مہیا کرنا اور ہنسانا بہت بڑی نیکی ہے اور یہ مبارک کام یہ نیکی ہماری (ملکہ مزاح) میں نے اس سے قبل بھی انجم جی کو یہ لقب دیا تھا۔ ہاں جی ملکہ مزاح پیاری سی انجم باجی کرتی ہیں۔ یہ نیکی کرنا بھی بہت بڑا ثواب ہے اور انجم جی ہر ماہ رسالے کے توسط سے یہ نیکی ادا کرتی ہیں۔'' (نگہت جی اتنا خوب صورت خطاب دینے کا شکریہ۔ ویسے آپس کی بات ہے آپ نے مزاح کا شہنشاہ کس کو بنایا ہے؟)

✍ ظل شاہین، رحیم یار خان سے۔ ''اداریہ حسبِ حال ہے اور بہترین بھی۔ دین کی باتوں کے فوراً بعد بہنوں کی محفل میں پہنچنا ضروری ہوتا ہے۔ ارے واہ کیا خوب صورت اور منفرد اسٹائل ہے۔ مایہ ناز لوگوں سے ملوانے کا واقعی یہ سب بہنیں باأثر شخصیات ہیں۔ ویلڈن انجم باجی! ہم بھی اگر کچھ باأثر ہوتے تو آپ کے قلم کی نوک ہمارے نام کو ضرور چھولیتی مگر بس دکھ ہوتا ہے کہ بیس سالہ پاکیزہ اور آپ سے وابستگی بھی آپ کے ذہن و دل میں جگہ نہ بنا پائی۔ آج آپ سے فون پر بھی بات ہوئی آپ کا یہ کہنا کہ آج کل تو میں فون بھی ڈرتے، ڈرتے ریسیو کررہی ہوں۔ میں سوچ رہی تھی کہ باجی کو یاد دلاؤں گی کہ عظمیٰ محبتوں کے پھول بہنوں میں تقسیم کریں یا آپ پاکیزہ محل کی شہزادیوں کا تذکرہ کریں یا پھر ہماری پیاری وہ بہنیں جو باأثر شخصیات ہیں۔ ان سے ملوالیں تو میں ان میں خود کو تلاش کرتی رہ جاتی ہوں مگر خیر کوئی بات نہیں اللہ آپ کو صحت کے ساتھ لمبی عمر عطا فرمائے آپ نے اپنی محبت کی ڈور سے جس طرح ہمیں باندھا ہوا ہے ہمارے لیے یہی کافی ہے۔ اللہ پاک سے دعا ہے کہ پاکیزہ اور آپ سے ہمارا رشتہ ہمیشہ قائم رکھے۔

آمین۔ (گڑیادلی معذرت...... واقعی اس بھول پر میں خود شرمندہ ہوں) سالگرہ نمبر کی خصوصی تحریر مجھے تو نگہت سیما کی ہی لگی۔ نگہت آپا میری فیورٹ رائٹر ہیں۔ مجھے ان کی تحریر کا انتظار رہتا ہے مگر جرم عشق دکھی کر گیا، سب کرداروں کی ناکام محبتیں...... اور یہ اصفیہ کی زبان سے نکلی بات کیا قبولیت کے درجے پر پہنچ گئی تھی۔ میں خودکشی نہیں کروں گی خود ہی میرا دل بند ہو جائے گیا۔ کیا عورت دوسری عورت کے لیے زندگی بھر اس قدر نفرت رکھتی ہے جو اصفیہ کی والدہ نے منی پھپھو کے لیے رکھی کہ اولاد کی خوشیاں اور ان کی زندگی کو بھی داؤ پر لگایا۔ نگہت آپا کے قلم کو رُلانے کا فن آتا ہے۔ باجی ان کا انٹرویو بھی لگائیں۔ کبھی تحریر بہت تفصیلی گفتگو تاکہ تشنگی نہ رہے...... اور ہاں محترمہ ذکیہ آنٹی کا بھی بہترین انٹرویو کرنے پر نزہت اصغر کو مبارک۔ ذکیہ آنٹی کا اِک، اِک لفظ ہم نے توجہ سے پڑھا ہمارے دل میں ان کے لیے جس قدر محبت اور عقیدت ہے اس قلم کے ذریعے اس کا اظہار ممکن نہیں اللہ پاک ان کو سلامت رکھے۔ آمین۔ شمشاد اختر کا آدھا چہرہ مکالمہ نگاری بہت اچھی تھی مگر کہانی کچھ حقیقت سے دور......" (تبصرے کا شکریہ)

✍ شمائلہ سہیل جاوید، کراچی سے۔ "آپ ان لوگوں میں شمار ہوتی ہیں جن کو لوگ واقعی دعاؤں میں یاد رکھتے ہیں۔ آج ہم جس مقام پر ہیں یہاں تک پہنچانے کے لیے میں تاحیات شکر گزار رہوں گی آپ وہ قیمتی پتھر ہے جو جس کو چھو جائے وہ پارس بن جائے۔ اس ملک کو آپ جیسے لوگوں کی بے حد ضرورت ہے۔ آپ لوگ قابلِ فخر اور قابلِ تقلید لوگ ہیں۔ اللہ آپ کو دونوں جہان میں کامیابیاں عطا فرمائے۔ ماہنامہ روز بروز ترقی کی طرف گامزن رہے۔ تمام رائٹرز کو اللہ تعالیٰ زورِ قلم عطا فرمائے۔ شاعری میں بھی روز بروز جدت اور ترقی ہو رہی ہے۔ کچھ نظمیں اور غزلیں واقعی دل کو چھو جاتی ہیں۔" (پسندیدگی کا شکریہ...... آپ کی دعاؤں کے لیے واقعی احسان مند ہوں)

✍ مصباح رضا سعید، فیصل آباد سے۔ "ابو، امی نے حج پر جانے کا ارادہ کیا تو ابوجی روز بینک چلے جاتے اور پوچھتے کہ کب فارم فل کرنے ہیں۔ وہ کہتے جب کریں گے تو آپ کو کال کرلیں گے آپ روز نہ آیا کریں مگر ابوجی ہر دوسرے روز پاسپورٹ لے کر چلے جاتے۔ ہر بینک میں اپنا نام لکھوایا جس دن فارم فل کرنے تھے اس سے دو دن پہلے ابوجی کو کال آئی کہ آپ آکر فارم فل کرلیں۔ لسٹ میں سب سے پہلا نام آپ کا ہوگا...... کیونکہ آپ روزانہ ہی فارم فل کرنے آتے ہیں۔ ابوجی نے فارم فل کیے اور اگلی صبح پیسے جمع کروانے چلے گئے۔ بینک والے کہنے لگے کہ سب لوگوں کے پیسے 21 اپریل کو جمع کرنے ہیں اور ابوجی کہتے مجھ سے ابھی لے لو وہ کہتے رسید ہم 21 کو ہی دیں گے اور ابوجی پیسے جمع کروا کے گھر آگئے۔ بھائی کہتے ابوجی آپ کو 21 کو ہی جمع کروانے چاہیے تھے۔ ابوجی کہتے کوئی بات نہیں بس مجھے تسلی ہے کہ میں نے حج ادا کرنے کے سارے مراحل طے کرلیے پھر 21 کو رسید لے کے آئے تو گیٹ سے ہی الٰلھم لبیک پڑھتے رہے۔ آپی جی رونا آئے جارہا ہے۔ کتنا شوق تھا ابوجی کو حج پر جانے کا۔ 9 سال پہلے عمرہ کرکے آئے تھے۔ ابو، امی کو اسی وقت سے بہت شوق تھا کہ کب بلاوا آئے۔ میرے ابو، امی 3 بجے صبح اٹھتے تھے۔ تہجد کے لیے...... 21 کو سارے کام مکمل ہوئے 22 اپریل کو 3 بجے اٹھے۔ دونوں نے نوافل ادا کیے۔ عبادت کرتے رہے پھر ابوجی نماز ادا کرنے چلے گئے اور روز مسجد میں جا کے آہستہ آواز میں تلاوت کرتے۔ اس روز اونچی آواز میں تلاوت کی اور پھر گھر آئے۔ روٹین کے مطابق ابوجی اور امی واک کرنے چلے گئے۔ دونوں ابھی واک کر ہی رہے تھے کہ امی سے کہنے لگے آؤ واپس چلیں گھر...... فوراً تیز تیز چلنے لگے۔ روزانہ امی کو ساتھ لے کر جاتے تھے ایک قدم آگے پیچھے نہیں ہوتے تھے۔ اس روز تیز چلے گھر کی طرف امی پوچھتی رہ گئیں خیریت ہے؟ گھر میں خیریت ہے؟ پی ٹی سی ایل پہ کسی کی کال آئی ہے؟ کچھ نہ بتایا بس چلتے گئے۔ امی پریشان کہ الٰہی خیریت ہو گھر میں...... امی نے راستے میں ہی نوافل مان لیے کہ گھر میں خیریت ہو...... جب گھر آئے تو سب طرف سکون تھا۔ ابوجی جا کے بیڈ پر لیٹ گئے اور امی جی نفل پڑھنے لگ گئیں کہ گھر پر سب خیریت ہی ہے۔ میری امی جی کو یہ نہیں پتا کہ خیریت تو ہے ہی نہیں...... دو نفل پڑھ کر اور پڑھنے کی نیت کرنے لگیں تو ابوجی بولے سینے میں درد ہے۔ امی کہنے لگیں عمران، فرقان (بھائی) کو بلالو۔ اسپتال لے کر گئے تو ڈاکٹر بولے بہت شدید ہارٹ اٹیک تھا لیکن ابوجی نے اتنا کنٹرول کیا کہ محسوس بھی نہیں ہونے دیا کہ مجھے تکلیف کتنی ہے۔ ڈاکٹر بولے اب ٹھیک ہیں۔ وارڈ میں شفٹ کردیا گیا...... فرقان کے ہاتھ میں میڈیسن اور عمران کے ہاتھ میں پانی کا گلاس ابوجی نے دو لمبی لمبی سانسیں لیں اور بس ڈھیر...... ہوگئی۔" (اللہ تعالیٰ آپ کے ابوجی کو جنت الفردوس میں اونچا مقام عطا فرمائے)

✍ صائمہ سجاد بخش، کوہاٹ سے۔ "تقریباً نئی رائٹرز کے افسانے تھے سالگرہ نمبر کے خصوصی موقع پر آپ نے ہم سب کو یاد



رکھا۔ کتنی خوشی ہوتی ہے جب آپ ایک، ایک کا نام لیتی ہیں آپ کا ہمارا بڑا مضبوط رشتہ ہے اس لیے کہ اس میں کوئی غرض نہیں ہے، بے لوث محبت اور دوستی کا۔ سکینہ فرخ کی اس صدی کی محبت ناول اچھا لگ رہا ہے، ویسے اس صدی کی محبت ہر ایک کو بڑی مہنگی پڑتی ہے کیونکہ اس صدی میں ٹینشن بڑی ہے۔ رضوانہ پرنس کا ایک نئے موڑ پر نیا موڑ لے رہا ہے۔ دلچسپی بڑھ رہی ہے کہ اب کیا ہوگا۔ زنیرا اور فاران کی زندگی میں؟ نگہت سیما نے بھی اچھا لکھا بس اصفیہ کے دل کے ساتھ ہمارا بھی دل بند کردیا جگہ پر نہیں آیا۔ جلترنگ میں آپ نے خواتین کی نیچر کو بہت اچھا دھویا ہے۔ خصوصاً اس ایک جملے نے بڑا محظوظ کیا۔ آپ کا تو لیا کتنا لگی ہے جو چوبیس ہزار کی سائیکل پر پھیل کر سو گتا ہے۔ فصیحہ آصف ملتان سے کی بات سے اتفاق کروں گی کہ ہمارے ٹی وی ڈراموں سے دوپٹا اور آستین غائب ہو گئے ہیں۔ آیا بات بھی ٹھیک ہے کہ اس میں رائٹرز کا کوئی قصور نہیں لیکن بات یہ ہے کہ پہلے یہ باتیں معیوب سمجھی جاتی تھیں لیکن اب دل میں بھی بری نہیں سمجھی جاتیں۔ یعنی غلط کو غلط کہنے والے بھی اب نہیں بچے کوئی اس بارے میں آواز بھی نہیں اٹھاتا کہ یہ غلط ہے۔" (آپ کی اس بات سے میں سو فی صد متفق ہوں کہ غلط کو غلط کہنا چاہیے ورنہ پھر بری باتیں بھی بری نہیں سمجھی جائیں گی۔ جزاک اللہ)

✍ مسز اقصیٰ، لاہور سے۔ "پاکیزہ کا سالگرہ نمبر پڑھا۔ ہمیشہ کی طرح بہتر سے بہترین کی طرف رواں ہے۔ ٹائٹل اے ون اور کول تھا۔ اچھا لگا...... تمام سلسلے بھی ہمیشہ کی طرح ٹھیک تھے۔ مجھے کچھ کہنا ہے، میں آپ نے صحیح کہا کہ کہانیاں ہمارے معاشرے کی عکاسی کرتی ہیں، دنیا میں بدترین حالات ہوچکے ہیں اور ہماری کہانیاں وہی سب کچھ پیش کرتی ہیں، بہت سی کہانیاں آج کل کی نسل کی اصلاح کرتی ہیں۔ اور بہت سی باتیں اور جملے دل میں اتر جاتے ہیں، یہی ایک رائٹر کی کامیابی ہوتی ہے۔ شائستہ زریں کا سروے کا ٹاپک دلچسپ تھا۔ شادی کے شروع اور کئی سال بعد سالگرہ منائیں یا نہ منائیں، رشتے میں احترام اور محبت ہمیشہ قائم رہنا چاہیے۔ مختلف لوگوں کے مختلف تجربات پڑھ کر مزہ آیا۔ پاکیزہ کی سالگرہ کی ڈھیروں مبارک بادیں اور آپ نے کہا تھا کہ اپنے انٹرویوز بھیجیں تو وہ کیسے بھیجتے ہیں۔ کن کن سوالات کے جوابات ہونے چاہئیں۔ بتایئے گا ضرور......" (جو آپ کا دل چاہے ایشل شادیان نے اپنا انٹرویو کتنا اچھا لکھ کر بھیجا ہے، آپ اس کو دوبارہ پڑھیں)

✍ رضیہ زبیر، کراچی سے۔ "آج بہت سالوں کے بعد اس محفل میں شامل ہو رہی ہوں۔ میں نے پاکیزہ میں پڑھا تھا پھوڑے، پھنسی کے علاج کے لیے اول آخر درود شریف کے ساتھ یا مالکُ، یا قدوسُ، یا سلام گیارہ مرتبہ پڑھنا ہے۔ میری ایک پرانی پھنسی، پھوڑے کی شکل میں باہر کو نکل آئی تھی اور میں نے جب اس کو پڑھنا شروع کیا تو اللہ کے کرم سے وہ پرانا پھوڑا بالکل ٹھیک ہوگیا۔ اس محفل کے طفیل میں یہ کہنا چاہوں گی کہ جس بہن کو اپنی کسی بیماری یا تکلیف کا علاج جس دعا سے ہوا ہو...... وہ اپنی بہنوں کو ضرور بتائے تاکہ دوسروں کا بھی فائدہ ہو۔" (جزاک اللہ آپ نے بہت پیاری بات کہی ہے اور اس محفل میں آپ کی دوبارہ شرکت غالباً دس یا بارہ سال بعد ہوئی ہے۔ اللہ آپ کو ہمیشہ خوش رکھے، آمین)

پیاری بہنو! پاکیزہ کے جولائی اور اگست کے شمارے رمضان اور عید کے حوالے سے ہوں گے...... آپ اپنے مراسلات جلدی اور اسی حوالے سے ہمیں ارسال کریں...... ہماری شاعرہ بہن ایشل شادیان کا انٹرویو ہمارے قارئین نے بے حد پسند کیا ہے اگر آپ اپنے انٹرویوز تصویر یا بغیر تصویر کے بھیجنا چاہتی ہیں تو ضرور بھیجیں...... ہمیں اسے شائع کرکے دلی خوشی ہوگی...... اور آئیں اب ہم سب مل کر دعا مانگتے ہیں پہلے درودِ ابراہیمی پڑھ لیں بلکہ ہمیشہ دعا مانگتے ہوئے اول آخر درود پاک ضرور پڑھا کریں۔

یا اللہ یارحمٰن یارحیم میرے جسم کو شفا، دل کو اپنی ذات کا یقین کامل اور آنکھوں کو نورِ بصیرت عطا فرمائے اور جب تک میں زندہ رہوں اپنے ذکر کو صبح شام میری زبان پر جاری فرمادے اور ایسی جگہ سے مجھے رزق دے جو بلا رکاوٹ ملتا ہی رہے...... یارب العالمین تو مجھ سے، میری آل اولاد سے ہمیشہ، ہمیشہ راضی رہنا...... ہر گناہ، ہر غلطی اور ہر کوتاہی کو معاف کرنا اور دونوں جہانوں میں مجھے خیر عطا فرمانا اور میرے عیبوں کی پردہ پوشی کرنا کہ تو سب سے بڑھ کر رحم کرنے والا ہے...... بے شک میرا رب ہر چیز پر قادر ہے اور میرا رب برکت اور بلندی والا ہے۔

یا مجیبُ، یا مجیبُ، یا مجیبُ

دعا گو

آپ کی باجی انجم انصار

# پاکیزہ ڈائری

عظمیٰ آفاق سعید



## حمد باری تعالیٰ

اسے ڈھونڈو نہ زمین نہ آسمان میں
وہ تو ملتا ہے نماز میں، قرآن میں
دیکھنے والی نظر اب کوئی کہاں سے لائے
کہتے ہیں وہ بستا ہے ہر انسان میں
ہم گناہ گاروں سے بھی مولا کبھی کلام کر
اس جہاں میں نہ سہی اگلے جہان میں
یوں تو لکھ دی ہے تعریف تری اس عاجز نے
پر وہ تاثیر کہاں سے لاؤں اندازِ بیان میں

شاعر...... آصف بشیر انجم
مرسلہ: بنین عباس، کراچی

## نعتِ رسول مقبول ﷺ

نور کے ہالے میں آئے ہیں آج نبی سرکارؐ
آج سجالو اے دل والو سب اپنا گھر بار
آج نچھاور کردو اپنی ساری وفائیں اور پڑھو
صلِ علیٰ پھر صلِ علیٰ ہاں صلِ علیٰ ہر بار
نور سے اپنے گھر کو سجایا نور کو اپنے دل میں بسایا
غم نہ رہا کوئی دکھ نہ رہا اور روح ہوئی سرشار
پھول کھلے ہیں رنگ برنگے آئی ہر سو بہار
آج چمن میں گونج اٹھی ہے چڑیوں کی چہکار
ان کی عظمت ان کی رحمت ان کی الفت ان کے گیت
آؤ فرشتو مل کر گائیں، تن من کر دیں ان پر وار

کلام: ڈاکٹر ذکیہ بلگرامی
مرسلہ: مسز شمع حسین، ٹورنٹو

## معراجِ مصطفیٰ

معراجِ مصطفیٰ کی یہ معراج دیکھیے
بُراق کا انوکھا شہسوار دیکھیے
کس شان سے چلے ہیں وہ عرش کی جانب
اللہ سے اپنے پیارے کا دیدار دیکھیے
بدلا شعارِ جاہلیت ان کے قدم سے
کیسے مٹا تکبرِ کفار دیکھیے
اللہ نے جن کا خود ہی رکھا نام محمد ﷺ
رب کے حبیبؐ کا ذرا ولار دیکھیے
اُمّی نے خلق کو دیا انسانیت کا درس
عالم کو بدلنے کا یہ شعار دیکھیے

شاعرہ: فریدہ افتخار، اسلام آباد

## ریا شرک

شدّاد ابن اوسؓ فرماتے ہیں کہ میں نے حضور ﷺ کو یہ فرماتے سنا ہے کہ جس نے دکھاوے کی نماز پڑھی تو اس نے شرک کیا اور جس نے دکھاوے کا روزہ رکھا تو اس نے شرک کیا اور جس نے دکھاوے کا صدقہ کیا تو اس نے شرک کیا۔

اس ارشاد کے ذریعہ حضور ﷺ یہ بات بتانا چاہتے ہیں کہ جو بھی نیکی کا کام کیا جائے صرف خدا کی خوشنودی حاصل کرنے کے لیے کیا جائے، نیت یہ ہو کہ یہ میرے مالک کا حکم ہے اور مجھے اسی کی خوشنودی کی فکر ہے۔ دوسروں کی نگاہ میں پارسا بننے اور دوسروں کو خوش کرنے کے لیے جو نیکی کا کام کیا جائے گا، اس کی کوئی قیمت نہیں، قیمت تو صرف اس نیکی کی ہے جو خدا کی خوشنودی حاصل کرنے کی نیت سے کی گئی ہو۔

مرسلہ: لاریب، ماہ زیب، چونیاں





## ادب کے قرینے

خلیفہ ہارون الرشید نے دیکھا کہ اس کا بیٹا اپنے استاد کو وضو کروا رہا ہے اور لوٹے سے اپنے استادِ محترم کے پاؤں پر پانی ڈال رہا ہے۔ ہارون الرشید یہ دیکھ کر بہت برہم ہوئے اور اپنے بیٹے کو خوب ڈانٹا۔ استاد نے کہا کہ نماز کا وقت جا رہا تھا اس لیے شہزادے کو میں نے زحمت دی۔

خلیفہ نے کہا میں ناراض اس لیے ہوا ہوں کہ شہزادے کا ایک ہاتھ خالی ہے اور وہ اس ہاتھ سے آپ کے پاؤں کیوں نہیں دھوتا۔

مرسلہ: عنبر وسیم، گوجرانوالہ

## زندگی کے لیے بہترین سوچ

☆ ہر ایک کی سنو اور ہر ایک سے سیکھو کیونکہ ہر کوئی سب کچھ نہیں جانتا لیکن ہر ایک کچھ نہ کچھ ضرور جانتا ہے۔

☆ شکر ادا کرتے رہا کرو اس رب کا جو برداشت سے زیادہ دکھ نہیں دیتا مگر اوقات سے زیادہ سکھ ضرور دیتا ہے۔

☆ جو تمہیں خوشی میں یاد آئے سمجھو تم اس سے محبت کرتے ہو اور جو تمہیں غم میں یاد آئے تو سمجھو کہ وہ تم سے محبت کرتا ہے۔

☆ اگر قسمت میں سب لکھ دیا جاتا تو میرا اللہ سے جو رشتہ دعا کا ہے وہ کون نبھاتا۔

از: اُمِ ایمان قاضی، کوٹ چھٹہ

## جنریشن گیپ

ماں کے بوڑھے ہاتھوں سے
چائے کی جو پیالی چھلکی
بیٹا، یک دم ماں سے بولا
اماں تھوڑا دھیان سے رکھنا
پچھلی بار بھی تم سے
ایک پیالی ٹوٹ گئی تھی
تمہیں پتا ہے؟
میں وہ ٹی سیٹ کوریا سے لایا تھا
ماں نے پیالی دھیرے سے میز پر رکھی
اور دُکھتے دل سے سوچا
اپنی نیند گنوا کر میں نے
تمہیں راتوں کو سلایا تھا
انہی کانپتے ہاتھوں نے
تم کو چلنا سکھایا تھا......

کاوش: ام ثمامہ، جھڈو سندھ

## چاول کھانے کے فوائد اور علاج

حضرت محمد ﷺ کا فرمان ہے۔

☆ چاول کھانے سے پیٹ کا درد ختم ہو جاتا ہے۔

☆ اگر پیٹ میں درد ہو تو تھوڑے سے چاول لے کر دھو لو اور اسے سائے میں خشک کر لو پھر پیس لو اور ہر صبح ایک چمچ بھر کر کھا لو۔ پیٹ کا درد ختم ہو جائے گا یا پھر چاول کے آٹے کی روٹی بنا کر کھاؤ اس سے زیادہ کوئی شے مفید نہیں۔

☆ حضرت امام جعفر صادقؒ کا فرمان ہے چاول اچھی غذا ہے یہ آنتوں کو کشادہ کرتا ہے اور بواسیر کو جڑ سے اکھاڑتا ہے۔

## انجیر

حضرت محمد ﷺ کا ارشاد ہے کہ انجیر چاہے تازہ ہو یا خشک اسے کھایا کرو یہ اعصاب کو مضبوط بناتی ہے۔ بواسیر کو جڑ سے ختم کرتی ہے۔ پاؤں اور اس کی انگلیوں کے شدید درد کو ختم کرتی ہے۔

از: جبیں ہاشمی بھیرہ

## تیرا

لمحوں کے کرب میں ہے عکسِ جمال تیرا
خود اپنے حال سے ہی ظاہر ہے حال تیرا
نظارے کا یقیں تو ہرگز نہیں ہے مجھ کو
آنکھوں کے سامنے ہے پر خدوخال تیرا

چہرے ستم گروں کے کب ہوں گے سب پہ ظاہر؟
دہلیزِ وقت پہ ہے ٹھہرا سوال تیرا
نامہرباں زمانہ، اپنوں کی بے وفائی
آئینہ کہہ رہا ہے، رُخ پُر ملال تیرا
شاعرہ: فریدہ لاکھانی فرح، سڈنی

## شادی

خوشگوار شادی حضرت آدمؑ اور بی بی حوا کی تھی۔ حضرت آدمؑ کو یہ نہیں سننا پڑتا تھا کہ کیسے کیسے بہتر مرد بی بی حوا سے شادی کرنے کے خواہاں تھے اور بی بی حوا کو یہ نہیں سننا پڑتا تھا کہ حضرت آدمؑ کی ماں کتنا عمدہ کھانا پکاتی تھیں۔

مرسلہ: جبیں نیاز، ملتان

## عشق

آنکھوں میں برسات عجب ہے
عشق کی ہر اِک بات عجب ہے
ہر دن اس کا سب سے الگ ہے
اس کی ہر اِک رات عجب ہے
جتنا درد بڑھے گا دل میں
اتنا عشق بڑھے گا ساتھی
آج کے دور میں کون چلے گا
سولی کون چڑھے گا ساتھی

از: سیدہ حیا عباس، مرالی تلہ گنگ

## چھوٹا قد مگر دھمکی بڑی سی

برکت رنگت کے تو کالے تھے ہی مگر ان کا قد بھی بہت چھوٹا سا تھا ایک دن اپنی طویل القامت بیوی سے لڑ کر گھر سے باہر نکلے تو راستے میں ان کا سالا ملا...... اس نے مزاج پرسی کی تو برکت غصے میں چلاتے ہوئے بولے۔ ”اپنی بہن کو اچھی طرح سے سمجھا دینا آئندہ اگر مجھ سے بدزبانی کی تو سیڑھی پر چڑھ کر اس قدر پٹائی کروں گا کہ دماغ درست ہو جائے گا۔“

مرسلہ: امینہ عندلیب...... سلانوالی

## غزل

میرؔ دریا ہے سنے شعر زبانی اس کی
اللہ اللہ رے طبیعت کی روانی اس کی
مینہ تو بوچھار کا دیکھا ہے برستے تم نے
اسی انداز سے تھی اشک فشانی اس کی
بات کی طرز کو دیکھو تو کوئی جادو تھا
پر ملی خاک میں کیا سحر بیانی اس کی
سرگزشت اپنی کس اندوہ سے تب کہتا تھا
سو گئے تم نہ سنی آہ کہانی اس کی
آبلے کی سی طرح ٹھیس لگی پھوٹ بہی
دردمندی میں کٹی ساری جوانی اس کی
اب گئے اس کے جز افسوس نہیں کچھ حاصل
حیف صد حیف کہ کچھ قدر نہ جانی اس کی
شاعر: میر تقی میرؔ
مرسلہ: یاسمین کنول، پسرور

## پریشانی

ایک معروف اداکار نے فلمی صحافی کو انٹرویو دیتے ہوئے بتایا۔ ”میں نے دو شادیاں کیں لیکن دونوں ہی ناکام رہیں۔ پہلی بیوی مجھے چھوڑ کر چلی گئی...... اور دوسری مجھے چھوڑتی ہی نہیں۔“

مرسلہ: صبا نور، لیہ

## دل کا معاملہ

محبت کا چلا پھر سلسلہ ہے
کسی سے بعد مدت دل ملا ہے
اے دنیا بیچ میں نہ آ ہمارے
یہ میرا اور اس کا معاملہ ہے
نہ کاٹو یہ شجر کہ اس شجر پر
پرندوں نے بنایا گھونسلا ہے
مری تقدیر میں تھی بے وفائی
بھلا اس شخص سے پھر کیا گلہ ہے
نظر کے سامنے رہتے ہیں لیکن





دلوں میں پھر بھی کتنا فاصلہ ہے
اسے تو جیتنے کا بس جنوں ہے
اور مجھ میں ہارنے کا حوصلہ ہے
شاعر: ریحان آفاق

مرسلہ: دل آویز خان، کراچی

## سرکاری دفتر

ایک سرکاری دفتر کے برآمدے میں سائن بورڈ پر یہ تحریر لکھی تھی۔ ”شور نہ مچائیں۔“ کسی نے اس تحریر کے آگے ان الفاظ کا اضافہ کر دیا۔ ”ورنہ ہم جاگ جائیں گے۔“

مرسلہ: نجمہ اصغر، کراچی

## خواب

آپ آئے کہ خواب دیکھا
خط کا اچھا جواب دیکھا
تیرے پاس سکون پایا
تیرے پیچھے عذاب دیکھا
قسمت کا لکھا ہے یہ کوثر
عجیب اپنا حساب دیکھا
شاعرہ: کوثر خالد، جڑانوالہ

## احسان

مجھے اکثر رُلاتی ہیں
محبتیں، بارش، تیری یادیں
اِک ترکِ وفا پر اُسے کیسے بھلا دوں
مجھ پہ اس شخص کے احسان بہت ہیں
مرسلہ: شمسہ ارشاد ہمدانی، ہٹیاں بالا

## یقین

☆ استاد نے رانا متین سے پوچھا۔ ”یقین اور وہم میں کیا فرق ہے؟“
رانا متین ”سر جی...... ! آپ پڑھا رہے ہیں اس بات کا آپ کو یقین ہے اور ہم پڑھ رہے ہیں یہ آپ کا وہم ہے۔“

## دانت

☆ ڈاکٹر صاحب نے مریض سے پوچھا۔ ”یہ تین دانت آپ کے کیسے ٹوٹے......؟“
مریض نے جواب دیا۔ ”میری بیگم نے کڑک روٹی پکائی تھی۔“
”ڈاکٹر نے کہا...... ”تو انکار کر دینا تھا۔“
”مریض...... ”جی وہی تو کیا تھا۔“
از: پروین افضل شاہین...... بہاول نگر

## مرد کی خوب صورتی

مرد کی خوب صورتی کیا ہوتی ہے بھلا......؟
☆ خوب صورت مرد وہ ہوتا ہے جو عورت کی بڑی سے بڑی خطا بھی معاف کر دیتا ہے۔
☆ خوب صورت مرد وہ ہوتا ہے جو روٹی، کپڑا اور پناہ دے کر احسان نہیں جتاتا بلکہ مشکور نظر آتا ہے۔
☆ خوب صورت مرد وہ ہوتا ہے جو وحشت کے گھوڑے پر سوار ہو کر عورت کی انا کی دھجیاں نہیں اڑاتا۔
☆ خوب صورت مرد وہ ہوتا ہے جو بن مانگے عورت کو محبت، عزت کے ساتھ دیتا ہے۔

## فرضی کہانی

دس سالہ بچے نے اپنی ماں سے پوچھا۔
”امی کیا ساری فرضی کہانیاں ایک دفعہ کا ذکر ہے سے شروع ہوتی ہیں۔“
ماں نے ایک نظر اخبار پڑھتے ہوئے شوہر کو دیکھا اور تمسخر بھرے لہجے میں بولیں۔
”نہیں بیٹا...... بہت سی کہانیاں اس طرح بھی شروع ہوتی ہیں۔“
”معاف کرنا بیگم...... آج دفتر میں کام بہت تھا، ٹائم کا پتا ہی نہیں چلا۔“
مرسلہ: قیصر قدیر...... ٹورنٹو

☆☆☆




مذاق

''یہ فرزانہ منزل ہے۔'' سڑک کے کنارے بنی ہوئی یہ خوب صورت کوٹھی دور سے پہچانی جاتی ہے۔

اس میں رہنے والے بھی اعلیٰ تعلیم یافتہ اور باعزت ہیں۔ فرزانہ منزل میں ساس، سسر کے ساتھ ننھیا ساس (ساس کی ماں) اور ددھیا ساس (سسر کی ماں) بھی ساتھ ساتھ رہتی ہیں۔ اس گھر میں تین بھائی ساتھ رہتے ہیں، جن کا کھانا، پینا، اٹھنا، بیٹھنا اور کاروبار بھی ایک ہے۔

تمام لوگوں میں اس خاندان کی بڑی اہمیت ہے کہ اس نفسا نفسی کے دور میں نہ صرف ساتھ رہتے ہیں بلکہ سب کا باورچی خانہ بھی ایک ہے۔

یہی وجہ ہے کہ نہ صرف خاندان والوں بلکہ دوست احباب کی بھی یہ پوری کوشش ہوتی ہے کہ اس گھرانے کی خواتین کو کسی طرح آپس میں لڑا دیا جائے جس میں وہ اکثر کامیاب ہو جاتے ہیں مگر تھوڑے دنوں میں ہی وہ یہ دیکھ کر اپنا دل مسوس کر رہ جاتے ہیں کہ تینوں بہویں...... اپنی ساسوں سے نہ صرف راضی خوشی ہیں بلکہ بے پناہ اپنائیت کے ساتھ رہتی ہیں۔ وہ ایک دوسرے کے کام بھی نمٹاتی ہیں ایک دوسرے کے کام بھی آتی ہیں...... مگر دل پشوری کرنے کے لیے ایک دوسرے سے لڑ جھگڑ بھی لیتی ہیں۔

یوں بھی لڑنا، چیخنا، چلّانا اچھی صحت کے لیے بہت ضروری ہے اس سے دماغ کی آلودگی...... زبان کے راستے رفع ہو جاتی ہے۔ گھریلو لڑائیوں کی بہت سی قسمیں ہوتی ہیں مگر اب بہ مقابل فوجوں کی طرح لڑائیاں خال، خال ہی ہوتی ہیں۔ زیادہ تر لڑائیاں جو اِن سمجھی جاتی ہیں...... وہ پیٹھ پیچھے کی لڑائیاں...... جو عام بھی ہیں اور خاصی دلچسپ بھی ہوتی ہیں۔

''بھابی جان آپ کو پتا ہے...... یہ آپ کی دیورانی آپ کے بارے میں کیا کہہ رہی تھیں۔''

''کیا کہہ رہی تھیں......؟''

''یہی کہ آپ اتنی قابل اور عالم نہیں جتنا کہ علامہ بننے کا شوق ہے آپ کو......''

''اے ہے میں کب بنی تھی علامہ......؟''

''جب بھائی جان نے آپ کو اپنی شاپنگ دکھائی تھی تو آپ نے اس کی آدھی سے کم قیمتیں بتائی تھیں۔''

''جو ریٹ چل رہا ہے...... وہی تو بتاتی...... اب ان کے لان کے سوٹ جو پانچ سو روپے والے تھے...... تو میں نے ان کی قیمت اتنی ہی تو بتائی تھی...... اب اگر وہ اسے ڈھائی ہزار کا ایک سوٹ کہہ رہی ہیں جو ایک دو دُھلائیوں میں پھٹکار مارے بھی ہو گئے ہیں تو آنکھوں میں دھول جھونک رہی ہیں۔''

''ارے آپ نے بڑی نند کے بارے میں کہہ دیا کہ انہیں کھانا پکانا ہی نہیں آتا...... کچھ ہی پکالیں ایک ہی مزہ ہوتا ہے۔ ان کے ہاتھ کے پکے ہوئے کھانے والوں کا بہت بڑا حوصلہ ہوتا ہے۔''

''میں نے تو ان کے ہاتھ کی ہانڈی کے بارے میں کم کہا ورنہ ایسی ہراندی ہنڈیا، جس میں سے بھبک بھی آتی ہے بلی کے آگے ڈال دو...... تو وہ سونگھ کر آگے بڑھ جائے۔''

''آپ نے دیورانی کی باجی کا مذاق اڑایا...... کہ وہ تو تلی ہیں اور جب دیورانی کو کسی نے مطلع کیا...... تو انہوں نے کہا کہ فرانس کے لوگ انگریزی تو تلے انداز





میں بولا کرتے ہیں...... ان کی باجی چونکہ اہلِ فرانس کو بہت پسند کرتی ہیں اس لیے وہ اردو بھی اہلِ فرانس کی طرح بولتی ہیں۔''

بھابی جان کے پاس ہر مسئلے کا حل ہوتا ہے اور چرب زبانی میں وہ اتنی ماہر ہیں کہ وہ ہر ایک کو یہ باور کرا دیتی ہیں کہ ان کی ہر بات سو فیصد درست ہوتی ہے۔

ایک شام جب انہیں پتا چلا کہ ساس، سسر اپنی شادی کی نہ صرف پچاس ویں سالگرہ منا رہے ہیں بلکہ قریبی عزیزوں کو بھی مدعو کیا جا رہا ہے تو انہیں از حد غصہ آیا۔

''سالگرہیں تو جوان نسل کو منانی چاہئیں مگر ان کے پاس فرصت نہیں رہی۔ اب لوگوں کے چونچلے کس قدر بڑھ گئے ہیں کہ پچاس سال کی شادی ہونے کے بعد بھی ایسے اترا رہے ہیں جیسے ابھی شادی ہوئی ہے۔''

ساس بے چاری بیوٹی پارلر میں اپنے بال برابر کیا کروا آئیں تمام بہوؤں نے فون پر ایک دوسرے کو اطلاع دے دی کہ ''ساس کی چوٹی کٹ گئی ہے...... خیر سے ناک بچی ہوئی ہے......''

ساس صاحبہ کو جب ان کی چہیتی بہو نے ساری رام کہانی خوب بڑھا چڑھا کر سنائی تو انہوں نے بھی بیان جاری کر دیا۔ تینوں بہویں بھی اس گھر میں ایسی آگئی ہیں جن کی وجہ سے ان کی ناک از خود کٹ گئی تھی...... ایسی بہوؤں کی موجودگی...... میں انہوں نے اپنے آپ کو باعزت تک سمجھنا چھوڑ دیا ہے۔ (کرلوگل)

ساس کا بیان سن کر نہ صرف سب کی عزت افزائی ہوگئی...... بلکہ سب کے دلوں میں دکھ کا ایک حصہ علیحدہ ہوگیا۔

صرف زبان کا مزہ لینے کے لیے اور ماحول کا ہلکا پن دور کرنے کے لیے ہفتے وار لڑائیاں اور پندرہ روزہ لڑائیاں تو فرزانہ منزل میں ہو ہی جاتی تھیں جب بے چاری نندیں اماں، ابا سے ملنے آتیں تو کسی نہ کسی بہانے یہ چھوٹی موٹی لڑائیاں ہو جاتی تھیں (بحالتِ مجبوری، محفل کو گرم رکھنے کے لیے......)

بڑے موضوعات پر نہ ہوتیں تو اسی بات پر ہو جاتیں کہ فلاں...... کپڑا اپہن کر ان سے زیادہ برا لگ رہا تھا...... (کتنی معصوم لڑائیاں تھیں کہ اپنے آپ کو از خود برا کہا جاتا تھا)

مگر ایک لڑائی جو اکثر گھرانوں میں ناگہانی طور پر ہو جاتی ہے اور ایسے مناظر کسی بھی گھر میں دیکھے جاسکتے ہیں وہ فرزانہ منزل میں بھی گاہے بہ گاہے ہونے لگتے تھے۔

اور جب بھی لڑائی ہوتی گھر کے مکین بعد میں عرصے تک اس کا لطف اٹھاتے اور ایک، ایک ڈائیلاگ اس قدر ازبر کیا جاتا کہ بطور حوالے کے نشر ہوا کرتا۔

منجھلی بھابی...... بلا کی ڈرپوک تھیں...... چار بچوں کے ساتھ فرسٹ فلو پر رہتی تھیں مگر صرف انہیں روزانہ رات کو جن بھوت کے چلنے کی آوازیں آیا کرتیں۔

ان کے کچن میں اگر کوئی پلیٹ بھی گر جاتی تو وہ اس کے لیے جنوں کو الزام دے دیتیں۔ نیچے رہنے والے ان کی مزے دار کہانیاں از خود چسکا لے کر سنا کرتے تھے اور اگر کبھی وہ یہ گیتوں بھری کہانیاں سنانا بھول جاتیں تو سسر خود پوچھ لیا کرتے۔

''سطوت، کیا تمہارے فلور کے جن بھوت کہیں دوسری جگہ شفٹ ہو گئے ہیں ان کی کوئی تازہ بات مارکیٹ میں نہیں آئی ہے۔''

پوچھنے کی دیر ہوتی...... وہ کئی کہانیاں لے کر شروع ہو جاتیں اور جسے سب اپنی ہنسی روک کر سنا کرتے۔

ایک شام کا ذکر ہے وہ پریشان سی نیچے آئیں اور اپنی تینوں ساسوں سے بولیں...... ''اب میں اوپر کے

مالے پر نہیں رہ سکتی...... چھوٹے بچوں کا ساتھ ہے...... پہلے تو جن بھوت ہی تنگ کیا کرتے تھے۔ اب چور بھی آنے لگے ہیں...... آج تو شاید کچھ نہ کچھ لے گئے ہیں اور میرا اُن سے سامنا بھی نہیں ہوا کل کو اگر ان کی مجھ سے... مڈبھیڑ ہو جاتی تو وہ مجھے مار بھی سکتے ہیں...... آپ یہ کریں کہ مجھے نیچے کی منزل کے چار کمرے دے دیں بڑی بھابی بہت بہادر ہیں انہیں اوپر کے مالے پر شفٹ کر دیں......"

"مگر ہوا کیا......؟"

"تمہیں کیسے پتا چلا کہ چور آیا ہے......" تینوں ساسوں نے بڑی رغبت سے پوچھا جیسے ٹی وی پر کوئی سی آئی ڈی ٹائپ پروگرام دیکھ رہی ہوں۔

"سلطان کے کمرے کی الماری جس میں وہ اپنا کیش رکھتے ہیں وہ آج نہ صرف کھلی ہوئی تھی بلکہ اس کی ایک، ایک چیز زمین پر گری ہوئی تھی۔ حد تو یہ ہے کہ ان کی بزنس کی اہم فائلیں جنہیں وہ انتہائی حفاظت سے خود رکھا کرتے ہیں وہ تک زمین پر پڑی ہوئی تھیں۔"

"تمہارے بچے خاصے شریر ہیں...... انہوں نے یہ حشر کیا ہوگا......" تنہیا ساس نے کہا۔

"میرے چاروں بچے سیکنڈ شفٹ میں اسکول جاتے ہیں سلطان خود بچوں کو چھوڑ کر تیار ہو کر اپنے آفس گئے اور جب شام کو بچوں کے اسکول سے آنے سے پہلے میں برابر کے کمرے میں گئی تو حیران رہ گئی...... کہ کون اوپر کے مالے میں آ کر یہ چوری کر کے گیا ہے۔"

"کیا اوپر کی کوئی کنڈی کھلی رہ گئی تھی؟"

"نہیں دروازے تو سب لاکڈ تھے مگر ماسٹر کی کے ذریعے ہر دروازہ کھل جاتا ہے ناں...بس وہ چور اسی طرح آیا ہوگا۔"

"کھٹکے سے تمہاری آنکھ نہیں کھلی......؟" ساس نے جرح کی۔

"ہاں کھلی تو تھی...... سوتے میں نیند بھی خاصی بے چین سی ہی تھی...... مگر میں یہ سمجھی شاید نیچے والے بھاری کباب بنا رہے ہیں، بڑی بھابی گوشت پر لوہے کی موصل بھی خوب مارتی ہیں جب بھی وہ یہ ڈش بناتی ہیں میرے سر میں کم از کم تین دن تک درد رہتا ہے اور اگر سوئی ہوئی ہوں تو نیند میں بھی تکلیف کا احساس نمایاں رہتا ہے۔"

"تمہارے خیال میں کیا کچھ چلا گیا تمہارا......؟" بڑی بھابی اطمینان سے پوچھ رہی تھیں۔

"پتا نہیں کیا کچھ چلا گیا...... اب گھر میں ہر چیز کوئی رجسٹر پر درج تھوڑی ہوتی ہے۔"

"سلطان کو فون کر کے بتایا تم نے......؟" دیور مسکرا رہا تھا......"

"ہاں، ہاں بتایا تھا......... اور وہ آئیں گے تو پتا چلے گا کہ کتنا نقصان ہوا ہے۔" اور پھر سلطان بھی آ گئے اور جب نیچے کی منزل والے انہیں اپنے ساتھ اوپر لے کر گئے تو وہ ہنس کر بولے۔

"یہ چیزیں تو میں نے خود الماری میں سے باہر پھینکی تھیں۔"

"ارے بھیا ایسا ظلم کیوں کیا......؟" ماں نے پوچھا۔

"وہ ذرا میری پتلون کی بیلٹ نہیں مل رہی تھی، میں وہی ڈھونڈ رہا تھا۔" وہ بے پروائی سے بولے۔

"اس کا مطلب ہے تمہارے جنوں نے بھی تمہاری بیلٹ پہننی شروع کر دی ہے۔" بڑے بھیا ہنس کر کہہ رہے تھے۔

منجھلی بھابی کو غصہ آ رہا تھا...... بڑی بھابی اس کو مذاق کا رنگ دے کر باتیں بنا رہی تھیں اور منجھلی بھابی اس کو لڑائی سمجھ رہی تھیں۔

"مجھے کسی سے لڑنا نہیں آتا ورنہ کسی میں اتنی ہمت نہیں ہے کہ کوئی میرے منہ پر میرا مذاق اڑائے......" غصے میں کہا گیا، تب فرزانہ منزل کے اراکین ہنس کر بولے۔

"مذاق تو سب کا پیچھے ہی اُڑتا ہے کسی پتنگ کی طرح...... جو آسمان میں لہرائی سب کو ہی اچھی لگتی ہے۔"

☆☆☆





# میں اکثر گنگناتی ہوں

صغریٰ زیدی

☆ رابیل شاہ...... ملائشیا

دلوں میں فرق پڑ جائے تو اتنا یاد رکھنا تم
دلیلیں، منتیں اور فلسفے بیکار جاتے ہیں

☆ زریں زبیر کوٹھاری...... کراچی

نہ جانے جوش ایسے عشق کا انجام کیا ہوگا
جو پہلے مرحلے میں اس قدر مشہور ہو جائے

☆ عرشیہ جنید...... کراچی

نئی رُتوں میں دکھوں کے بھی سلسلے ہیں نئے
وہ زخم تازہ ہوئے ہیں جو بھرنے والے تھے

☆ امبر صادق...... واہ کینٹ

آج اس نے درد بھی اپنے علیحدہ کر لیے
آج میں رویا تو میرے ساتھ وہ رویا نہ تھا
یاد کر کے اور بھی تکلیف ہوتی تھی عدیم
بھول جانے کے سوا اب کوئی بھی چارہ نہ تھا

☆ ماہ نور قیصر...... راول پنڈی

کچھ اور بھی ہیں کام ہمیں اے غمِ جاناں
کب تک کوئی اُلجھی ہوئی زلفوں کو سنوارے

☆ نگہت غفار...... کراچی

خوشبو کا اِک نگر آباد ہونا چاہیے
اس نظامِ زر کو اب برباد ہونا چاہیے
ظلم بچے جن رہا ہے کوچہ و بازار میں
عدل کو بھی صاحبِ اولاد ہونا چاہیے

☆ ثنا اجالا...... بھلوال

اسی کوچے میں کئی اس کے شناسا بھی تو ہیں
وہ کسی اور سے ملنے کے بہانے آئے

☆ مسز تسنیم...... جہلم

اُف جوانی کے وہ آوارہ سے کچھ لمحے قتیل
آپ بھی رسوا ہوئے ہم کو بھی رسوا کر گئے

☆ ممتاز خانم...... کراچی

خلوصِ دل سے کہو ہم کو بھولنے والو
کبھی تمہیں بھی ہمارا خیال آتا ہے

☆ ارم کمال...... فیصل آباد

وہی محفوظ رکھے گا زمانے کی بلاؤں سے
جو بارش میں شجر سے گھونسلا گرنے نہیں دیتا

☆ مہرین ضیا بخش...... کراچی

میرے ذہن کو جو نہیں قبول وہی لوگ ہیں میرے ہم سفر
مجھے ہر طرح سے جو راس تھا وہی شخص مجھ سے بچھڑ گیا

☆ مینا دلدار خان...... کوہاٹ

مانا کہ تجھ سے دوریاں تو کچھ بڑھ گئیں لیکن
تیرے حصے کا وقت آج بھی تنہا گزرتا ہے

☆ نگینہ ضیا بخش...... کراچی

یہ دل ہی تو جانتا ہے میری پاک محبت کا عالم دوست
کہ مجھے جینے کے لیے سانسوں کی نہیں تیری ضرورت ہے

☆ صبا سجاد...... دبئی

خوشبو سا بدن اس کا مری سانس میں اترے
وہ پھول مرے گھر میں بکھر جائے کسی روز
اس تاک میں بیٹھے ہیں تیرے رہبر و ناصر
تو راہ بھٹک جائے یا ڈر جائے کسی روز

☆ فاطمہ بلال...... کینیڈا

پھر مفلسوں نے رکھ دیے اُن کے سروں پر تاج
جن رہبروں کا ان سے کوئی واسطہ نہیں

شیشے میں دیکھ کر وہ ہوا مطمئن بہت
حُسنِ ادا کے ہاتھ میں جو آئینہ نہیں
☆جبیں نیاز......ملتان
اس نے مری وفا کا لیا امتحان یوں
پہلے جواب، سارے سوالات بعد میں
کتنا زمانہ ساز ہے وہ شخص آج بھی
جو ہار کر بھی دے گیا ہے مات بعد میں
☆غزالہ طارق......سرگودھا
جنہیں زندگی کا شعور تھا انہیں بے زری نے بجھا دیا
جو گراں تھے سینۂ خاک پر وہی بن کے بیٹھے ہیں معتبر
☆انیقہ انا......چکوال
اُڑا لی تُوتیوں نے قمریوں نے عندلیبوں نے
چمن والوں نے مل کر لوٹ لی طرزِ فغاں میری
☆نرگس نسیم......صابہ موہڑہ
یہ بھی آرائشِ ہستی کا تقاضا تھا کہ ہم
حلقۂ فکر سے میدانِ عمل میں آئے
اٹھ کے اِک بار الٹ دوں غمِ دنیا کی بساط
اتنی طاقت تو مرے بازوئے شل میں آئے
☆ثوبیہ ظہور......ضلع اٹک
عجب سوزِ دروں ہے جو مجھے شب بھر جگاتا ہے
دلِ مضطر کو جا کے اب سُلا بھی دوں تو کیا ہوگا
☆سعیدہ بانو......لوئر مال، مری
جس کے آنے سے ملا تھا زندگی کو حوصلہ
اس کا جانا زندگی میں موت جیسا ہوگیا
☆نوخیز انجم......آزاد کشمیر
یوں کس طرح کٹے گا کڑی دھوپ کا سفر
سر پر خیالِ یار کی چادر ہی لے چلیں
☆اُمِ ثمامہ......جھڈو، سندھ
درد کا سلسلہ مسلسل ہے
ضبط کا حوصلہ مسلسل ہے
لوٹ آئے گا سرِ شام کبھی
دل کو اِک آسرا مسلسل ہے



☆شمسہ ارشاد......بٹیاں بالا
جو کاری زخم ہے دل پر پہلے اس کی فکر کرو
یہ بات میں دیکھا جائے گا کہ کس کی کارگزاری ہے
☆امینہ عندلیب......سلانوالی
دیکھا مجھے تو آج وہ یوں مسکرا دیے
گویا صبا نے باغ میں پھر گل کھلا دیے
☆کائنات عبدالحلیم......میرپور خاص
یہی ہم اہلِ جنوں سے ہوئی خرد سازی
یقیں کو ڈھونڈ رہے تھے کسی گماں کے لیے
☆زہرہ جنید......واہ کینٹ
طوفان ان کی یاد کا دل میں نہ تھم سکا
اس سے اگرچہ ہم نے کنارا بہت کیا
☆صائمہ یاسر شاہ......کراچی
نوکِ شمشیر پہ ہم نے یوں گزارے لمحے
کانچ کی آنکھوں سے خوابوں کا گزر ہو جیسے
☆بختاور بلوچ.... لوہی بلوچستان
اتر گئے ہیں سناٹے رگ و پے میں
اِک مجبور چپ کی خاموش تصویر ہوں میں
☆پروین افضل شاہین......بہاول نگر
اس حسنِ دل نواز کو روکیں ذرا سی دیر
کچھ دیر کو تو دل مرا لہرانے دیجیے
انوار اس کے چہرے پر رنگِ بہار ہے
کچھ دیر کے لیے اسے گھبرانے دیجیے
☆مسز اقصیٰ عمران.....لاہور
سارے وہم و گماں تیرے اپنے ہیں
ہم کہاں تجھے بھول سکتے ہیں
☆فصیحہ آصف خان..... ملتان
آس کے پنچھی اُڑ جاتے ہیں
پنجرے خالی رہ جاتے ہیں
رات کے پچھلے سناٹے میں
ہم ہجر کے نغمے گاتے ہیں
☆☆☆



# خوش ذائقہ

## پاکیزہ بہنیں



## بیف میکرونی ویجی ٹیبل مکس

اشیا: میکرونی 1/2 1 پیکٹ۔ گوشت، دو کپ۔ اُبلا ہوا۔ (چوکور بوٹیاں کاٹ لیں) لہسن کے جوے، چار عدد (کوٹ لیں) توری، دو عدد۔ (چار، چار ٹکڑے کر کے سلائس کاٹ لیں) فرنچ بینز (چوپ کر لیں) گاجر، (چوکور کاٹ لیں) دو عدد۔ سیلری، (باریک چوپ کر لیں) دو عدد۔ مٹر، (ابلے ہوئے) 1/2 کپ۔ سرخ لوبیا، 200 گرام۔ بند گوبھی، (چوکور کاٹ لیں) چوکور کٹے ٹماٹر، ایک کپ۔ پیاز، ایک عدد۔ (سلائس کاٹ لیں) تیز پات، دو عدد۔ نمک، سیاہ مرچ پاؤڈر، حسبِ ضرورت۔

ترکیب: میکرونی کو نمک ملے ابلتے ہوئے پانی میں پانچ سے سات منٹ کے لیے ابال لیں۔ یہاں تک کہ ایک کنی رہ جائے اس کے بعد چھلنی میں ڈال کر ٹھنڈا پانی گزار دیں اس میں ایک کھانے کا چمچہ تیل ملا کر میکرونی کو ایک پیالے میں نکال لیں۔ ایک بڑے سوس پین میں تیل گرم کر کے اس میں پیاز اور لہسن ڈال کر پانچ منٹ تلنے کے بعد گوشت، توری، فرنچ بینز، گاجر اور سیلری ڈال کر مزید تین منٹ تک فرائی کریں...... اب اس میں دو کپ ٹھنڈا پانی اور تیز پات ڈال کر ڈھکن ڈھک کر سبزیاں اور گوشت دس منٹ پکائیں...... اس کے بعد میکرونی، مٹر اور سرخ لوبیا ڈال کر مزید دس منٹ پکائیں پھر بند گوبھی، ٹماٹر، نمک اور سیاہ مرچ پاؤڈر ڈال کر پانچ منٹ اور پکائیں۔ مزیدار بیف میکرونی ویجی ٹیبل مکس تیار ہے۔ سرونگ پلیٹ میں نکال کر گرم، گرم سرو کریں۔ کیچپ کے ساتھ لطف دے گی۔

از: جبیں نیاز، ملتان

## کرسپی اینڈ مزیدار کریمی چکن ونگز

اشیا: چکن ونگز، ایک کلو۔ بریڈ کرمز، دو کپ۔ میدہ، 1/2 کپ۔ انڈے، دو عدد۔ سویا سوس، چھ چائے کے چمچ۔ چلی ساس، چار چائے کے چمچ۔ سیاہ مرچ پاؤڈر، ایک چائے کا چمچ۔ کارن فلور، چار چائے کے چمچ۔ نمک، حسبِ ذائقہ۔ تیل، تلنے کے لیے۔

ترکیب: چکن ونگز کو صرف دو ابال دیں۔ انڈے کی سفیدیاں الگ کر کے اس میں کارن فلور ڈال کر پھینٹ لیں۔ میدہ چھان کر رکھ لیں۔ چکن ونگز میں سویا سوس، چلی سوس، نمک اور سیاہ مرچ پاؤڈر ڈال کر پندرہ منٹ کے لیے رکھ دیں۔ بریڈ کرمز اور میدے کو آپس میں مکس کر لیں۔ چکن کو پہلے میدہ، بریڈ کرمز لگا کر انڈے کی سفیدی میں ڈپ کریں اور ایک بار پھر میدہ اور بریڈ کرمز لگائیں۔ ایک سوس پین میں تیل گرم کریں اور تمام چکن ونگز کو اسی طرح انڈے، میدے اور بریڈ کرمز میں لپیٹ کر اب گرم تیل میں ڈال کر ڈیپ فرائی کریں...... کرنچی اور کرسپی ہونے پر نکال لیں۔ گرین چلی سوس اور کیچپ کے ساتھ سرو کریں۔

از: عنبرین ندیم، کراچی

## لوکی اور ساگو دانے کی کھیر

اشیا: دودھ، ڈیڑھ کلو۔ ساگو دانا، پانچ کھانے

کے چمچ۔چینی، ایک سے ڈیڑھ پاؤ۔ سبز رنگ، چند قطرے۔عرقِ گلاب، ایک کھانے کا چمچ۔بادام، پستہ، (چھلکے اتار کر) آدھا کپ۔لوکی، ایک پاؤ۔

ترکیب: ساگودانے کو دس منٹ کے لیے بھگودیں...... دودھ اچھی طرح پکائیں اور اس میں ساگودانہ ڈال کر پکائیں۔جب ساگودانہ گل جائے تو لوکی کو پانچ منٹ پانی میں ڈال کر بوائل کریں اور پھر میش کرکے ساگودانے میں اسے ڈالیں۔دس منٹ بعد چینی ڈالیں اور گھوٹیں۔پانچ منٹ بعد عرقِ گلاب اور سبز رنگ ڈالیں۔پھر ڈش میں نکال لیں اور بادام پستہ ڈال کر سجادیں اور ٹھنڈی کرکے کھائیں۔

از: ممتاز خانم، کراچی

## لاہوری سموسہ چاٹ

اشیا: آلو ابال کر میش کیے ہوئے...... دو عدد۔ میدہ، ایک پیالی۔سفید چنے، ایک پیالی۔نمک، حسبِ ذائقہ۔میٹھا سوڈا، ایک چٹکی۔سفید زیرہ، ایک چائے کا چمچ۔کٹی ہوئی لال مرچ، ایک چائے کا چمچ۔کالی مرچ پسی ہوئی۔ہرا دھنیا (باریک کٹا)، آدھی گٹھی۔ہری چٹنی حسبِ ذائقہ۔املی کی چٹنی، دہی پھینٹی ہوئی، ایک پیالی۔تیل، تلنے کے لیے۔چاٹ مسالا، حسبِ ضرورت۔

ترکیب: چنوں کو چار گھنٹے سوڈا ڈال کر بھگوئیں اور پھر ابال لیں۔سموسے بنانے کے لیے زیرہ، نمک اور گھی ڈال کر میدہ گوندھ لیں۔آلوؤں میں نمک، لال مرچ، کالی مرچ، ہرا دھنیا اور ہری مرچ ڈال کر اچھی طرح ملالیں۔گندھے ہوئے میدے کے چھوٹے، چھوٹے پیڑے بنالیں۔پوریاں بیل کر درمیان میں سے کاٹ لیں......ایک حصہ لے کر کون کی شکل میں بنالیں اور اس میں آلوؤں کا مکسچر بھرلیں......کون کے کناروں کو ہلکا پانی لگا کر بند کردیں۔کڑاہی میں تیل گرم کرکے سموسوں کو گولڈن فرائی کرلیں۔سموسوں کو توڑ کر ڈش میں رکھیں کناروں پر ابلے چنے ڈالیں۔

از: سنبل ملک، شاہدرہ





# سندیسے




## کوئی تو یاد رکھے......کہ

☆ کل تک میں دنیا کو بدلنا چاہتا تھا اور میں بہت ناکام تھا......آج میں خود کو بدل رہا ہوں اور میں بہت کامیاب ہوں۔

☆ تجھ جیسے ہزاروں کو دنیا نے موٹا تازہ کیا اور پھر نگل گئی۔

☆ خالی تمنا حماقت کا جنگل ہے، جس میں احمق ہی مارا، مارا پھرتا ہے۔

☆ محبت نہ تو سیکھی جاسکتی ہے نہ سکھائی جاسکتی ہے۔

☆ مذاق کی کثرت اکثر دشمنی کی وجہ بن جاتی ہے۔

از: انیقہ انا، چکوال

## بے چارے مرد

☆ آنسو ٹپک آئے بیروزگاری کے اس احساس پر کہ جب امی نے کہا۔"بیٹا! فارغ بیٹھا ہے تو مٹر ہی چھیل دے۔"

☆ بیوی! میں نے سنا ہے کہ جنت میں مردوں کو حوریں ملیں گی تو عورتوں کو کیا ملے گا؟

شوہر......! کچھ نہیں یہ پیکج صرف اور صرف مظلوم طبقے کے لیے ہے۔

از: پروین افضل شاہین، بہاول نگر

## وفادار

☆ دوست کو کبھی دولت کی نگاہ سے مت دیکھو
کیونکہ......وفادار دوست
اکثر غریب ہوتے ہیں

از: سنبل ملک اعوان، شاہدرہ لاہور

## گلہ

کیسی آہٹ تھی
دبے پاؤں پکارا تھا کسی نے
اب تو عرصہ ہوا کوئی بلاتا ہی نہیں
کوئی آواز نہ روشنی
نہ ماضی کے جھروکے
تیرے آج یا تیرے کل میں
کہیں بھی نہیں ہوں میں

از......صائمہ سجاد بنگش، کوہاٹ

## دعا میری

سدا روشن رہے تیری قسمت کا ستارہ
میری سوچ سے بڑھ کر، تیری امید سے زیادہ

از: مسز اقصیٰ عمران......لاہور

## جمہوریت

نہ تو موجودہ حالات سے اور نہ ہی تاریخ سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ اکثریت حکومت کرتی ہے یا اکثریت نے کبھی حکومت کی ہے۔

(جیفرسن ڈیوس)

مرسلہ: امینہ عندلیب، سلانوالی

☆☆☆

# روحانی مشورے



ادارہ

## سیدُ الا ستغفار

حضرت شدّاد بن اوسؓ سے روایت ہے فرماتے ہیں کہ رسول ﷺ نے ان سے فرمایا کہ میں تمھیں استغفار کے سردار کے متعلق نہ بتاؤں...... وہ یہ دعا ہے۔ ترجمہ...... "اے اللہ...... تو ہی میرا پروردگار ہے، تیرے علاوہ کوئی عبادت کے لائق نہیں۔ تو نے مجھے پیدا کیا...... میں تیرا بندہ ہوں اور جہاں تک میری استطاعت ہے تیرے عہد و پیمان پر قائم ہوں، تجھ سے اپنے کاموں کے شر سے پناہ مانگتا ہوں اور اپنے اوپر تیرے احسانوں کا اقرار کرتا ہوں...... نیز اپنے گناہوں کا بھی اعتراف کرتے ہوئے تجھ سے مغفرت کا طلب گار ہوں کیونکہ تیرے علاوہ کوئی گناہوں کو بخشنے والا نہیں ہے۔" پھر آپ ﷺ نے فرمایا کہ اگر کوئی شخص شام کو یہ دعا پڑھے گا اور صبح ہونے سے پہلے مرجائے گا تو جنت اس کے لیے واجب ہوجائے گی اور اسی طرح صبح کے وقت پڑھنے والے کے لیے شام تک۔

(جامع ترمذی شریف)

## بیماری کا علاج اور تقدیر

حضرت خزامہؓ اپنے والد سے نقل کرتے ہیں کہ میں نے جناب رسول اللہ ﷺ سے عرض کیا۔"یا رسول اللہ ﷺ یہ رقیہ (وہ کلام جس سے دم کیا جائے) جس سے ہم دم وغیرہ کرتے ہیں اور یہ دوائیں جنہیں ہم بطور علاج استعمال کرتے ہیں اور یہ پرہیز وغیرہ کیا یہ تقدیر کو روک سکتی ہیں۔" آپ ﷺ نے فرمایا۔"یہ (چیزیں) خود اللہ کی تقدیر میں شامل ہیں۔" (یعنی فلاں بیماری فلاں دوا سے اور فلاں دم سے دور ہوگی)

(جامع ترمذی شریف)

## نماز توبہ اور اس کے فضائل

جس شخص سے کوئی گناہ صادر ہوجائے تو اس کے لیے مستحب ہے کہ دو رکعت نماز پڑھ کر اپنے اس گناہ کے معاف کرانے کے لیے اللہ تعالیٰ سے دعا کرے۔

(طحطاوی)

حضرت ابوبکر صدیقؓ جناب نبی کریم ﷺ سے روایت کرتے ہیں کہ آپ ﷺ نے فرمایا کہ کسی مسلمان سے کوئی گناہ ہوجائے وہ اس کے بعد فوراً طہارت کر کے دو رکعت نماز پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے مغفرت چاہے، اللہ تعالیٰ اس کے گناہ بخش دے گا پھر آپ نے بطور سند اس آیت کی تلاوت فرمائی۔

وَالَّذِيْنَ اِذَا فَعَلُوْا فَاحِشَةً اَوْ ظَلَمُوْٓا اَنْفُسَهُمْ ذَكَرُوا اللّٰهَ فَاسْتَغْفَرُوْا لِذُنُوْبِهِمْ وَمَنْ يَّغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اللّٰهُ وَلَمْ يُصِرُّوْا عَلٰي مَا فَعَلُوْا وَهُمْ يَعْلَمُوْنَ

ترجمہ: جب کوئی شخص گناہ میں مبتلا ہوجائے تو پھر اللہ کا ذکر کرے اور اپنے گناہ کی معافی چاہے تو اللہ تعالیٰ اس کے گناہ بخش دیتا ہے اور اللہ کے سوا کون ہے جو گناہوں کو بخشتا ہو اور وہ لوگ اپنے برے فعل پر اَڑے نہیں رہتے باوجود علم کے۔

## دعائے توبہ

اگر کسی سے کوئی صغیرہ یا کبیرہ گناہ ہوجائے اور وہ پھر یہ چاہے کہ توبہ کرے تو اس کو چاہیے اپنے دونوں ہاتھ اللہ عزوجل کی جناب میں اٹھائے اور یوں کہے یا اللہ میں تیرے سامنے اس گناہ سے توبہ کرتا ہوں اور اب کبھی یہ گناہ نہیں کروں گا جو شخص یہ کلمات کہے گا اس کا یہ گناہ بخش دیا جائے گا...... جب تک وہ اس کو دوبارہ نہ کرے (اس کو حاکم نے روایت کیا





ہے) مطلب یہ ہے کہ اللہ کے سامنے دونوں ہاتھ اٹھا کر درجِ ذیل کلمات پڑھے اور اس نیت سے یہ کلمات کہے کہ وہ اب آئندہ اس گناہ کو نہیں کرے گا۔ یہ کہنے سے اس کا وہ گناہ معاف ہوجائے گا ہاں اگر دوبارہ اس نے وہ کیا تو پھر وہ لکھ لیا جائے گا یعنی پہلا تو معاف ہو ہی چکا پھر کرے تو پھر لکھا جائے گا۔

**اللّٰھم انی اتوب الیک منھالا ارجع الیھا ابداً**

ایک شخص نبی کریم ﷺ کی خدمت میں ہائے گناہ ہائے گناہ کرتا ہوا حاضر ہوا آپ ﷺ نے فرمایا تو یہ کلمات پڑھ۔"یا اللہ تیری بخشش میرے گناہ سے زیادہ وسیع ہے اور میں اپنے گناہ کے مقابلے میں تیری رحمت کا زیادہ امیدوار ہوں......" اس شخص نے یہ کلمات کہے آپ ﷺ نے فرمایا پھر کہہ...... اس نے پھر کہے آپ ﷺ نے فرمایا پھر کہہ اس نے پھر کہے آپ ﷺ نے کہا جا کھڑا ہو جا اللہ نے تجھ کو بخش دیا۔ (اس کو حاکم نے نقل کیا)

## ہر بیماری کی شفا

جنابِ رسول اللہ ﷺ کا ارشاد مبارک ہے۔ سورہ فاتحہ میں ہر بیماری کے لیے شفا ہے......

(بیہقی، مشکواۃ)

## مال و جاہ کی حرص

حضرت کعب بن مالک انصاریؓ اپنے والد سے آنحضرت ﷺ کا یہ ارشاد نقل کرتے ہیں کہ اگر دو بھوکے بھیڑیے بکریوں میں چھوڑ دیے جائیں تو بھی وہ اتنا فساد برپا نہ کریں، جتنا مال و جاہ کی حرص انسان کے دین کو خراب کرتی ہے۔

(جامع ترمذی شریف)

## نیکی، گناہوں سے آزادی کا سبب

حضرت عقبہ بن عامرؓ سے روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا۔"جو شخص گناہ کرتا ہو پھر نیکی کے کام کرنے لگے تو اس کی مثال اس شخص کی سی ہے۔ جس نے اتنی تنگ قمیص پہن رکھی ہو کہ اس کا گلا گھٹ رہا ہو پھر وہ نیکی کا ایک عمل کرے اور اس کا ایک حلقہ کھل جائے پھر دوسری نیکی کرے اور دوسرا حلقہ بھی کھل جائے۔ یہاں تک کہ وہ اس سے آزاد ہوکر زمین پر نکل آئے۔"

(سند احمد بن حنبل)

## اولادِ نرینہ کے لیے

نماز کی باقاعدگی کریں...... اگر سب ٹیسٹ صحیح آچکے ہیں...... تو صبح ناشتے سے پہلے تین عدد چھوہارے (عمدہ قسم کے) درودِ ابراہیمیؑ پڑھ کر اپنے شوہر کو کھلائیں...... اور عصر کی نماز کے بعد صرف ایک مرتبہ سورۂ محمد پڑھنا اپنا معمول بنالیں...... انشاء اللہ جلد ہی اولادِ نرینہ ہوگی بچے کے نام سے پہلے محمد ضرور لگائیں اور اس کا اسلامی نام رکھیں۔

## خاندان میں یک جہتی کے لیے

سب کی یہ خواہش ہوتی ہے کہ ہمارے بچوں میں باہمی محبت رہے اور ایک دوسرے سے قطع تعلق نہ کریں...... اس کے لیے ماؤں کا یہ فرض ہے کہ کسی بھی بچے کی برائی یا چغلی دوسرے بچے سے نہ کریں اگر بڑی بہن کو چھوٹی بہن برا بھلا کہتی ہے تو دوسری بہن کو یہ باتیں ہرگز نہ پہنچائی جائیں کیونکہ بچے چاہے کتنے ہی بڑے کیوں نہ ہوجائیں ہر اچھی اور بری بات اپنی ماؤں سے ضرور شیئر کرتے ہیں اور یہ ماؤں کا فرض ہوتا ہے کہ وہ حکمتِ عملی سے کام لیں...... ہمیشہ ایک دوسرے کو جوڑے رکھیں اور کسی کو کسی پر فوقیت نہ دیں...... اس کے لیے یا وَدُود کثرت سے پڑھیں...... سورۂ بقرہ اگر روزانہ پوری نہ پڑھ سکیں تو...... چند سطریں ہی سہی مگر پڑھیں ضرور اور پڑھ کر دعا مانگیں اور سورۂ بقرہ زیادہ سے زیادہ ہفتے بھر میں تو ختم کر ہی لیں...... اللہ تعالیٰ ہم سب میں پیار محبت، ہمدردی اور یک جہتی عطا فرمائے، آمین۔



# شوابے ہومیو کلینک



اس بات کی ضرورت کافی عرصے سے محسوس کرائی جا رہی تھی کہ کسی مستند ادارے کے تحت ماہر تجربہ کار ہومیو پیتھک ڈاکٹروں کا بورڈ ہو جو لوگوں کی صحت کے مسائل کو اپنی ماہرانہ رائے اور تجربے کی روشنی میں نہ صرف حل کرے بلکہ ان کی رہنمائی بھی کرے۔ لہٰذا اس سلسلے کے تحت ہماری کوشش ہوگی کہ ہم آپ کو مختلف امراض کے متعلق آگاہی بھی فراہم کریں اور آپ کے جو صحت کے مسائل ہوں اس کو بورڈ کے ماہر و تجربہ کار ڈاکٹرز کے ذریعے حل کرائیں تاکہ آپ کا معیارِ صحت بلند ہو لہٰذا آپ کے جو بھی صحت کے مسائل ہیں انہیں ہمیں اس پتے پر لکھ بھیجیں' پوسٹ بکس نمبر 733 کراچی۔ ہم ماہنامہ پاکیزہ کے ذریعے آپ کی بیماری کے متعلق آپ کی رہنمائی کریں گے لیکن اس کے لیے اپنا مکمل نام، عمر، پتا اور جو کام کرتے ہیں اس کے متعلق، ازدواجی حیثیت، بیماری کے متعلق، کب سے ہوئی، کیا علاج کیا؟ کسی قسم کی کوئی رپورٹس ہوں تو اس کی فوٹو کاپی جو پڑھنے کے قابل ہوں ساتھ بھیجیں تاکہ صحیح تشخیص کی جاسکے اور دوا بھی صحیح تجویز ہو۔

## بچوں کا قد اور غصہ

بشور جہاں......حیدر آباد

میرا مسئلہ یہ ہے کہ میرے شوہر کا قد 5 فٹ 2 انچ ہے۔ میرا قد 5 فٹ ہے۔ میرے تین بیٹے ہیں۔ بڑے بیٹے کی عمر 13 سال، دوسرے بیٹے کی عمر 11 سال، چھوٹے بیٹے کی عمر 7 سال ہے۔ میں اپنے بچوں کے لیے قد میں اضافہ چاہتی ہوں۔ تینوں کے قد اپنے ہم عمر بچوں سے کم ہیں۔ برائے مہربانی دوا بتائیں۔

**ٹوکن**

**برائے شوابے ہومیو کلینک**

**جولائی 2014**

اپنا مسئلہ اس ٹوکن کے ساتھ روانہ کریں۔ ٹوکن کے بغیر آئے ہوئے مسئلوں پر توجہ نہیں دی جائے گی۔ اپنا مسئلہ جس مہینے بھیجیں اسی مہینے کا ٹوکن استعمال کریں۔

نام: ______

پتا: ______

______

میرا دوسرا مسئلہ اعصابی ہے۔ مجھے شور برداشت نہیں ہوتا۔ ہم جوائنٹ فیملی میں رہتے ہیں۔ مجھے غصہ بہت آتا ہے، خاص طور پر بچوں کی پڑھائی کے وقت۔

جواب: بچوں کو متوازن غذا دیں اور ان کو اچھل کود والے کھیل کھلائیں۔ ہاکی، فٹ بال، بیڈ منٹن وغیرہ۔ کم از کم روزانہ ایک گھنٹا۔ Calc. phos-30 اور Alfalfa-Ø کے 5-5 قطرے آدھے گلاس پانی میں دن میں 2 مرتبہ دیں۔ آپ خود Kali. phos-30 کے 5-5 قطرے دن میں 3 مرتبہ پیا کریں۔ اعصاب مضبوط ہوں گے۔ تمام ادویات صرف اور صرف ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی استعمال کریں۔ اپنا بلڈ پریشر بھی چیک کرائیں، نمک کا استعمال کم کردیں۔



## ناک سے پانی

عالیہ بشیر.........اسلام آباد

میرا مسئلہ یہ ہے کہ میری ناک سے مسلسل چھ ماہ سے پانی آرہا ہے۔ میں نے بہت سی انگریزی اور اینٹی بایوٹک ادویات استعمال کیں۔ انجکشن بھی لگوائے لیکن سب لاحاصل۔ میں ناک صاف کرتے کرتے عاجز آگئی ہوں۔ حتیٰ کہ ناک کے نتھنے زخمی ہونے کے باعث خون بھی بہنے لگتا ہے (ناک پونچھنے کی وجہ سے) میری عمر 48 سال ہے۔ باقی اور کوئی مسئلہ نہیں ہے۔ اس مسئلے کا حل تجویز کردیجیے۔ آپ کی شکرگزار رہوں گی۔

جواب: ٹھنڈا گرم نہ کیجیے یعنی گرم کے بعد ٹھنڈا یا ٹھنڈے کے بعد گرم نہ کیجیے۔ نہانے کے بعد پنکھے کے نیچے اور نہ اے سی میں آئیں۔ کولڈ ڈرنکس سے بھی پرہیز کریں۔ ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی مندرجہ ذیل ادویات باقاعدگی سے استعمال کریں۔ Kali.bich.30، Natr.mur-30 اور Allium cepa-30 کے 5-5 قطرے آدھے گلاس پانی میں دن میں 3 مرتبہ پئیں۔ ایک ماہ بعد حال بتائیں۔

## بڑھتی عمر اور مسائل

عبداللہ......کراچی

میں ملازمت کرتا تھا اب ریٹائر ہوگیا ہوں۔ صحت الحمدللہ ٹھیک ہے۔ چل پھر لیتا ہوں۔ نماز کے لیے مسجد جاتا ہوں۔ بصارت میں کچھ کمی آگئی ہے جس کی وجہ سے رات کے وقت آنے جانے میں مشکل ہوتی ہے۔

مسئلہ: 1 میری کمر میں عرصہ تقریباً 20 سال سے درد رہتا ہے۔ بعض دفعہ درد کمر سے ہٹ کر ٹانگوں اور کولہوں میں آجاتا ہے۔

مسئلہ: 2 اکثر قبض رہتا ہے۔ اجابت زور لگانے سے ہوتی ہے۔



مسئلہ: 3 پیشاب بہت جلدی جلدی آتا ہے۔ ڈاکٹر صاحب آپ سے درخواست ہے کہ ولمار شوابے جرمنی کے بورڈ کے مشورے سے کوئی زود اثر دوا تجویز فرمادیں۔

جواب: متوازن غذا لیں۔ پانی زیادہ مقدار میں کم از کم 10 گلاس روزانہ پیا کریں۔ صبح نہار منہ ایک گلاس پانی ضرور لیں۔ اسپغول کی بھوسی بالکل استعمال نہ کریں۔ زیادہ استعمال مضر ہوتا ہے۔ ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی مندرجہ ذیل ادویات استعمال کریں۔ Calc. carb-30، Bryonia-30، Nux. vomica-30 کے 7،7 قطرے آدھے گلاس پانی میں کھانے کے ایک گھنٹے بعد لیں۔ 2 ماہ بعد آ کر ملیں۔

## نفسیاتی مسئلہ

زہرہ.........وزیر آباد

بیماری کے دوران دل گھبراتا ہے۔ دماغ کانپنا شروع کردیتا ہے۔ گھر سے بھاگ جانے کو دل چاہتا ہے۔ سونے کی کوشش کرتی ہوں سو نہیں سکتی۔ دماغ میں ہلچل ہوتی ہے۔ اب اس بیماری نے تیسری بار حملہ کیا ہے جس کے نتیجے میں اب سر میں درد بھی رہتا ہے۔ جب درد ہو تو عجیب سی کیفیت ہوتی ہے اور آنکھوں کے آگے اندھیرا سا محسوس ہوتا ہے۔ تین بچوں کی ماں ہوں اور بیماری کے ہاتھوں تنگ ہوں۔ مرنے کو دل چاہتا ہے دل چاہتا ہے کوئی ہر وقت میرے پاس رہے۔ کوئی مجھ سے جدا نہ ہو۔

جواب: نمک کا استعمال بند کردیں۔ پانی 10-8 گلاس روزانہ پئیں۔ قبض نہ ہونے دیں۔ متوازن غذا کھائیں۔ سبزی، فروٹ کا استعمال کریں۔ دوپہر کھانے کے بعد بالکل بھی نہ سوئیں۔ صبح و شام باغ کی سیر کیا کریں۔ ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی مندرجہ ذیل ادویات باقاعدگی کے ساتھ استعمال کریں ایک ماہ تک۔

Belladona-30، Lachesis-30 کے 5-5 قطرے آدھے گلاس پانی میں دن میں 3 مرتبہ استعمال کریں۔

## نسوانی حسن

**صوفیہ......وزیر آباد**

شادی کو 7 سال ہو گئے ہیں۔ تین بچے ہیں، دو بیٹے اور ایک بیٹی۔ تین بار ابارشن ہو چکے ہیں۔ میرا مسئلہ یہ ہے کہ میرے نسوانی حسن میں کمی ہے جو میرے لیے وبالِ جان بن گئی ہے۔

جواب: ہارمونز کی خرابی کی وجہ سے بہت سے مسائل ہوتے ہیں۔ یقیناً یہ بھی ایک بیماری ہے۔ ہر بیماری کا علاج ہوتا ہے۔ بازاری و اشتہاری ادویات بالکل استعمال نہ کریں۔ یقیناً ان کے نتائج خطرناک ہو سکتے ہیں۔ متوازن غذا کا استعمال کریں جن میں مچھلی ضرور شامل ہو۔ ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی Iodium.30, Natrmur.30 کے 5-5 قطرے اور Alfalfa-Ø کے 11 قطرے آدھے گلاس پانی میں دن میں 3 مرتبہ پئیں۔ 2 ماہ بعد کیفیت سے مطلع کریں۔

## پائیوریا

**فاطمہ گل......سیالکوٹ**

میرے نیچے کے چار دانتوں میں ماس خورہ ہو گیا ہے۔ دانتوں پر اندر اور باہر کی طرف مسوڑھوں کے ساتھ کالی کالی سی جم گئی ہے جو بہت بری لگتی ہے۔ مسوڑھے کمزور ہو گئے ہیں۔ ذرا سی چیز لگنے سے خون نکلنے لگتا ہے۔

جواب: ہر کھانے کے بعد دانتوں کو ایک خاص طریقے سے برش کرنا چاہیے۔ رات کو سونے سے پہلے بھی دانتوں کو خاص طریقے سے برش کرنا چاہیے اور صبح ناشتے کے بعد۔ اول ہم برش نہیں کرتے ہر کھانے کے بعد، دوم رات کو تو بالکل نہیں کرتے۔ صبح ناشتے سے پہلے کرتے ہیں۔ سوم یہ کہ برش کرنے کا طریقہ نہیں جانتے۔ آپ کے دانتوں پر سے اینمل پالش نکل گئی ہے اور اب دانت خرابی کی آخری حد کو پہنچ چکے ہیں۔ بہرحال آپ ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی مندرجہ ذیل ادویات 3 ماہ تک استعمال کریں۔ Merc.sol-6، Calc.fluor-30، Fragaria-30، Calendula-30 کے 5-5 قطرے آدھے گلاس پانی میں 3 مرتبہ ہر کھانے کے بعد اور رات سونے سے پہلے آدھے گلاس پانی میں 15 قطرے CalendulaØ ڈال کر کلیاں کریں۔

## شوگر اور پتے کی پتھریاں

**وحیدہ بیگم......کراچی**

مجھے شوگر بہت ہے۔ 400 تک پہنچ گئی ہے اور جوڑوں میں بھی درد ہوتا ہے اور جہاں درد ہوتا ہے وہ جگہ سوج جاتی ہے۔ میرے پاؤں بہت جلتے ہیں اور پیشاب بہت زیادہ تنگ کرتا ہے۔

جواب: بہتر یہ ہوگا کہ آپ آ کر ملیں۔ شوگر کو کنٹرول کرنے کے لیے 1-2 گھنٹے کی چہل قدمی کریں۔ کھانا تھوڑا تھوڑا کئی بار کھائیں۔ میٹھی تمام چیزوں سے پرہیز کریں اور مرغن چربیلی چیزوں سے سخت پرہیز کریں۔ ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی مندرجہ ذیل ادویات ایک ماہ استعمال کریں اور پھر آ کر ملیں۔ Syzygium JamboØ، کے 21 قطرے دن میں 4 مرتبہ، Chelidonium-Ø کے 11 قطرے دن میں 3 مرتبہ، Calc.carb-30، Bryonia-30، Belladona-30 کے 5-5 قطرے آدھے گلاس پانی میں دن میں 3



مرتبہ پئیں۔

## مائی او پیا

**مسز نازیہ اشفاق......لاہور**

میری دور کی نظر بہت کمزور ہے۔ اکثر سر میں درد رہتا ہے اور کنپٹیوں پر کھنچاؤ رہتا ہے۔ تقریباً آٹھ سال پہلے میری نظر کمزور ہونا شروع ہوئی تھی اور ہر سال ہی...... مزید کمزور ہو جاتی ہے۔

جواب: گاجر، سیب اور بادام کا استعمال بڑھائیں۔ پڑھتے وقت روشنی مناسب ہونی چاہیے جو پیچھے سے یا اوپر سے ہو۔ ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی مندرجہ ذیل ادویات 3 ماہ استعمال کر کے حال بتائیں۔ Phyostigma-30، Calc. phos-30، Calc. fluor-30، Ruta-30 کے 5-5 قطرے آدھے گلاس پانی میں ڈال کر دن میں 3 مرتبہ پئیں۔

## Period کا مسئلہ

**ک،ش......ملتان**

میرا مسئلہ بہت پیچیدہ ہے۔ پہلے دن نہ برداشت ہونے والا درد رہتا ہے اور Clot کی صورت میں آتے ہیں۔ مسئلہ تو ہارمونز کا ہی ہے جس کی وجہ سے ٹھوڑی پر اور گردن پر بال ہونے لگے ہیں۔ مزید یہ کہ میرا قد 5 فٹ اور 5 انچ ہے مگر وزن 60kg۔ ہر مہینے ایک آدھ کلو بڑھ جاتا ہے۔ فاقے کر کے بھی کم نہیں ہوتا۔ پیٹ بھی بڑھا ہوا ہے۔

جواب: ٹیسٹ کروا لیتیں تو اچھا تھا۔ بہرحال ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی مندرجہ ذیل ادویات 3 ماہ تک استعمال کریں۔ Pulsatilla-30، Calc. Carb-30 کے 5-5 قطرے آدھے گلاس پانی میں دن میں 3 مرتبہ لیں Fucus ves-Ø کے 11 قطرے آدھے گلاس پانی میں دن میں 3 مرتبہ پئیں۔




## برش کرنے کا صحیح طریقہ

ہر تین ماہ بعد برش کو تبدیل کریں۔ ۳ سے ۵ منٹ تک برش کریں۔ برش کرنے کا بہترین وقت ہر کھانے کے بعد ہے۔ کم از کم رات کو سونے سے پہلے اور صبح ناشتے کے بعد ضرور کرنا چاہیے۔ برش اوپر والے دانتوں پر اوپر سے نیچے اور نیچے والے دانتوں کو نیچے سے اوپر۔ داڑھوں کی صفائی کے لیے برش کو متوازی کریں۔

## گرمیوں کی احتیاطیں

پانی کا استعمال بڑھائیں، پانی کا کوئی نعم البدل نہیں۔ پانی کی مقدار کا تعین درجہ حرارت اور آپ کے کام کی نوعیت پر ہے۔ بچوں کے لیے کم از کم مقدار ۴ سے ۶ گلاس روزانہ اور بڑوں کے لیے ۸ سے ۱۰ گلاس روزانہ ہے۔ خیال رکھیں کہ پانی کھانے کے درمیان اور بعد میں نہ پئیں۔ بہترین وقت کھانے سے پہلے اور کھانے کے ڈھائی گھنٹے بعد ہے پینے کا۔ گرمی میں سے آ کر پہلے اپنے جسم کا درجہ حرارت نارمل کیجیے پھر پنکھے یا ائیر کنڈیشنڈ میں آئیں۔ پانی پئیں یا نہائیں تو تیز، یخ ٹھنڈا پانی یا مشروب استعمال نہ کریں۔ کولڈ ڈرنکس، اشتہاری اور بازاری تمام قسم کے شربت صحت کے لیے مضر ہیں۔ کیری، بیل گیری، فالسہ، انناس، اسٹرابیری وغیرہ کے شربت استعمال کریں۔

روزانہ نہائیے صاف ٹھنڈے یا نیم گرم پانی سے۔ کپڑے لان یا کاٹن کے ہلکے رنگ کے استعمال کریں۔ نہانے کے فوراً بعد پنکھے، اے سی، دھوپ یا لو میں نہ جائیں۔ سر کو دھوپ سے بچائیں، ٹوپی یا کپڑا استعمال کریں۔

موسم کے پھل اور سبزیوں کا استعمال کریں۔ شوربہ، چپاتی یا چاول کا استعمال کریں۔

## عینک اتر جائے

### نرمین اعجاز......سیالکوٹ

میرا مسئلہ یہ ہے کہ مجھے عینک لگی ہوئی ہے جو کہ 1- ہے لیکن میری آنکھ کے اندر بھی درد ہوتا ہے اور دھندلا نظر آتا ہے۔ کیا میری عینک ہٹ سکتی ہے۔ آنکھ کے درد کی وجہ سے سر میں بھی درد ہوتا ہے لیکن یہ کبھی کبھی ہوتا ہے۔ میں چونکہ طالبہ ہوں مجھے پڑھنا ہوتا ہے آپ ایسی کوئی دوا بتائیں جس سے میری نظر ٹھیک ہوجائے۔ آپ کی بہت مہربانی ہوگی۔

جواب: بی بی آپ پریشان نہ ہوں۔ متوازن غذا کا خیال رکھیں ورزش کیا کریں۔ پھل، گاجر، سیب کا استعمال زیادہ کریں۔ روزانہ صبح نہار منہ 7 بادام کھایا کریں۔ سر میں لگانے کے لیے زیتون کا تیل استعمال کریں۔ ڈاکٹر ولمار شوابے کی مندرجہ ذیل دوائیں ایک ماہ تک استعمال کریں ۔ Cantharis30, Ruta 30, Calc Flour 30 , Physostigma30 کے 5.5 قطرے 1/2 کپ پانی میں دن میں 3 مرتبہ لیں۔

## غیر ضروری بال

### عقیلہ......پشاور

مسئلہ یہ ہے کہ میری بچی کے ماتھے، چہرے بازوؤں اور ٹانگوں پر بال ہیں جو کہ پیدائشی ہیں۔ ناک کے نیچے یعنی اوپر والے ہونٹ کے اوپر بھی لڑکوں کی طرح مونچھوں کے بال ہیں جو نمایاں نظر آتے ہیں۔ برائے مہربانی اس کا کوئی حل بتادیں۔

جواب:۔ بچی کو ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی Calc. Phos30 کے 3 قطرے ایک کھانے کے چمچ کے برابر پانی میں دن میں 3 مرتبہ پلائیں۔

## بغل میں پسینا آنا

### ثاقب......کوئٹہ

میں پہلی مرتبہ اپنا مسئلہ لے کر حاضر ہو رہا ہوں امید ہے کہ آپ کا بورڈ رہنمائی کرے گا۔ مجھے پسینا بہت آتا ہے جس کی وجہ سے میں بہت زیادہ پریشان ہوں۔ گرمی ہو یا سردی مجھے بغلوں میں بہت پسینا آتا ہے اور پسینا ٹھنڈا ہوتا ہے یہ مسئلہ بہت عرصے سے ہے۔ پسینے میں عجیب سی بو ہوتی ہے۔

جواب:۔ جنک فوڈ سے پرہیز کریں۔ کولڈ ڈرنکس کا استعمال نہ کریں۔ Sulphur200 کی ایک خوراک صبح نہار منہ لیں اور ایک دن بعد Calc.Phos 30 کے 5.5 قطرے 3 مرتبہ 1/2 کپ پانی میں لیں۔ ایک ماہ بعد کیفیت سے مطلع کریں۔ دوائیں ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی استعمال کریں۔

## رات کو نیند نہ آنا

### احسن فیروز..................کراچی

نیند نہیں آتی، رات بھر جاگتا ہوں، خیالات کی بھرمار رہتی ہے۔ کوئی اچھی سی دوا تجویز کردیں۔

جواب:۔ ڈپریشن کی وجہ سے بھی نیند نہیں آتی۔ آپ ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی مندرجہ ذیل ادویات ایک ماہ تک استعمال کرکے تفصیل سے حال لکھیں۔ بہتر ہوگا کہ آکر ملیں۔ LAIKAN اور VALAXAN کی ایک ایک گولی دن میں 3 مرتبہ تھوڑے سے پانی کے ساتھ نگلیں۔ اپنا بلڈ پریشر بھی چیک کرائیں۔

☆☆☆